B.O. 3 March 09 Tue.

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یک زمانہ صحبتے با اولیاء
بہتر از صد سالہ طاعت بے ریا

گر تو سنگ خارہ و مرمر شوی
چوں بہ صاحب دل رسی گوہر شوی

# کلام
# حضرت شیخ العالم رحمۃ اللہ علیہ

موسوم بہ

معہ ترجمہ اردو

جس میں سوال و جواب اور کلام صدرہ دید (والدہ ماجدہ شیخ العالمؒ) سو خاتون (اہلیہ محترمہ حضرت شیخؒ) حضرت بابا بام الدینؒ (خلیفہ اول) حضرت بابا نصر الدینؒ، شام خاتون (خواتین خلیفہ) حضرت میر محمد ہمدانیؒ اور کلام للہ دید بھی شامل ہیں۔

ترتیب و ترجمہ

## ابو نعیم

شیخ محمد عثمان اینڈ سنز تاجران کتب
- مدینہ چوک گاؤ کدل سری نگر = ۲۴۷۲۰۸۱
- ریذیڈنسی روڈ سری نگر = ۲۴۷۷۲۸۷

● ۔ نام کتاب ............ کلام شیخ العالم رحمۃ اللہ علیہ موسوم بہ (نور نامہ)

● ۔ مرتبہ و ترجمہ ............ ابو نعیم

● ۔ زیر اہتمام ............ شیخ اعجاز

● ۔ سال اشاعت جدید ...... ۲۰۰٦ء

قیمت ............ ۱۰۰/ روپیہ (ایک سو پیہ)

ناشر

شیخ محمد عثمان اینڈ سنز تاجران کتب

● ۔ مدینہ چوک گاؤکدل سرینگر ۔ ۲۴۷۳۰۸۱

● ۔ ریذیڈنسی روڈ سرینگر ۔ ۲۴۷۷۳۸۷

مطبع: بھارت آفسٹ، دہلی-٦



# عرض ناشر

زیر نظر کتاب کلام شیخ العالمؒ (نور نامہ) ہدیہ قارئین کرتے ہوئے آج ہمارے احساسات فخر و عجز کی کشمکش میں ہیں یہ یقیناً فخر کی بات ہے کہ ہمیں ایک بار پھر تحریک ریشیان کشمیر کے سرخیل قاید حضرت شیخ العالمؒ جیسی عظیم شخصیت کے کلام مبارک (شیخہ شرزوک) کو طبع کرکے مشتہر کرنے کی سعادت حاصل ہوئی۔

''کلام شیخ العالمؒ کے زیر نظر نسخے کا مرتب و ترجمہ کار چرار شریف کا ''ابو نعیم'' ہے مولف کی پہلی دو چھوٹی چھوٹی کتابیں موسوم بہ ''گلدستہ کرامات شیخ العالمؒ'' اور ''گلدستہ سوانح عمری حضرت شیخ العالمؒ'' ہم نے جب اپنے قارئین کرام کی خدمت میں پیش کئے تو انہیں عقیدتمندوں نے بے حد سراہا اور پسند فرمایا۔ حالانکہ لیتھو پریس میں چھپنے والے چند پامفلیٹوں کے بغیر نثری میدان میں مولف کی طرف سے یہ پہلی باقاعدہ قلم آزمائی تھی!

بہر حال تب سے اب تک مذکور کی درجنوں چھوٹی بڑی مختلف تصنیفیں منظر عام پر چھائی رہیں خیر زیر نظر کتاب کے مطلق امید ہے کہ انشاء اللہ اہالیان کشمیر کے لئے مشعلِ راہ ثابت ہوگی۔ نیک اُمیدوں کے ساتھ۔

شیخ محمد عثمان گاؤکدل سرینگر کشمیر

١٢۔ فروری ١٩٩٨ء

# علمدار

علی احسن چرارشریف کشمیر

کیا کرامات دِکھا گئے ہیں علمدارؒ
کشمیر کے اُفق پہ نمایاں ہیں علمدارؒ
خضر خجستہ گام ہیں کہ اویس ثانی
کیسے طلب گار حق ظاہر ہیں علمدارؒ
ہر دور میں اِک معیار ہیں ہر فکر کے مالک
سادہ بھی ہیں پُر مغز بھی اِک دفتر ہیں علمدارؒ
ریشی بھی ہیں سالار بھی عظمت تیری بالا صحی
خلوت نشین، جلوہ نُما اِک پاسبان ہیں علمدارؒ
صدیاں گزر گییں مگر تاثیر بنت نئی
اِک راز ہیں کہ مردِ حق مردِ مومن ہیں علمدارؒ
شیخ کامل کہوں، مرد واصل کہوں
کشمیر کی تاریخ میں تابندہ ہیں علمدارؒ



کشمیر کے محبوب بہت، کشمیر کی عزت
مانو کہ اک قوم کی علامت ہیں علمدارؒ
بگڑی جو یہ قوم ہے حالات بھی بدتر
پھر سے سبھی لوگ پکارے ہیں علمدارؒ
احسن بھی شرمندہ ہے بھولا جو آج تک
اک عہد سے اسباق پڑھائے ہیں علمدارؒ

☆☆☆☆☆☆☆

## علمدار کلچرل فورم چرارشریف

ابونعیم چھ کشیر ہندین تمن نوجوان قلمکارن منز گنزرنہ یوان یمن لوکچہ وانسہ منزے کتاب تصنیف کرنک موقعہ میول۔ یہ کلام شیخ العالمؒ تہ بیتی اُمیک ترجمہ کرُن چھ اکھ تحسین لایق کارنامہ۔ 335 شعرٕ کمن ترتیب دتھ کینہہ تواریخی پس منظر نظرِ حل تھاوتھ یمن ہنز وضاحت کرنۍ چھ کار دراز۔ علمدار کلچرل فورم چھ امس نوجوان تمائس حوصلہ افزائی خاطرٕ یہ سند عطا کران تہ مبارکباد دوان۔

اخلاص مند
عنایت گل
علمدار کلچرل فورم چرارشریف

"اَلَاۤ اِنَّ اولیاءَ اللّٰہ لَا خَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْن"

ترجمہ:- خبردار۔ تحقیق کہ خدا کے دوستوں کو کوئی خوف نہیں ہوتا

(القرآن)

اولیا را ہست قدرت از الٰہ
تیر جستہ باز گر داند زِراہ
آنکہ او بخشد اگر بکشد روا
تائب است دوست او دست خدا
ہر کہ خواہد ہم نشینی با خدا
او نشیند در حضور اولیا

(کلام مولانا روی)

ترجمہ:- اولیاء کرام کو جو طاقت (قدرت) ہے وہ منجانب اللہ ہے وہ کمان سے نکلے ہوئے تیر کو واپس لا سکتا ہے۔ جس ایک کو اللہ نے بخشش کرنے کی طاقت دی ہو، اگر وہ تائب بھی کرے جائز ہے ولی کامل خدا کا خلیفہ ہے اور اس کا دست کرم اللہ کا ہاتھ ہے۔

"یَدُاللّٰہ فَوْقَ اَیْدِیھِم"

جو شخص اللہ کے ساتھ ہمنشین بننا چاہتا ہے اُسے
چاہیے کہ وہ دوست خدا کے ساتھ اُٹھے بیٹھے

یاران بشرف اسلام مشرف شدند بعضی بکوه و بیابان
برای کعبه میرفتند از آن اصنام نشانی نماند
نقلست برہمنان کشمیر از مسلمان شدن تولی رینه و بومه سادی
در ورطۂ اضطراب افتادند تخم عداوت بسینہ کینه
کاشتند تا بوقتیکه سلطان سکندر بت شکن
بمرض ہولناک گرفتار شد حکیمان در اخراج مرض کوشیدند
شفا ندیدند سلطان رجوع باختر شناسان آورد برہمنان
وقت غنیمت شمردند اشکال باطل رقم زده با سلطان وگفتند
کاین مرض علت سحر است نہ آفت دیو و پری است
بالجمله استی عدالت و دیگر تربیت سلطان گفت
در غور سی تعبد وسعت کوشیدم منجمان گفتند
الحال اوند گیتی پناه حل این عقده نمائیم اگر در خاطر مبارک آید

عکسی ریشی نامہ (نور نامہ) تالیف سنہ ۱۲۴۶ھ

# اِنتساب

عارف حق، عامل شریعت، رہبر طریقت

مجاہد ملت آقائی ومُرشدی

حضرت الحاج میر عبدالغفار علیہ الرحمہ والرضوان

کے نام

جن کی نگاہِ عنایت اور روحانی توجہ کی بدولت میں نے تصنیف وتالیف کی منزل میں قدم رکھا۔ اور ناچیز کو قلمی خدمات کا شرف نصیب ہوا۔ خدائی جل وجلالہ۔ حضرت کے فیوض وبرکات سے نیاز مند اور وفا کیش کو بہرہ اندوز فرمائے۔

آمین!

[illegible]

نوذس ریش کری یاری نقلست چون آن مروج سلک
سید المرسلین سیزده ساله رسیده اوصاف
پسندیده برگزیده آن دو کس [illegible] پرورستی شستہ گیدر
کہ حقیقت [illegible] اول گذشتست بابا سالار [illegible]
و صدر دو صاحب اکیشانرا نام فرد نمی گفت [illegible]
اجرای خانه داری مشغول در آمضای کار کمر بستند
بگوش والده رسانیدند کہ این پسر نور البصر [illegible]
[illegible] والده قبول کرد [illegible]
کار عقد زوجیت [illegible] شغل کار و بار می آید از موضع [illegible]
پرگنہ [illegible] دختری دوشیزه زنی دو نام [illegible]
بستند بحکم آیت قرآن مجید فانکحوا
ما طاب لکم [illegible]

عکسی ریشی نامہ باباکمال قلمی

# تقریظ

تقریباً ۵۵ سال قبل کلام شیخ العالم شیخ نورالدین نورانیؒ علمدار ملک کشمیر کو سری نگر کے معروف ناشران نے منظرِ عام لایا۔ اِس طرح عقیدتمند لوگ شیخِ کاملؒ کے روحانی کلام سے واقف ہو گئے اور وعظ و تبلیغ کی محفلوں میں اِس کلام کو حدیث مبارک یا کلامِ ربانی کے ساتھ بطورِ حوالہ پیش کیا گیا۔ غالباً اِس کی تالیف مولوی صدرالدین نے کی تھی۔ طباعت فارسی رسم الخط میں اور الفاظ مانوس لگتے تھے۔ مگر شیخِ کاملؒ کے وقت کی زبان کے الفاظ صاف طور عیاں نہ تھے۔ اِس کے بعد کئی دیگر اصحاب نے بھی کلام شیخؒ کو طبع کروایا مگر ہر نسخہ میں جو بات نظر آئی وہ یہ تھی کہ کلام میں زمانۂ شیخ العالمؒ کی اصلی کشمیری الفاظ کم دکھائی دیتے تھے جس نے جیسے چاہا کلام کی طباعت کی۔

اب جو کلام حضرت شیخ العالمؒ آپ کے سامنے پیش ہو رہا ہے۔ اِس کی تالیف اصلی ریشی نامہ کے متن سے ماخوذ ہے۔ مولف نے اِس بارے میں کافی محنت شاقہ اٹھایا۔ اور ناشران کی فراخدلی سے حضرت شیخؒ کا کلام معہ ترجمہ قارئین کے سامنے آگیا۔ کلام پڑھ کر علمدارِ کشمیر کی روحانی کیفیت۔ زندگی کے دیگر تجربات کا اندازہ بآسانی ہو سکے گا۔ شیخ نورالدینؒ ولی مادرزاد ہیں انہوں نے کسی اُستاد سے کوئی ظاہری علم حاصل نہیں کیا۔ وہ اُمی تھے۔ اُن کا کلام وہبی ہے کسبی نہیں۔ کسبی کلام آوردن ہے اور وہبی آمدن۔ سورۃ الشعراء میں ارشادِ ربانی کسی شعراء کے بارے میں یوں ہے "وَ اَنَّھُمْ یَقُوْلُوْنَ لَا تَفْعَلُوْنَ" "اور وہ کہتے ہیں جو کرتے نہیں۔" اُن کا کلام ابہام، خیالی تصورات اور نادیدہ واقعات پر مبنی ہے۔ عام طور پر شاعر اِسی زمرے کے ہوتے ہیں۔ مگر وہی شاعروں کے بارے میں ارشادِ ربانی ہے "اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَ ذَکَرُوا اللّٰہَ کَثِیْرًا" حضرت شیخؒ اور دیگر اولیائے کرام جنہوں نے شعر میں طبع آزمائی کی ہے اِسی زمرے میں آتے ہیں۔ وہ روحانی کیفیت وغیرہ شعر کے ذریعہ عام تک پہنچا دیتے ہیں۔ اسلئے شیخ العالمؒ پہلے ولی کامل مقربِ خدا ہیں۔ اُنہیں شاعر کہنا سوءِ ادب ہے۔ اُن کے کلام کو اہلِ علم "کشمیری قرآن" کہتے ہیں۔

مولف نے اِس سلسلے میں اپنے مُربی فقیر مرحوم الحاج پیر عبدالغفار صاحب (بندوق کھار محلے والے) سے کئی برس اُن کی قیدِ حیات ہی میں گذارش کی تھی کہ وہ کلام شیخ العالمؒ اصلی ریشی نامہ سے جو کہ اُنہوں نے سخت محنت کر کے جمع کیا ہے اُسے قارئین کے سامنے پیش کریں۔ اُن کی دُعا سے نیک مولف کی یہ حسن کوشش تکمیل پذیر ہوئی۔ اللہ تعالیٰ اُنہیں معہ ناشر کتاب و عقیدتمندانِ حضرت شیخؒ کے توسل اجرِ عظیم و ذخر الدارین عطا کرے۔ آمین۔

فقط احقر الحاج جی۔ ایم شاہ ندیم

سجادہ نشین مکتبۂ غفاریہ

محلہ غوثیہ عمر کالونی لعل بازار، سرینگر۔



# پہلی بات

کشمیر میں ریشیت کی ابتداء کب شروع ہوئی یا کشمیر میں سب سے پہلے ریشی کون تھے بتانا مشکل ہے۔ البتہ کھلے ذہن سے تواریخ کا مطالعہ کرنے سے اِس بات کی نشاندہی ضرور ہوتی ہے کہ کشمیر میں ریشیت کا سلسلہ قدیم زمانے سے چلا آرہا ہے۔ ہندو اور بودھ ادوار میں ریشی مسلک کے افراد کسی نہ کسی صورت میں موجود تھے یہاں تک کہ ۱۳۲۳-۲۵ء میں جب کشمیر پر اسلام کا پرتو پڑا تو رفتہ رفتہ ریشیت بھی اِسلام سے متاثر ہوئی اور اِسلام کے اصولوں کے مطابق اسکی تجدید ہوئی۔ لیکن بعد میں ذوالقدر خان کے غدر میں تمام ریشی، مُسلمان اور پنڈت مارے گئے تو ریشیوں میں سے کچھ آدمی جو غاروں اور پہاڑوں پر تھے۔ باقی رہے جن کا حال صاحب وقائع کشمیر نے لکھاہے، لیکن بودھوں کی کثرت اور غلبہ کے

موجب ریشیوں کی جگہوں اور مقبروں کا نام ونشان باقی نہ رہا البتہ حضرت شیخ الشیوخ شیخ نورالدین نُورانیؒ مرف چار رشیوں کے نام اپنے کلام میں فرماتے ہیں؛ حاشیہ ص۱ تذکرہ اولیائے کشمیر

ع۱ کشمیر کی اولین دستیاب تواریخ راج ترنگنی جس کا مؤرخ کلہن پنڈت ہے۔ اپنی اس کتاب میں اگرچہ ریشیت یا رشیوں کے مُتعلق کچھ نہیں لکھتے ہیں لیکن پھر بھی اس کتاب میں اس بات کا سُراغ موجود ہے کہ کشمیر میں ریشیوں کی نفس کشی غاروں اور گپھاؤں میں اُن کی ریاضت وعبادتِ شاقہ اور روحانیت سے عام لوگ ہی نہیں بلکہ بادشاہ بھی متاثر تھے۔

ع۲ حضرت بابا داؤد خاکیؒ جنکا وصال ۹۹۴ھ میں ہوا ہے۔ اپنی تصنیف ریشی نامہ میں ریشیوں اور ریشیات کے مُتعلق سب کچھ تفصیل سے لکھتے ہیں۔

ع۳: بابا نصیب الدّین غازیؒ خلیفہ بابا داؤد خاکی جنکا وصال ۱۰۴۶ھ میں ہوا، اپنی تصنیف نورنامہ میں ریشیت اور ریشیان کشمیر سے متعلق مُفصل تواریخ پیش کرتے ہیں۔

ع۴: بابا نصیب الدّین غازی کے خلیفہ بابا داؤد مشکواتیؒ

حاشیہ ص۲ تحریر ۹۹۸ھ



اپنی تصنیف جو کہ اُنہوں نے ۱۰۶۳ھ میں تالیف کی ہے، میں ریشیوں اور ریشیانِ کشمیر کے اقسام، اُن کا طریقۂ عبادت اور ریشی کی وجہ تسمیہ وغیرہ پر تفصیلاً روشنی ڈالتے ہیں، اس کے علاوہ واقعات کشمیر از خواجہ اعظم دیدمری ۱۱۴۸ھ، فتحات کبرویہ از شیخ عبدالوہاب نوری ۱۱۶۳ھ، ریشی نامہ از بہاؤ الدین متو، رُوح افزا، ۱۲۲۳ھ، تزکِ جہانگیری از محمد نور الدین جہانگیر بادشاہِ ہندوستان، مجموعہ التواریخ از پنڈت بیربل کاچرو، ریشی نامہ "عنبرِ شمامہ" از بابا کمال الدین چرار شریف ۱۲۴۶ھ نورنامہ از بابا کمال چرار شریف ۱۲۴۷-۴۹ھ، ریشی نامہ "روضتہ الریاض" از بابا خلیل چرارِ شریف، تاریخ باغ سلیمانی، تاریخ بڈشاہی از محمد الدین فوق اور تذکرہ اولیائے کشمیر از غلام حسن گامرو وغیرہ وغیرہ میں مذکورہ مُصنفین ریشیت اور ریشیانِ کشمیر کے مُتعلق جو کچھ بھی لکھتے ہیں اس سے یہی نتیجہ ظاہر ہوتا ہے کہ ریشیانِ کشمیر رضائے الہیٰ کی خاطر غاروں، گپھاؤں اور جنگلی درختوں کی کھوہوں میں اکیلے اور تنہا بیٹھ کر خداوند کریم کی بندگی کرتے تھے اور وہ تمام

لہ حاشیہ ص۱ بحوالہ ریشیاں کی ۱۰۔ جوں کشمیر

مزے دار خوش ذائقہ چیزوں، نفسانی، جسمانی اور روحانی شہوتوں سے پرہیز کرکے جنگلی کاسنی (ہُنْد)، جنگلی ساگ "وہ پَل ہاکھ"، کڑوے میوے اور نہ کھائے جانے والے اناج سے جان توڑ تپ (ریاضت) میں مشغول ہوتے تھے۔ سخت تپسیا اور نفس کشی سے جو روحانی طاقت اُن میں پیدا ہوتی تھی۔ وہ اِس درجہ کی ہوتی تھی کہ جو کچھ اُن کی زبان سے اچھا یا بُرا کسی کے حق میں نکلتا اُسی وقت وہی عمل میں آجاتا تھا اِس طرح وہ عبادتِ شاقہ سے ان جنگلوں اور بیابانوں میں زاہدوں اور عابدوں جیسی زندگیاں بسر کرتے تھے، لوگ ان کو ریشی کہتے تھے جو کہ اصل میں ایک سنسکرت لفظ ہے حہ۱ لیکن بعد میں جب حضرت شیخ العالمؒ نے یہاں کے ریشی مسلک کو اسلامی طریقہ پر رائج کیا تو اس سے یہاں کی ریشیت میں رہبانیت کا خاتمہ ہونے لگا چنانچہ "لا رھبانیۃ فی الاسلام" (اسلام میں رہبانیت نہیں ہے) کو مدِ نظر رکھتے ہوئے حضرتِ شیخ العالمؒ ازدواجی زندگی سے بھی منسلک رہے۔ اور لذاتِ حلال کے بھی شریک رہے۔ اگر تاریخ کا عمیق مطالعہ

حاشیہ ۱ صہ۱ بحوالہ وقائع کشمیر و تاریخ حسن



کیا جائے تو ریشیانِ کرام کی اسلامی ریشیت کے بانی شیخ الشیوخ حضرتِ علمدارِ کشمیر کو ہی پایا جاتا ہے۔ یہاں اِس بات کا ذکر کرنا بروقت ہوگا کہ حضرت شیخ العالم کے دور میں موجود تذکرہ نگار اور اُس وقت کے بادشاہ یا تو براہ راست حقیقتاً حضرت شیخ العالمؒ اور اِس کے مِشن کو سمجھ ہی نہ سکے ہونگے یا یہ کہ اُس وقت کا مؤرخ شاہی دستر خوان پر بیٹھ کر صرف بادشاہوں کے ہی حرکات و سکنات پر نظر رکھ کر اِنہیں درج کرتا رہا۔ یا یہ کہ وقت کے قلم کار کو حضرت شیخ العالمؒ اور آپ کے عظیم مِشن پر کچھ لکھنے کی آزادی نہ تھی۔

لیکن وجہ چاہے کیا ہوسکتی ہے مگر جس طرح حضرتِ شیخ العالمؒ کے زمانے کے مؤرخوں نے آپؒ کے اہم کارناموں، زندگی سے پیدا شدہ حالاتوں۔ اور قابلِ دید واقعاتوں کو توڑ موڑ کر پیش کیا ہے وہ قابلِ افسوس ہی ہے۔ اگرچہ حضرت شیخ العالمؒ کی زندگی میں ہی اس کے ایک خاص دبیر کتِ پنڈت (بابا قطب الدینؒ) ؒنے شیخ العالمؒ کے شعر (کلام) کو بوج پتروں پر ضبط تحریر میں لایا تھا،

لیکن اس کے بعد سُلطان زین العابدینؒ کے دربار کا ایک اہم وزیر جب حضرت شیخ العالم کا مُرید بنا تو اُس نے اِس کلام کو فارسی رسم الخط میں ڈال کر نورنامے کے نام سے موسوم اُن کا مجموعہ کلام ترتیب دیا ۔ اِس وقت ہمارے پاس جتنا بھی "شیخ شرُک (شیخ شلوک) کلام حضرتِ شیخ العالمؒ دستیاب ہے وہ صرف کِت پنڈت کی محنت اور کاوشوں کا ہی نتیجہ ہے۔

حضرت شیخ العالمؒ کے ریشی پن کا بہترین اظہار ان کا کلام ہے کیونکہ یہی ایک ذریعہ ہے جس سے ہم اُن کے رتبہ کا کسی حد تک حقیقت پسندانہ معیار قائم کر سکتے ہیں۔ ان کی زندگی کے حالات کا مطالعہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ محض کُنج نشینی کے مائل نہ تھے بلکہ وہ عملی زندگی میں لوگوں کی رہنمائی کرتے تھے۔ آپ اپنے تبلیغی سفر میں کشمیر کے تقریباً ہر قریہ اور گاؤں میں پہنچ جاتے۔ اِس دوران آپ نہ صرف لوگوں کو پاکبازی کی ہدایت کرتے بلکہ حکمرانوں اور حاکموں کو بھی لوگوں کو ظلم و جبر روا رکھنے پر ٹوکتے اور اِس بارے میں کسی مصلحت کا شکار نہ ہوتے تھے۔ وہ بوقت ضرورت بادشاہوں کی شدت پسندی



کے خلاف صف آرا ہوئے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ مختلف بادشاہوں نے اُن کی سرگرمیوں کو مخصوص نظر سے دیکھا؛" بقول جون راج سُلطان سکندر نے شیخ العالمؒ کو اسی بات پر جیل بھی بھجوادیا۔"

یہ ایک اہم سوال ہے، آخر مورخوں نے ان کے نام کو بلیک آوٹ کیوں کیا؟

جبکہ شیخ العالمؒ ایسے مردِ کامل کی شخصیت ہے جنہوں نے کشمیری تہذیب اور تمدن پر ایسے گہرے نقوش چھوڑ دیے جو تاقیامت سرسبز و شاداب رہیں گے۔ قصہ مختصر حضرت شیخ العالمؒ نے اِبتدائی ایام میں سابقہ روایات کے مطابق ایک سال غار نشینی اختیار کی۔ لیکن اُنہوں نے اِسی غار کو تبلیغی سنٹر میں منتقل کیا تھا یہ ٹھیک ہے کہ حضرت شیخؒ کو سرکاری و غیر سرکاری سختی وجارحیت کی دشواریوں سے گذرنا پڑا لیکن معاملہ اس کے برعکس ہوا۔ چاہے اِس کے لئے انہیں بڑی سے بڑی قربانی ہی دینی کیوں نہ پڑی ہو؟

قصہ مختصر حضرت بابا نصیب الدین غازیؒ نے حضرت شیخؒ کے وصال کے کم و بیش ایک سو سال بعد جو ریشی نامہ مرتب فرمایا اور سُنی سُنائی باتوں سے زیادہ چشم دید حقائق ہی بیان کئے ہیں جن سے حضرت شیخؒ کی عظیم زندگی کے حالات اور کشف و کرامات کے بار۔ ر

میں بہت کچھ مواد حاصل ہوتا ہے۔ بہرحال وادی کشمیر کے ایک خوش نصیب و دلفریب علاقہ قصبہ چرارِ شریف میں آسودہ یہ عظیم ہستی اپنے کلام اور زندہ جاوید کردار سے راہ حق کی سمت رہبری کرتی ہے بلکہ اس قوم کو آئندہ بھی کرتی رہے گی۔ (ان شاءاللہ)۔ خداوندِ کریم ہمیں صالحین و اولیاء کاملین کی اتباع کرنے کی توفیق عنایت فرمائے۔ آمین!

پانٕس موٗل یُس کرِ نہٕ ہارٕ
ہستی بیٚیس کرِ نہٕ مانُن مانُن
پیٚر تہٕ پان یُس صٲدرٕس تارٕ
سُی ڈیٚپی زٕ مُسلمان

ٕا دریا



# خاکِ رحمت قصبۂ چرارِ شریف

- حضرت شیخ العالمؒ نے اِس جگہ پہنچ کر اسے اِسقدر پسند فرمایا کہ اپنے وجود سے کہا:۔ ٹھہر جاؤ مقام عشق آیا
- ڈونگُل نار اور شیت واری (تالاب کلان) کے مابین زاردن کے باغ سنگرام ڈار میں درخت گلاب (ھی) کی چھاؤں میں تابوت شریف سپردِ خاک ہوا۔
- میں قوم کو حضرت شیخؒ کا یہ مژدہ سُناتا ہوں کہ حضرت شیخ نورالدینؒ کو علمدارِ کشمیر مقرر کیا گیا۔ (بابا نصرالدینؒ)
- زاردن (موجودہ چرار شریف) جسے شیخ العالمؒ نے پسند فرمایا ہے۔ تعمیر کرنا ہم بادشاہوں کا اولین فرض بنتا ہے۔ (زین العابدین بڈشاہ)
- کتنی عظیم مٹی ہے کہ یہاں چرارِ شریف آکر یہیں ٹھہرے۔ (حضرت بابا داؤد خاکیؒ)
- زاردن (چرار شریف) ہدایت۔ شفاعت و عنایت کا مرکز ہے (بابا قاسم صاحبؒ کھریوشار)
- چرارِ شریف کریوں اور پہاڑیوں کا قصبہ عزلت اور سکون کا مصرِ دل ہے۔ اس کی بولتی ہوئی تنہائیاں، اس کی مدھوماتی فضائیں اور اس کا دلنواز نغمہ بار ماحول، سیدھی سادی باتوں کو نغموں کا آُتار چڑھاؤ بخش دیتا ہے (ڈاکٹر رشید نازکی)
- چرارِ شریف جسے عالموں، دانشوروں اور مفسروں نے مردم خیز قرار دیا ہے
- چرارِ شریف اس کے روحانی محل وقوع پر صادق آتا ہے مرحوم مجاز لکھنوی کا یہ شعر ؎

جو طاق حرم میں روشن ہے وہ شمع یہاں بھی جلتی ہے
اس دشت کے گوشے گوشے سے اک جوئے حیات اُبلتی ہے

•

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# عرضِ خاکسار

رَبِّ کائنات کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ ناچیز کو اُس نے اپنے نیک اور عزیز بندے حضرتِ شیخ العالمؒ کے کلامِ مبارک کا اُردو ترجمہ کرنے کی سعادت نصیب فرمائی۔ اگرچہ ناچیز کو عرصۂ دراز سے حضرت شیخ العالمؒ کے کلامِ مبارک کو جمع کرکے کتابی صورت میں شائع کرنے کی دلی آرزو تھی۔ لیکن حقیقتاً عملی طور پر اسمیں اسوقت ہی پیش رفت ہوئی جب فروری ۱۹۹۳ء میں ایک اہم ملاقات کے دوران ناچیز کو اپنے رہبر و مرشد الحاج میر عبدالغفار (بندوق کھاروالے محلہ نگر) کی طرف سے باضابطہ تحریر کرنے کی اجازت ملی۔ ناچیز نے پھر پہلی فرصت میں ہی کھی جوگی پورہ اسلام آباد کے حاجی غلام نبی شاہ صاحب دریگام (بڈگام) کے علی شاہ صاحب اور عاقد کیموہ کے محترم مولوی نور صاحب سے رجوع کرکے تین الگ الگ ریشی نامے حاصل کئے۔

لیکن مجھے اِس کلام کے لئے جو ذخیرہ نایاب ضرورت تھا وہ میرے تواریخی قصبہ چرارِ شریف میں ہی کچھ بزرگوں کے پاس تبرکاً موجود تھا۔



سہ بیتہٕ ژارن بیتہٕ ژھارن تیوہ۔ ہارن نارن پان گارن
بیتہٕ ژھارن ژارن تیوہ

اِسی ضرورت کے پیشِ نظر ناچیز کو یہاں چند صاحبان نے چار ماہ تک روزانہ اپنی بیٹھکوں کا طواف کرایا مگر نتیجہ لاحاصل۔ لیکن بعد میں ۱۹۹۵ء کے سانحہ چرارِ شریف کے دوران ان میں سے کچھ لوگوں کے پاس بند پڑا یہ نایاب و نادر سرمایہ آگ کے بھینٹ چڑھ گیا۔ جس پر ناچیز کو سخت افسوس ہوا۔ کیونکہ بے شک اِس تاریخی قصبے کو یہ امتیاز حاصل ہے کہ ابھی بھی یہاں کے ریشیوں (مجاوروں) اور دوسرے طبقے سے وابستہ کچھ شہریوں کے پاس اصلی اور صدیوں پرانا نایاب و بیش بہا قلمی سرمایہ موجود ہے۔ جن میں کچھ ناولوں کا ناچیز کو بھی مطالعہ اور مشاہدہ کرنے کی سعادت نصیب ہوئی۔

اگرچہ ناچیز کو یہاں سب سے پہلے اِس کام کے لئے محترم غلام محمد بابا (کوکر) صاحب نے ریشی نامہ اور نورنامہ پیش کیا۔ مگر عبدالسلام بابا (تازی)، محترم امیرالدین بابا (معشوق) اور پیر غلام رسول ڈار صاحب نے بھی بعد میں بابا خلیل اور بابا کمال کے تحریر شدہ تین الگ الگ قلمی ریشی نامے مطالعہ کے لئے پیش کئے۔ جس کے لئے میں اِن صاحبان کا شکر گذار ہوں۔

ان قلمی نسخوں اور نقلوں کا دیگر تواریخی دستاویزات کے ساتھ مشاہدہ کرکے اور جستجوی کثیر کے بعد ہی ناچیز کو کامیابی ملی۔ پھر میں نے قلمی ریشی ناموں پر ہی درج کلام حضرت شیخ العالمؒ تحریر کرنے کو ترجیح دی۔ اس کے بعد حضرت شیخ العالم کے اشلوکوں، غزلوں اور قطعوں کو ترتیب دیکر ترجمے کا کام دردست لیا۔ (جو کہ بہت ہی مشکل کام تھا) اگرچہ ناچیز نے عام انسان کے سمجھنے کے لئے اس کو آسان اردو میں ترجمہ کرنے کی حقیر کوشش کی۔

لیکن اسکا ہرگز یہ مطلب نہیں کہ میں نے صحیح اردو ترجمہ قارئین کرام کی خدمت میں پیش کیا۔ بلکہ میری اس کوشش کو صرف راستے کا اشارہ سمجھا جائے نہ کہ منزل تک لے جانے کا (کیونکہ ترجمہ کے دوران کچھ الفاظ ایسے رہتے ہیں جن کا گہرا معنی ہوتا ہے) البتہ صدیوں پرانے قلمی نسخوں سے حقیقی کلامِ شیخ العالم نقل کرکے قارئین تک پہنچانے کی سعادت ضرور نصیب ہوئی۔

کیونکہ تاریخ گواہ ہے کلام شیخ العالم کے اولین ترتیب کار حضرت بابا قطب الدینؒ نے اسوقت اسی کلام کو بوج پتروں پر ضبطِ تحریر کیا تھا جو اس کے سمجھ میں آچکا تھا۔

ایک اور وجہ یہ بھی ہے کہ کلامِ شیخ العالمؒ صرف کشمیری



رسم الخط میں ہی نہیں ہے بلکہ اس عظیم کلام کا متن (الفاظ) کشمیری، فارسی، عربی اور سنسکرت کے علاوہ دیگر زبانوں پر بھی شامل ہے۔ پھر کلام حضرت شیخ العالمؒ اور اسکا اردو ترجمہ کرنے کے بعد ناچیز نے کلام کی پروف ریڈنگ کے لئے محترم حاجی غلام نورالدین فاتحخوان خادمِ درگاہِ چرار شریف اور ماسٹر غلام محی الدین خرقہ صاحب خادم درگاہ چرارِ شریف سے رابطہ قائم کرکے اُنکی رہنمائی حاصل کی۔

اِس کے علاوہ بعض ہمدردوں اور بزرگواروں کے تعاون سے اِس بیک کام کو پایۂ تکمیل تک لے جانے کے لئے نسخے۔ قلمی وغیرہ مدد حاصل کی گئی اُن میں محترم میر واعظ غلام نبی واعظ صاحب، جی، ایم شاہ ندیم لال بازار، محمد رمضان میر صاحب شاد، ندیم محی الدین (فاتحخوان)۔ محمد یاسین مدہوش، قاضی آفتاب احمد، محمد امین بٹ اور غلام محمد گلشن صاحب قابلِ ذکر ہیں۔ ناچیز ان سب حضرات کا فرداً فرداً شکر گذار ہے کیونکہ ان صاحبان نے اپنی تمام مصروفیات یکسر نظر انداز کرکے ناچیز کی وقتاً فوقتاً حوصلہ افزائی کی۔

آخر میں ناچیز ادارہ گلشن پبلیشرز مدینہ چوک سرینگر کے

الکان کا مشکور و ممنون ہے جنہوں نے میری اس عرق ریزی مرتب شدہ کتاب "کلامِ شیخ العالم" کو زرِ کثیر سے آفسیٹ پر چھپوا کر قارئینِ کرام کی خدمت میں جلد از جلد پیش کرنے کا بیڑا اُٹھایا۔ ناچیز دربارِ خداوندی میں دست بدعا ہے کہ انہیں اس نیک کام کا اجرِ عظیم دے۔

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ تَوْفِیْقَ رَفِیْقَنَا۔ وَصِرَاطِ
الْمُسْتَقِیْمِ طَرِیْقَنَا۔ اَللّٰھُمَّ اَوْصِلْنَا
اِلَی مَقَاصِدِنَا وَتُبْ عَلَیْنَا اِنَّکَ اَنْتَ
التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ۔ آمین۔

والسّلام

تحریر ۳ شوال ۱۴۱۸ھ
مطابق ۲ فروری ۱۹۹۸ء خاکسار۔ ابونعیم۔ علمدار بستی سٹلائیٹ ٹاؤن
فیز اول۔ ۱۸ چرارِ شریف۔ کشمیر۔



# نورنامہ

یعنی

# کلامِ شیخ العالمؒ

"سنہ ۷۷۹ھ تا ۸۴۲ھ"

معہ ترجمہ بزبان اردو

## زیرِ سرپرستی

جنابِ امیر الدین ماشوق متولی زیارت حضرت شیخ العالمؒ چرار شریف کشمیر

## زیرِ نگرانی

حاجی غلام نورالدین فاتحہ خوان صاحب و جناب غلام محمد بابا کوکہ صاحب متولین زیارت حضرت شیخ نورالدین نورانیؒ چرار شریف

ترتیب و مترجم ۔ ابونعیم خادمِ درگاہِ چرار شریف

لا اِلٰہَ اِلا ۲ اللہ صُحی کوٗرُم
وحی کوٗرُم پَتہٕ نوی پان

وجوٗد ترٲوِتھ موجوٗدسوٗرُم
ہرموکھٕ ڈِیوٗ شُھم پَتہٕ نٔے پان

ترجمہ:۔ حضرت شیخ فرماتے ہیں کہ میں نے لا اِلٰہَ یعنی اللہ کے سوا کچھ نہیں پایا۔ بجز حضرت اللہ کے کچھ نہیں ہے۔ میں نے حضرت اللہ کو اپنے دل و دماغ میں بسایا۔ اور دونوں کو اُسی کا پابند بنایا۔ اور پھر جو کچھ بھی مخلوق ہے اُسکو نظر انداز کرکے خالق کی طرف لگایا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ہر جگہ وہی اور صرف وہی نظر آیا۔

(القرآن ۔ الحدیث)



خدا تعالیٰ اوس تہٕ آسی
سُہ ییتہٕ اُرُت کأتھ سہٕ نو
نکس دِنہس رُوزی آسی
اُمی تَس ژٕیتَس سُہ اَسہٕ نو

(نوٗرنامہ)

ترجمہ:۔ خداوندکریم خوش و خرّم قایم ہے۔ اُس کو کسی سے کوئی حاجت نہیں ہے۔ جس کو جتنا روزی لکھا ہو، اُتنا اُسکو پہنچادیتا ہے۔ اُس کو ہماری فکر ہے۔ لیکن ہمیں اُس کی فکر نہیں ہے۔

اُلف گو اللہ کنُوی چھُوتے

اولہٕ پیٹھہٕ آخر زوال نہٕ تس

ب گو محمدؐ رسُول اللہ تے

قیامژ شفاعت کرِ اُمتس

(نورنامہ)

ترجمہ:- الف اللہ ہے اور وہ واحد ہے۔ شروع سے آخر تک ہمیشہ قائم رہے گا۔ (ب) کی تشریح اور نسبت محمدؐ رسول اللہ سے ہے اور وہ شافع قیامت ہے۔

(القرآن) (الحدیث)



اول ریشی احمد ریشی

دوٚیم حضرت اویس قرنی آو

ترٛیٚیم ریشی زلقا ریشی

ژوٗرِیُم ریشی پلاس آو

پوٗنژیُم ریشی رُمہٕ ریشی

شیٚیم ریشی میران آو

سٔتِمِس کٔرہم دشنا ہشی

ہٕ گٔس ریشی تہٕ مےٚ کیٛاہ ناو

(ترجمہ کے لئے ص٢٦ دیکھیں)

ترجمہ: پہلا ریشی حضرت محمد مصطفٰیؐ اور دوسرا خواجہ اویسؓ قرنی تھا۔ تیسرا ریشی زلکا ریشیؒ اور چوتھا حضرت پلاسؒ ریشی تھا۔ پانچواں ریشی رُمہ ریشیؒ اور چھٹا ریشی حضرت میران تھا۔ جبکہ اپنی ندامت مدِ نظر رکھ کر فرماتا ہے، میں کون ہوں، میرا نام کیا ہے اور ساتواں ہوتے ہوئے بھی کچھ نہیں ہوں۔

تیسرا ریشی زلکا ریشی ڈنڈک وَن (موجودہ رفیع آباد) میں رہتا تھا۔ اُنہوں نے جنگل میں رہ کر صرف جنگلی بوٹیاں اور جنگلی پھل کھا کر گذارہ کیا ہے۔ ڈنڈک وَن علاقہ حل کشمیر میں ایک جنگل کا نام تھا۔ جبکہ اُتر پردیش میں ایودھیاں کے علاقے میں بھی ڈنڈک وَن کا جنگل تھا جہاں رامچندر جی بن باس کے دوران رہتے تھے[1] مگر حضرت شیخؒ کے کلام میں زلکا ریشی کے ڈنڈک ون کا ہی ذکر ہے۔ صفاپور کے قریب ایک پہاڑی پر جنگل تھا جسکو ریشی ون کہتے تھے۔ میران ریشیؒ اُسی جنگل میں ۴۰ برس تک ریاضت کرتے رہے ہیں[2]۔ رُمہ ریشیؒ اپنی لمبی عمر کی وجہ سے آج تک زبان زدِ عام ہے۔ اُنکی زیارت گاہ علاقہ پلوامہ کے رہموہ گاؤں سے جانی جاتی ہے۔ تاریخ حسن کے مطابق میران ریشی بھی کشمیری ہی تھے اور محمود غزنوی اور میران ریشی کی ملاقات بھی توسہ میدان ہی ہو چکی ہے اور اس کا نکاح بھی ہوا ہے۔ اسکے دو بیٹے خلاص ریشیؒ اور یاسمن ریشیؒ گذرے ہیں۔

[1]: حاشیہ تاریخ حسن جلد سوم ص۔ ۱۰۷ [2]: حاشیہ تذکرہ اولیائے کشمیر حسن ص ۱۰۹



صاحبہٖ ژٕیہٕ بوٗڈ بُلند کاشہٕ نَے
بَنگہِ ہمےَ کرَہٕ ہے ژٕ تیے اطاعت[1]
بہٕ یوٗد زانہٕ ہا دُنیا چھُکینہٕ نَے
ناحقہٕ دُنی پیٹھ برَ ہا پٕہٕ برٕ اشت[2]

[1] بندگی [2] اُمید

ترجمہ: اے اللہ آپ سے کوئی بڑا اور عظیم نہیں ہے۔ اگر مجھ سے ہو سکے تو میں آپ کی ہی بندگی کرتا۔ اگر میں اِس بات کو سمجھ سکوں۔ دنیا کچھ بھی نہیں ہے۔ خوامخواہ اِس فانی چیز کو کیوں آس لگاتا۔

پأری پأری گگی زِہ تَس پیغمبر سٔ
یَس شِندِس دورِس رحمت چھُ جأری
کألی میلِہ ہٕکٕ لگہِ روزِ محشرس
تَس کُن اُمیدوار آسَن سأری

✡ ب ۔ک ۱۳، ب ۔ ح ۲۰، ر ۔ن ۱۶، ن ۔ن ۱۰، ک ۔ش ۶

© ۱۔ پوچھ گچھ ۲۔ قیامت کے دن ۳۔ شفاعت کے منتظر۔
سایہ رحمت کے طلبگار ۴۔ سب کے سب، تمام لوگ۔

پیغمبر آخر زمان حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمت اور آپؐ کی رحمۃ للعالمینی کے متعلق "عاشق راہِ محمدیؐ" یعنی حضرت شیخ العالم روح اللہ روح الکریم اپنے کلام سے میں یوں تاکید



فرماتے ہیں :۔

ترجمہ :۔ اے مسلمانو۔ قربان ہو جاؤ۔ پیغمبر حضرت محمد رسول اللہ ؐ پر جس کا دور رحمت ہے ۔ اِس دور کی رحمت ابھی جاری ہے اور جاری رہیگی یعنی رحمۃ للعالمین ۔ آخرکار جب وہ وقت آئے گا اور ہر ایک سے اپنی عمل کا حساب لیا جائے گا اُسوقت سب کی نظریں اُنکی طرف ہونگی سب ہادیٔ برحق رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت، عنایت اور رحمت کے طلبگار رہوں گے یعنی اُس روز سب آپؐ کی سایہ رحمت کے منتظر ہونگے !۔

---

سُمِتھ عرض کرَن جبارَس
دوستَس پننِس غُصہٕ وَنہٕ سأری
وُچھتہٕ کٔرِتھ نعمژ ڈرم سمارَس
کأنسہِ نہٕ کرٕم شُکر گذأری

✡ ب۔ک ع۱۴۳ الف، ب۔خ ع۲۰، ر۔ن ع۱۶، ن۔ن ع۱۰،
ک۔ش ع۶، م۔ح ع۱۸۱، د۔ص ع۲۵۶،

◎ ۱۔ جمع ہوکر۔ یکجا ہوکر ۲۔ دُنیا کو، کائنات کو، شُکرانہ، شُکریہ!

حضرت شیخ العالم عطرالله مرقدہٗ مناجات کے دوسرے شرُکھ میں فرماتے ہیں:۔

ترجمہ:۔ دیکھو اُس روز جب سارے لوگ جمع ہوجائیں گے تو خدا سے عرض کرنے لگیں گے۔ پھر خُداوندِ کریم جل جلالہ اپنے دوست حضرت مُحمّد صلی اللہ علیہ وسلم کو تمام غصّے جتلائیگا کہ دیکھو کتنی نعمتیں میں نے انسان کیلئے اس دُنیا میں مہیا رکھیں ۔ لیکن کسی نے میری شُکرگذاری نہ کی (یعنی طرح طرح آرام و آسائش بہتر رکھنے کے باوجود بھی اُنہوں نے میری محبت نہ رکھی)۔



تِی بوزِ فاطمہؓ نِش خُندہ کارِس
دَپہِ ربّنا بابَس غم کاس سارَی
تورِ ادِ بَرَ مُنذرَن رحمتہٖ کِس گرِس
بارَس بپنہٖ رَس عہ ستی دِبہِ سارَی

✡ ب۔ک ع۱۴۲، ب، ب۔خ ع۲۰، ن۔ن ع۱۰، ر۔ن ع۷، ک۔ش ع۳۰

◎ خاتونِ جنّت حضرت فاطمۃ الزہرا رضؓ جو نبی آخر زمان احمد مجتبیٰ حضرت محمّد صلی اللہ علیہ وسلم کی پیاری بیٹی تھی۔

معلّم علم لدُنی، حضرت شیخ العالمؒ روح اللہ روح الکریم اپنے اس شرُکھ میں عام مسلمانوں کو یہ اطلاع دیتے ہیں کہ:۔

ترجمہ:۔ جب حضرت فاطمۃ الزہرا رضؓ وہی بات سُنے گی تو خدا کے حضور جاکر عرض کرے گی۔ اے میرے پروردگارِ العالمین، میرے بابا (والد محترم) کے سارے غم دور کرو۔

یاد رکھو اے مسلمانو۔ اُسکی سفارش سے رحمت کے گھر کا دروازہ کھُل جائے گا اور اللہ جل جلالہ اپنے رفیق دوست یعنی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے سارے اُمتیوں کے ساتھ اندر جانے کی اجازت دے گا۔!

---

محمدؐ تہٕ ژور یارٕ[1] بر حق گٔنزرٕکھ
تِمَن تُٔش اَندٕ نے دُنی بیٚکی بنٲے
جان تہٕ پان یوٚد تِمَن پیٹھ تُٔشنزرٕکھ[2]
سوٚسےٚ چھےٚ تور کرٕ ٹھدٕرٕ[3] ہکاے



اُنِس اَتھہٕ[4] وول پائے کیتھہٕ سینزرکھ
یا مَتھ نہٕ وِزہ رَکھ پیپر[5] ہسنز جائے

✡ ب۔ خ ۳۱ ، ب۔ ک ۱۴۳ب ، ن۔ ن ۱۵ ، ر۔ ن ۱۴۴ک۔ ش ۳۰

⑤ لہ چار یارِ باصفا رضوان اللہ علیہ ۲ہ فدا ہونا ، قربان ہونا ۳ہ زرخیز زراعت ۴ہ چھڑی۔ سہارا۔

قاید تحریک ریشیانِ کشمیر اعجناب حضرت شیخ نورالدّین نورانی عطر اللہ مرقدہٗ اپنے اِس کلام میں ہمیں یہ تاکید فرماتے ہیں:

ترجمہ: تمام مُسلمانوں کو چاہیئے کہ حضرت محمد صلعم اور اُنکے چار یارِ باصفاؓ کی سچّائی تسلیم کریں، انہیں برحق سمجھ کر اُن پر بھروسہ رکھیں بلکہ دین کے معاملے میں ان کے قریب آئیں یعنی اُن کی طرزِ زندگی کا مشاہدہ کریں جس سے کہ تمہارے دُنیا کے معاملات حل ہو جائینگے ۔۔ ۰ ۔۔ پھر جب تم اپنی جان اور جسم اُن پر فدا کروگے

تو اس سے بڑھکر آخرت کے لئے اور کوئی سرمایہ نہیں ہوسکتا ہے، جان لو کہ وہی آخرت کے لئے ثواب کا سب سے بڑا ذخیرہ جمع رہے گا۔

دیکھو پیرو رہبر حاصل کئے بغیر تم اس معاملے میں کیا ہر معاملے میں اندھے ہو ! یعنی اندھے کا ہاتھ پکڑ کر اسے راستہ دکھانا تب تک ممکن نہیں کہ جب تک نہ تم خود اس معاملے میں جانکاری (رہبری) حاصل کرسکوگے

(القرآن / الحدیث)

[illegible] :- انسان تب تک نامکمل ہے جب تک کہ وہ کسی کی رہبری (پیری) حاصل کریں۔ ؟ (لیم واسی)

---

حضرتِ صدیقس رضؓ تس دُر دانس
یُس اول صاحبن ہیوٚت پانس ستی
عُمرِ خطابس رضؓ تس پہلوانس
یُمی جنگ کوٚر شیطانس ستی



✡ ب۔ک ع۱۴۔الف، ن۔ن ع۱۱، ر۔ن ع۱۲، ک۔ش ع۳۶، ب۔خ ع۱۴۴

⑤ لہ قیمتی جواہر، لعل تہ بہادُر، پہلوان، نڈر

قدوۃ الواصلین، زبدۃ السالکین یعنی حضرت شیخ العالم قدس سرہٗ اپنے اس کلام میں یہ تعلیم فرماتے ہیں :

ترجمہ :- یاد رکھو اے مسلمانو ! حضرت صدیق رضؓ ایمان لانے والی پہلی شخصیت تھی گوکہ قیمتی جواہر کے مانند یاروں کی مالا کا پہلا دانہ یہی صاحب بنے۔

جبکہ حضرت عُمر بن خطاب رضؓ نے دُنیا میں عدل و انصاف کا وہ معیار قائم کیا جو دُنیا کے سیاسی عمل کے لئے تا روزِ محشر مشعلِ راہ بنا ہے۔ عمر بن خطاب رضؓ ایسے پہلوان تھے کہ اُنہوں نے شیطان کے ساتھ بھی جنگ کی۔ !

حاشیہ لہ :- خلافت راشدہ کے سب سے پہلے خلیفہ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سب سے پہلے جانشین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہٗ تھے۔ آپ کا اصلی نام عبداللہ ہے مگر سب لوگ عزت اور محبت سے آپ کو ابوبکر کہتے تھے۔ آپ کے والد ماجد کا نام حضرت عثمان رضؓ تھا جو کہ

ہجرت کے آٹھویں سال فتح مکہ کے موقعہ پر مسلمان ہوئے تھے۔ آپؓ بہت بڑے مالدار اور عزّت والے خاندان کے فرد تھے، خود بڑی تجارت کے مالک تھے۔ جب حضورؐ پر اللہ تعالیٰ نے وحی نازل فرمائی تو آپؐ نے سب سے حضرت ابوبکرِ صدیق رضؓ ہی کو اللہ تعالیٰ کا پیغام سُنایا تو آپ فوراً حضورؐ کی رسالت پر ایمان لے آئے اور مسلمان ہو گئے۔ اِس بات پر آنحضرتؐ نے آپ کو صدیق کا لقب عطا کیا۔

حاشیہ ۲ - حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہُ کی دُنیائی مہلت یعنی وفات کے بعد حضرت عمر فاروق رضی اللہ خلیفہ بنائے گئے۔ آپ کا نام عمر رضؓ تھا اور فاروق آپ کا لقب تھا۔ آپ کے والد کا نام خطاب تھا۔ آپ کا خاندان بھی عرب میں بہت بڑا اور عزت والا خاندان تھا۔ آٹھویں پُشت پر آپ کا نسب نامہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے ملتا ہے۔ حضرت عمر فاروق رضؓ بہادر اور طاقت ور انسان تھے۔ آپ کے رعب کی دور دور تک شہرت تھی آپ کو تجارت کرنے کے لئے اور دوسرے کاموں کے لئے بہت سے ملکوں کا سفر کرنا پڑتا تھا۔ اسی لئے آپ کا تجربہ بھی بہت بڑا ہوا تھا۔ آپ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے بارہ برس چھوٹے تھے۔



حضورِ پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم اللہ میاں سے دُعا فرمایا کرتے تھے، کہ اے اللہ میاں دو آدمیوں میں سے ایک کو مسلمان کر دے یا تو عمر بن الخطاب کو یا عمر بن ہشام کو۔ خدا کا کرنا ایسا ہوا کہ حضرت عمرؓ بن خطاب رضؓ کو دینِ اسلام کی دولت نصیب ہوئی۔ آپ اسلامی تاریخ کے سب سے بہادر، جانباز، اور عظیم الشان خلیفہ گذرے ہیں اسی لئے رہتی دنیا تک آپ کا نام دُنیا میں چمکتا رہے گا۔ آپ ایک خاص بہادری، اخلاص اور جان نثاری کے ساتھ اپنے سرکار شہنشاہِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہر وقت قدم بہ قدم شریک رہے۔

---

حضرتِ عثمانس رضؓ ابنِ عفانس[۱]
یٹمی کنتھہِ کرِ فرقانس[۲] ءستی
حضرت شاہس شیرِ کرم اللہ یزدانس
یٹمی ژوٹ کھیِنیہ میہمانس ءستی

✡ ب۔ ک عہ۱۶۱ الف/ب۔ خ عہ۲۴۳، ن۔ ن عہ۵، ر۔ن عہ۲۰، ک۔ش عہ۲۶

ⓒ ۵ حضرت عثمانؓ کے والد محترم کا نام ؎۲ قرآنِ مجید

محقق حق الیقین، عاملِ شریعتِ محمدؐی، حضرت شیخ نورالدین نورانیؒ ولی الریشی رحمۃ اللہ علیہ اِس شروُکھ کے ذریعے مسلمانانِ عالم کو یہ آگاہی دیتے ہیں:-

ترجمہ:- حضرت عثمانؓ جو عفان کا بیٹا تھا جس نے قرآنِ حکیم پر خوب محنت کی (یعنی کہ جس نے قرآنِ مجید کے ساتھ کلام کیا)۔ حضرت علیؑ کرم اللہ وجہہ جو خُدا کا شیر کہلاتا ہے مہمان نوازی میں حد درجہ راحت محسوس کرتے تھے اُنہوں نے مہمان کے ساتھ روٹی کھائی۔

**حاشیہ ۱:-** حضرت عثمان کے والد محترم کا نام عفان تھا۔ جس طرح حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا خاندان عرب میں "بنو ہاشم" کے نام سے مشہور تھا اسی طرح حضرت عثمان غنیؓ کا خاندان "بنو امیہ" کے نام سے مشہور تھا، واضح رہے کہ "بنو ہاشم" کی طرح یہ اسلام سے پہلے یعنی ایامِ جاہلیت ہی سے سارے عرب میں بہت معزز اور مشہور خاندان تھا۔ آپ کی والدہ محترمہ کا نام اَرویٰ تھا اور وہ حضرت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم



کی حقیقی پھوپھی تھی۔ بچپن میں ہی آپ نے باقاعدہ تعلیم حاصل کی اور جب جوان ہوئے تو تجارت میں مشغول ہو گئے۔ اپنی محنت، دیانتداری اور سچائی کی وجہ سے بہت کامیابی حاصل کی اور بہت مالدار ہو گئے۔ آپ کا دِل پہلے ہی سے اِس قدر پاکیزہ اور صاف تھا کہ حضرت ابوبکرؓ کی زبان سے اسلام کی خوبیاں سُنتے ہی آپ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر اسلام سے مشرف ہونے کے لئے تیار ہو گئے۔ اتنے میں حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم خود ہی تشریف لے آئے، پھر کیا تھا آپ فوراً کلمہ پڑھ کر مسلمان ہو گئے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے انتقال کے بعد دوشنبہ کے دن محرم کی چوتھی تاریخ کو ۲۴ھ میں حضرت عثمان غنیؓ خلیفہ مقرر ہوئے۔

**حاشیہ ۲:** حضرت شیرِ خدا، اسد الغالب سیّدنا علی ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہ ہمارے سرکارِ دوعالم کے حقیقی چچازاد بھائی تھے۔ آپ کی والدہ ماجدہ کا نام فاطمہؓ تھا اور وہ مسلمان ہو گئی تھیں۔ ابو طالب کی مالی حالت کمزور تھی اور حضورِ پُر نورؐ کو اپنے اس بھائی حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے بہت محبت تھی اسلئے اُن کو آپؐ نے

اپنی پرورش میں لے لیا تھا اور وہ بچپن ہی سے حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیرِ تربیت رہے۔ کم عمر لڑکوں میں آپؓ سب سے پہلے دس برس کی عمر میں مسلمان ہوئے اور بچپن سے لے کر اسلام لانے کے وقت تک کبھی نہ کسی بُت کی پُوجا کی نہ شرک کیا نہ کفر کیا، یہی وجہ ہے کہ سارے صحابہ کے نام کے ساتھ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں مگر آپ کے نام کے ساتھ کرم اللہ وجہہ کہتے ہیں۔ اسلام لانے کے بعد تیرہ۱۳ سال تک آپ مکہ معظمہ میں تشریف فرما رہے اور دن رات حضورِ اکرمؐ کی خدمت میں لگے رہے۔

ان کی تلوار ذوالفقار تھی اور آپ کا وار قہرِ خداوندی تھا۔ حضورؐ کے مدینہ تشریف لے جانے کے تین روز بعد آپ بھی مدینہ پہنچ گئے اور وہاں مسجدِ نبوی کی تعمیر میں حصہ لیا اور گارا مٹی اپنے ہاتھوں سے ڈھوئی۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی شادی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سب سے پیاری اور چہیتی بیٹی حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے ہوئی۔ آنحضرتؐ فرمایا کرتے تھے کہ میری بیٹی فاطمہؓ جنت کی عورتوں کی سردار ہے۔ حضورؐ کی وفات کے بعد آپ ہی نے حضورِ اکرمؐ کو



غُسل دیا اور تجہیز و تکفین کی۔ تینوں خلفاء حکومت کے معاملات میں برابر آپ سے مشورہ لیتے تھے۔"

---

رسول خدائے شاہ سُلطانَس

یُس اُمت بَنیبِ ہیِبیہ پانَس عہ ستی

تُندِ ریوٗش عرض گۄر شاہِ ہمدانَس

جَنتہ مَنزِ ہیٚبِہ ژہم پانَس عہ ستی ❋

✡ ب۔ک ع۵۔الف، ن۔ن ع۱۱، ب، خ ع۲۵، ا۔ن ع۲۰، ک۔ش ع۳۶

قدوۃ الکبار، محسنِ انسانیت حضرت شیخ العالم روح اللہ روح الکریم اپنی اِس مناجات کے آخری دو شعروں میں ہمیں یہ جانکاری دیتے ہیں کہ:۔

ترجمہ:۔ بادشاہوں کا بادشاہ، ہادیٔ اعظم، فخرِ موجودات، احمد مجتبیٰ، رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم جو اُمت کیلئے شافی ہے

اور فکرمند ہے، یقین رکھو کہ آپ ﷺ اپنی ساری اُمت کو جنّت میں اپنے ساتھ لے جائیں گے۔

حضرت امیر کبیر میر سیّد علی ہمدانیؒ سلسلہ کبرویہ سے وابستہ تھے اور آپ کی وفات کے بعد جب آپ کی وصیت کے مطابق سنہ ۷۹۶ھ کے دوران آپ کے فرزندِ ارجمند حضرت میر محمد ہمدانی قدس سرہ، نے وادیٔ کشمیر کو اپنی تشریف آوری سے نوازا تو اپنی دینی خدمات، بہت سے خانقاہوں کی تعمیر و تجدید، اور دوسری بےشُمار اوصاف کے بدولت یہاں کے لوگوں کے دِل جیتا یہاں تک کہ علمی خدمات اور عوامی مقبولیت کے پیشِ نظر ہی انہیں کشمیری قوم نے "شاہِ ہمدان" کا لقب بخشا اور یوں اپنے والدِ محترم کے بعد آپؒ شاہِ ہمدان کے لقب سے یہاں مشہور ہوئے۔ تذکروں میں لکھا ہے کہ شُندہ ریشیؒ نے حضرتِ میر محمد ہمدانیؒ کے ساتھ گفتگو کرتے وقت یہ دِلی آرزو ظاہر کی "انہیں یعنی شیخ نورالدّین ولیؒ کو جنّت میں داخل ہونے کے بعد وہاں اپنی ہی رہبری میں رکھیں۔"



حاشیہ:۔ زالوسہ چرار شریف والی ملاقات گاہ پر نصب شُدہ بورڈ پر بھی یہی نام (شاہ ہمدانؒ) درج تھا۔

فٹ نوٹ:۔

جدید تحقیق کے مطابق حضرت امیرِ کبیر میر سیّد علی ہمدانیؒ جنہوں نے سنہ ۷۸۴ھ کے دوران کشمیر کی مکمل سیاحت کی اور اُن کے فرزند حضرت میر محمد ہمدانیؒ جنہوں نے ۷۹۶ھ سے کافی عرصے تک کشمیر کا دورہ کیا ان دونوں ناموں کے ساتھ ۹۴۵ ہجری تک کے طویل عرصے تک لکھی تصنیفوں میں کسی جگہ شاہ ہمدان درج نہیں ہے بلکہ اِس تاریخ کے بعد کی تصنیفوں سے ہمیں ایسا دیکھنے کو ملتا ہے جس کا خلاصہ یہ نکلتا ہے کہ آخری دو مصرعے اِس مناجات کے ساتھ بعد میں جوڑ دئے گئے۔ (واللہ اعلم بالصواب)



روضۃ الریاض کے مذکورہ نسخے میں آخری شعر نظر نہیں آیا ——— (مترجم)

وِزِہ وِزِہ موٗ ژھٕم سَرَ نو

یا اللہ چھُس شرمنٛدٕہ چون

چھانہِ قوٕدرژ زانِم قدٕر نو

یا اللہ چھُس شرمندٕہ چون

ترجمہ:۔ حضرت شیخ نورالدینؒ
دربارِ خداوندی میں مناجات
کرتے ہیں کہ اے خُدا جوانی کے
دنوں میں مجھ سے غفلت ہوئی کہ
میں تیری قدرت کی قدر کر نہ سکا۔
اے خُدا میں شرمندہ ہوں تیرے
آگے؛



ہیکہ نَتہٕ بار آم بَرٕہ نو

وِہزٕ یاد کرٕم قبرَس نو

تَتہِ ژٕھوٹہٕ تہٕ گَٹہٕ زَرٕنو

یا اللہ چھُس شرمندٕہ چون

کَندِ پوٗرٕس رۄدم دیان نو

گوم پکان دوہ مندِ نو

ژٕیوم گٕم دونی لبہِ اکھ ہار نو

یا اللہ چھُس شرمندٕہ چون

ترجمہ:۔ اے خُدا میرے گُناہوں کا بوجھ اتنا بڑھ چُکا ہے کہ اب اُٹھا نہ سکوں۔ کبھی میں نے قبر کی یاد نہ کی، اب ڈر ہے کہ وہاں قبر کی تنگی و تاریکی برداشت کرنا پڑیگی۔
اے خُدا میں شرمندہ ہوں تیرے آگے؛

اے خُدا میں نے اپنے آپ کو نقصان میں ڈال دیا۔ میں نے غفلت میں حق کا خیال نہ رکھا۔ اِس طرح اپنی زندگی میں آنے والے دنوں کو دُنیا پروری میں ضائع کرتا رہا۔ لیکن جب ہوش سنبھالا تو محسوس ہوا کہ دُنیا فانی شے ہے۔ اے خُدا میں شرمندہ ہوں تیرے آگے۔

چھُس امتّی حضرت سندُوی
کۄہ ڈیشِتھ لۆگُم اۆنوی
زِ ہتھ پرِتی کرِٛم کارنو
یا اللہ چھُس شرمندہ چون

اَنتھے ذات نیرہم زانو
چھُم شب روز بیَہِ مَرُنُو
نَتہِ اۆبچ راتھ کۂُ برنو
یا اللہ چھُس شرمندہ چون

ترجمہ :- اے خُدا اگرچہ میں پیارے رسولؐ کا اُمتّی ہوں لیکن مجھے افسوس ہے کہ سب کچھ جان کر بھی میں انجان بن کر راستے سے بھٹک گیا ہوں۔ اور میں نے دنیا میں پیدا ہو کر کوئی نیک کام نہ کیا۔ اے خُدا میں شرمندہ ہوں تیرے آگے ؛

اے خُدا کاش میں سانس رُکنے سے پہلے ہی آپ کی بندگی کرتا رہتا۔ اب کیا پتہ ہے کہ رات کے بعد آنے والے دن کو زندہ رہوں یا نہیں۔ ڈر ہے کہ وہاں قبر میں پہلی رات کیسی ہوگی۔ اے خُدا میں شرمندہ ہوں تیرے آگے۔



اِحسانن زانِم قدر نو
ہیوٚتُم دۄد ترایِتھ پونِ مَندہ نو
ژیوٚنُم پۄہ دۄد آکھ ہارنو
یا اللہ چھُس شرمَندہ چون

پاد پیَہ تراوُم پھَر نو
رٕژرہ وَ تہِ لوٚگُم پان نو
اِبلیس ہیوٚتُم سَر نو
یا اللہ چھُس شرمندہ چون

ترجمہ :- اے خُدا میں نے تیرے احسانوں کی قدر نہ جانی بلکہ پیدا ہونے کے بعد دودھ کو پانی کے ساتھ ملا کر اس سے تیری چیز پیدا کرنے کی خواہش کی۔ لیکن جب ہوش آیا۔ تو دیکھتا ہوں کہ میں خالی ہاتھ جا رہا ہوں۔ اے خدا میں شرمندہ ہوں تیرے آگے ؛

اے خُدا کبھی نیکی کی طرف میرے قدم نہ بڑھے نہ ہی میں نے دین کی آبیاری کے لئے خود کو کبھی وقف کیا۔ برعکس اسکے میں نے شیطان کی محبت کی ؛ اے خُدا میں شرمندہ ہوں تیرے آگے

فرِشتہٕ وَ سنَم اَر نو
دَپِسنم بَندٕہ چھُک کوٚ ہُندو
جوابس روزم ہتٕرٕہ نو
یا اللہ چھُس شرمندٕہ چون

پُلہِ صراطَس تارٕہ ییٚلہِ نَرِہ نو
نو ندٕہ ریشؒ گژھِہ تارٕہ نِ
تَتہِ تَرُ نَس چھُم آدر نو
یا اللہ چھُس شرمندٕہ چون

ترجمہ:۔ اے خدا جب وہاں فرشتے آکر مجھ کو سوال کرینگے کہ تو کس کا بندہ ہے۔ (القرآن) افسوس کہ میں جواب دینے کے قابل نہ ہوگا۔ جواب دوں تو کیسے۔ اے خدا میں شرمندہ ہوں تیرے آگے۔ اے خدا جب پُل صراط پر سے لوگوں کو چلنے کا حکم ہوگا۔ (القرآن) تو اے خدا کیا نندہ ریشی پُلِ صراط کو پار کر لے گا؟ اسکو پار لگانے میں تو ہی مدد کرنا کیونکہ وہاں تیرے بغیر اور کوئی سہارا نہیں (القرآن) اے خدا میں شرمندہ ہوں تیرے آگے۔



ہا بندو بوٗزِتھ کنہٕ وان
اَمرِ شُنی خبرَ ہوٚشنہٕ وان چھےٚ
کاٗلی ہُنڈس زَن نہِ نےَ نَچُ وان
یہِ گاسہٕ کاٗنی دُنی یہِ ہیچ بِرمہٕ وان چھےَ

ترجمہ:۔ اے بندے پانچ وقت کی اذان سُنی۔ وہ جو کھُلا حکم ہے جو ہوش لاتی ہے۔ آخر کار جیسے قصائی کے دکان پر دُنبے مارنے کے لئے لے جاتے ہیں تمہیں لے جایا جائے گا۔ یہ دُنیا کی گھاس تمہیں غفلت میں ڈالی ہوئی ہے۔

کینَژَن قبرٕ چھے پوش زَن شیرے
کینَژَن قبرٕ چھے سِیاہ چاہ
کینہہ گیہٕ صاحبو چانے ویرے
کینہہ گیہٕ زیرے اَکِہ گُمراہ

ترجمہ:۔ کچھ لوگوں کے لئے قبر ایسی ہے جیسے کہ گُلدستہ سر پر ہو۔ کچھ لوگوں کے لئے قبر ایک اندھیری کھائی ہے۔ اے اللہ تیرے کچھ بندے ایسے ہیں جو تمہاری طرف دھیان لگائے ہوئے ہیں اور کچھ ایسے ہوئے کہ ذرا سی گمُراہی سے گمُراہ ہو گئے۔



دُنیہِ کِس تیٚتِس مِتِس نارَس
ڈیشِتھ امارَس گٔریم گتھ
شیطانَن ژٕنِیۍ لاٚجم پیٚٹھ اَنبارَس
داٚم نارَس ژٕورَس وَتھ
ناعقہٕ بٔرہم بوٚرم سمسارَس
زٕ ہیتھ سَمسارس گیٚم لَتھ

(ریشی نامہ اصلی)

ترجمہ:۔ دُنیا کی ہوَس نے مجھے اتنا گھیر لیا کہ میں دنیا کا ہی ہوتا گیا۔ دشمنِ ازلی یعنی شیطان نے میری ضمیری قدروں کو اِس طرح پامال کیا کہ روشنی ہوتے ہوئے بھی میں اندھا ہوا یہاں تک کہ میں راستہ سے بھٹک گیا۔ ہائے افسوس اِس فانی دُنیا کو میں نے اپنا سمجھ کر اپنے جینے کو مروا دیا۔

تَتہِ کیشاہ کرَکھ روزِ محشرس

ییتہِ خاصَن تہٕ عامن آسہِ تَلواسؔ[ع۱]

مول پلہٕ زہنہٕ گوٚبرس تمہِ گَژھٕ کارَے

صبر روزِنہٕ صائبَرن تمہِ تہِ کھین ترٛاسؔ[ع۲]

ع۱ دل دہل جانا۔ گھبراہٹ

ع۲ بوکھلا جانا۔ خوفزدہ ہو جانا۔

ترجمہ:۔ وہاں کیا کروگے؟ یعنی محشر کے دن۔ جہاں خواص اور عوام پر گھبراہٹ ہوگی۔ باپ اپنے بیٹے کو نہیں پہچانے گا۔ ایسی مشکل ہوگی۔ صبر کرنے والے بھی اپنا صبر کھو جائیں گے اور وہ بھی بوکھلا جائیں گے۔



زٕوٕہ مینیا گُلِ انارے

چھِی شوٗبہٕ وٕنی گُلہٕ تہٕ رَنبہٕ وٕنہٕ مَژھے

یمہٕ ییلہِ دَزنے دوزخہٕ نارے

اَدِ کیٛاہ کرٕ ے تہٕ اَدٕہ کوٗت گژھے

ترجمہ:۔ میرے بدن انار کے پھول کی طرح تمہارے صحت مند گال اور صحت مند بازو۔ جب یہ جہنم کی آگ میں جل جائیں گے پھر اِسوقت میں کیا کروں اور کہاں جاؤں۔

پیٹھ تێنِس بَدنَس مَلُن داغ گوم
زاغ گوم پنِرِ تھ باغہٕ اَندرٕہ
ہارنہِ گرَمی پوہ تہٕ ماگھ گوم
ماہ گوم پنِرِ تھ ہربندرٕہ

۱؎ روح
۲؎ جسم

ترجمہ:۔ میرے خوبصورت بدن پر میل لگ گئی اور میری روح بدن سے نکل گئی۔
میرا گرمی کا موسم خزاں میں بدل گیا مجھے کچھ بھی حاصل نہ ہوا جب تک میری موت آ گئی۔

•



کیتاہ کرٕ کیتاہ کرٕہ ہَنہِ ہَنہِ ڈٔہ۱ گوم
گوناہ گیُم ژٕرٕ تہٕ کَتہٕ ووٗبرٕہ۲
میٹھ تہٕ ٹُدرٕہ دِل سِیاہ گوم
دَہ گوم پانَس رَہ کَس کرٕہ

۱؎ نقصان ۲؎ کنارے پر آ جانا

ترجمہ:۔ افسوس کیا کروں آہستہ آہستہ میرا ہر طرف سے نقصان ہوگیا میں گناہوں کے نیچے دب گیا اب اُبھر نہیں سکتا ہوں۔ میٹھا اور مزہ دار کھاتے کھاتے میرا دِل سیاہ اور سخت ہوگیا، میرا اپنا ہی نقصان ہوگیا میں کس کو ذمہ دار ٹھہرا سکوں۔

رَز تہٕ گَرَ ہیتھ بُٹلہِ یِنَم
اَ پُزر کران ژیوَنُم مو
پَتو مَنز سَرٕہبٕ رَز ژھنینَم
زیٛتھ دُنیا ہَس کیشٕہ زیوَنُم مو

ا۔ قبر۔ زمین ۲۔ رسّی

ترجمہ:۔ آخرکار موت آئیگی اور مجھے قبر میں دفنایا جائیگا۔ میں نے دُنیا میں جھوٹ اور گُناہکاری کرتے ہوئے اِس کا کوئی خیال نہ کیا۔ سمندر کے بھنور میں اگر میرا پتوار ٹوٹ جائے گا پھر دنیا میں نہ ادھر کا رہونگا نہ ادھر کا، افسوس دنیا میں آکر میں نے کیا حاصل کیا۔

(القرآن۔ الحدیث)



اَنٛدٕہ کَم وُچھَن بَنٛدٕہ کَم آسَن
قیامتَس احوال ہاے کیاہ آسے
تارِ کَم تَرَن نارِ کَم ووٚبرَن
رحمتہٕ تَری تِمَن ہیمتھاہ آسے
دوزخیَن بَتیہِ خاصَن تہٕ عامَن
قیامَتس تامَتھ بہِ آہ آسے

ترجمہ:۔ آخر دنیا میں کِن لوگوں کا انجام اچھا ہوگا اور خدا کے پیارے کون لوگ ہونگے۔ قیامت کے دِن کیا ہوگا کون لوگ کِس حالت میں ہونگے۔ پُلِ صراط پر کون لوگ کامیابی سے چلنگے اور کون لوگ پھسل کر جہنم میں گِر جائینگے۔ خدا کے نیک بندے ہمّت اور استقلال سے منزل کو پہنچ جائینگے۔ جہنمی لوگ اور خدا کے نیک بندے قیامت تک اپنے اپنے حال میں رہینگے۔

یاوِنہٕ بُمہٕ سِنہٕ دِگ ڈرٕم ستہٕ کِی
گرِتھ شِلہِ گوٚم زرِہ فلِی
جوابس وسہٕ نَم کوٚتاہ منٛد چھِی
گوٚناہ دوٚہے وٚندِم دچھِہ فلِی

ترجمہ:۔
میری کمال جوانی میں مجھے شیطان نے بہکایا اور میرے حسین وجمیل صبح کو ٹکڑے ٹکڑے بنا دئے۔ جب مجھ سے میرے اعمال کے متعلق سوال کیا جائے گا میں کتنا شرمندہ ہو جاوں گا کیونکہ میں نے ہمیشہ گنہگاری سے اپنے آپکو تسلی دی۔



ژِینتہٕ زوٚر ژٹنن کوٚنہٕ چھُی
ہا آدمیوٚ بٔنِیہِ مرٕنٕ کوٚنہٕ چھِی
ہا آدمیوٚ مٔنز سرے لُجیو ناوٚ
ہا آدمیوٚ ہٲنز واین کوٚنہٕ چھُی
ہا آدمیوٚ ٹٔنز لوٚگیوٚ قبرِہ ہُند
ہا آدمیوٚ سٔنزتہٕ سامانہٕ کوٚنہٕ چھُی

ترجمہ:۔
جان بوجھ کر لے میرے وجود تم کیوں نہیں دھیان دیتے ہو تم کو پھر اس دنیا سے چلے جانا ہے۔ تمہاری کشتی اس دنیا میں بھنور گرداب میں پھنس گئی ہے تمہیں اسکو نکالنے کیلئے ہانجیوں کا سامان ہونا چاہیے اے انسان اب تمہارا بڑھاپا آگیا اب قبر کی فکر میں رہو قبر میں جاکر وہاں کیلئے زاد راہ ہونا چاہیے تاکہ نجات پا سکو گے۔

آنگنہٕ ناد چھُو کران ہوٗنی
بایو میٚیہ کُن توٚہی شِنہٕ تو
یَم ییِٚ دُوٚو ژُمر تِ لوٗنی
ہوٗن چھُوہ دپان وُو وَو وَو

ترجمہ:- ہدایت حاصل ہونے سے پہلے چوری کے پیشے میں مصروف دو نوجوانوں شیش اور گندر کو راہِ حق کا سبق دیکھنے کے لئے حضرت شیخؒ ان سے فرماتے ہیں:-
دیکھو مکان کے صحن میں موجود کُتا جو کہتا ہے وہ سمجھنے کی کوشش کروگے تو سمجھ آئیگا کہ دراصل یہ کتا وں وں وں نہیں بلکہ واوں، واوں، وا وں، کرکے آپ کو آگاہی دیتا ہے کہ جو بوئے گا وہی کل کاٹے گا کچھ بدل نہ ہوگا اس میں کسی طرح سے۔

•



پاپ[1] تہٕ پُنٛ[2] سیٚلہٕ ہین تولہٕ نی
بایو تتہٕ کُی پاے کرٕی تو
لوٗگ وَے ہیوٚر[3] کُن گرٕھو چھٕنہٕ وُنی
ہوٗن چھُو دَپان وُو بَا وُو

(عکسِ نورنامہ)

[1] گناہ [2] ثواب [3] کم وزن

ترجمہ:- پھر جب وہاں گناہ اور ثواب ترازو میں ڈال دینگے پس تم اسی بات کی یہاں پر فکر کرو۔ پر اگر عمل میں کوتاہی پائی گئی تو تم پہلے ہی عذاب کی ہیبت سے پسینہ پسینہ ہو جاو۔ کُتا کہتا ہے جو بوئے گا وہی کاٹے گا کچھ بدل نہ ہوگا اس میں۔ (نورنامہ + ریشی نامہ)

قبر وُران یور کیٛہہ میٛہ اَئی
تور کُٹھ کینٛژھاہ اَن یا وَو
ہیٛتھ تُوَے منٛہ کرِنٛز ماز چھُنی
ہوٚن چھِو دٕپان وَو با وَو

ترجمہ:۔ دیکھو قبر آپ سے کہتی ہے کہ بغیر عمل کے یہاں مت آو۔ پہلے آخرت کے لئے کچھ عمل حاصل کرو۔ کیونکہ قبر میں بے عمل کے لئے جو سزا مقرر ہوئی ہے وہ سننے ہی سے انسان کا کلیجہ منہ کو آتا ہے کُتا کہتا ہے کہ جو بوئے گا وہی کاٹے گا کچھ بدل نہ ہوگا۔

(مشلِ نورنامہ)



نکیر تہٕ منکر بیٚلہ ہین پرٛژھوئی
خُدایس، رسولسؐ لئے[1] کرِی تو
نیٚزرو تہٕ گورزو ریزٕہ[2] کرُونی
ہوٚن چھُہٕ دٕپان وَو با وَو

(مشلِ نورنامہ)

ع۱ وسالت ع۲ ٹکڑے ٹکڑے۔

ترجمہ:۔ قبر کے اندر جب نکیر و منکر پوچھتاچھ کرینگے تو بندہ خدا و رسول کی وسالت چاہے گا۔ لیکن جو بے عمل ہوگا اس کو نیزوں اور خنجروں سے ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے جائینگے۔ کُتا کہتا ہے کہ جو بوئے گا وہی کاٹے گا، کچھ بدل نہ ہوگا اِس میں ۔

تَتہِ بییِٚلہِ دفترس ہیٚن وآتوٗ نِ
آسہِ ہے اَپزُ ؤن کَس کھٹو
شُنتوٗ کُنہِ سی چھُوہ پیٚتروُنی
ہوٗن چھُوہ دَیان وو با وَو
وا سکہ

ترجمہ:۔ محشر کے دن جب حساب و کتاب کا دفتر سجایا جائے گا۔ تو جھوٹا بندہ وہاں اپنے جھوٹ کو کس طرح چھپا سکے گا۔ سنو وہاں اپنے آپ ہی کھڑا ہو کر جواب دینا ہوگا۔ کتا کہتا ہے کہ جو بوئے گا وہی کاٹے گا بدل نہ ہوگا اس میں۔



یہِ وَوکھ سوٗنتہِ لونکھ ہَردے
وَندس گَرہ ہَس عیش و تمتعاہ
پہلوانو ہاو پننی مَردی
دَمہ دَمہ پَرَ سہ اِسمِ اللہ

ترجمہ:۔ اگر آدمی بہار کے دنوں زمین میں بیج بوئے گا تو خزان کے دنوں میں ضرور اسکی فصل کاٹے گا اور پھر سرما کے دوران اسی سرمایہ سے فائدہ اٹھائے گا۔ یعنی دنیا میں نیک عمل کرو اور عقبیٰ میں اس کا پھل کاٹو۔ پس اے نوجوانانِ اسلام تم بہادر ہو تو اپنی مردانگی کا ثبوت اس طرح دو کہ تیری ہر سانس میں خدا ہی کا نام نکلے۔

(مولانا رومیؒ۔ علامہ اقبالؒ)

آدنۍ یتھ کرکھ تہٕ اَدہ نہٕ تگِ
آدنۍ کرکھ تہٕ لگِ ستی
یمِ فَل وَوَکھ چھُتۍ یا زٕگِ
ترم اَ غرٕ تَس لونکھ کِتی
کھینہٕ سیلِ چھُتی دہٕ سیلِ بگِ³
نوٚنڈۍ تہٕ ڈینٹھٕ لگہٕ نے پانس ستی

۱؎ داڑھی ۔ ۲؎ جسمانی طاقت ۳؎ ختم ہونا ۴؎ ثواب ۵؎ گناہ۔

ترجمہ:۔ دنیائی زندگی میں جوانی کے دنوں جیسا اور جتنا بھی عمل حاصل کرسکوگے نیک ہی حاصل کرو کیونکہ جوانی کا عمل ہی ساتھ ہوگا، عمل چاہئے کیسا بھی ہو (نیک یا بد عمل) آخرت کے دن اِس کا بدلا ضرور پاؤگے۔/جب ایک انسان کی جسمانی طاقت اس کے داڑھی کی طرح ختم ہونے کو آئیگی تب اسکے ساتھ گناہ اور ثواب ہی ہونگے، لیکن پھروہ کچھ نہ کرسکے گا۔

(القرآن / الحدیث / حضرت شیخ فریدالدین عطارؒ)



غٔریبی چھے خاص الخاصاہ
خرٕیدار چھُ خوداے تہٕ سوداکر
دُنیاہ دارِ بوٚ کرٕ ساساہ
طوٲلۍ اندر ژٕہ کار موٚبر

ترجمہ:۔ غریبی بھی ایک نعمت ہے۔ نادار کی عبادت کا گاہک خود خدا ہے۔ اِس کے برعکس دُنیا پروری کرنے والے کے چہرے پر ملامت کاری اور مکاری کی چھاپ پڑتی ہے۔ اور اسکے بدولت بھی وہ لوگوں کو دھوکہ دیتا ہے، لیکن جب تم یادِ حق میں سُستی پیدا نہ کروگے تو تمہیں ٹھیک جزا ہی ملے گا۔

(حضرت داتا گنج بخشؒ)

تندرستی چھےَ نعمژ ساساہ
گاسہِ چھُ فرش تہٕ شُکر کرَ
کرُٕ بہٕ[1] تہٕ کارُن سخن اوّلی ساہ
نگہِ ہےَ راتھ دوہ خوداے سرَ

۱؎ عمل

ترجمہ:۔ تندرستی ہزار نعمتوں سے اچھی ہے اور اگر
تندرستی ہو تو گھاس کے فرش پر بھی لیٹ کر آدمی اسکو
پاتا ہے۔ لہٰذا اگر تندرستی میں آسائیش کے سامان
مہیا نہ ہو۔ تو بھی خدا کا شُکر بجالانا چاہیئے۔
یہ شُکر اسی صورت میں ادا ہو گا جب آدمی رات دِن
خدا طلبی میں صرف کرے۔ اور ریاضت کو ہی اپنا
خورد و نوش اور اوڑھنا بچھونا بنائیے۔
(شاعرِ مشرق علامہ اقبالؒ)



ہاپانہٕ یِمہِ دوہ دوزُخ[1] تاوَن
تتہِ ہا دَپہٕ ہم زاَس کتھ کیٛو تھی
گوٗناہ پننۍ تتہِ پانےَ مارَن
تتہِ ہا دَپہٕ ہم زاَنس[2] کتھ کتھی

(القرآن) (الحدیث)

۱؎ جہنم ۲؎ پیدائش

ارے میری جان و جسم جب دوزخ گرم کیا
جائیگا تو کہو گے میں کیوں پیدا ہی ہوا۔ ہمیں
اپنے گناہ خود ہی مار ڈالینگے اور تم کو اپنے
پیدا ہونے پر افسوس ہوگا۔

تَمہِ نارِ سۄر گَرٕھہِ کوٚہَن تہٕ بالَن
بَد کارَن دارِ رُٹِتھ یِکہٕ ناوَن توٗتی
نافرمانَن افسوٗس کھیٚیاوَن
تَتہِ ہا دَ پیٚہٕ ہَم زاس کِتھ کِتھیٚ

ترجمہ:۔ اِس آگ میں پہاڑ اور بیابان چورہ چورہ ہو جائیں گے اور گناہ کاروں کو داڑھی سے پکڑ کر گھسیٹا جائے گا۔ خدا کی نافرمانی کرنیوالے افسوس کھاتے رہیں گے اور تمہیں اپنے پیدا ہونے پر افسوس ہوگا۔ (القرآن)



دوہ اَکِہ لَمہٕ لَم لَگہِ یَتھ جانَس
اُنٛدی اُنٛدی یار بایہ روزَن ستی
سئِمِتھ بائی بائی والَن سٔرا تَس
لُمٕی لُمٕی بارَو دِ نَم کتی
کپراہ وَلنَم اُدرِس پانَس
نُدی[1] تہٕ ڈینٛٹھ[2] لَگنَم پانَس ستی

[1] ثواب [2] گناہ

ترجمہ:۔ ایک دن ایسا آئے گا جب سکرات قائم ہو جائے گی (مرنا ہوگا) اردگرد کتنے بھائی کتنے دوست ہونگے۔ مل کے پھر تجھے غسل دینے کے لئے لائینگے پھر سب روتے روتے بین کرینگے۔ گیلے بدن پر کفن پہنائیں گے۔ پھر اپنے ساتھ ثواب اور گناہ ساتھ لگینگے۔

ژٕ ترٲوِتھ ییٚنَم اَنٛد مٲ دانَس
شٕمتھ مٕتٕر پیٛٹھ ژٕ ٹٲلِہ۱ نَم کِتی
ڈیٚشتھ کُل کوٚوہ مُٹھٕی نا دانَس
بیٛتھ شا بہٕ وِزہ گیۓ یہ ژٕ ہٕتھ۲ کِتی
(ریشی نامہ)

۱ دبائیں گے ۲ مبہوت ہونا

ترجمہ:۔ مجھے تنہا تنہا میدان میں چھوڑ آئیں گے
پھر اوپر منوں مٹی میں دبا کے چلے جائیں گے۔
یہ سب دیکھنے کے بعد بھی تمہیں آخرت کی فکر
کیوں نہیں۔ یہاں کچھ بہہ جاتے ہیں اور کچھ
اچھے رہتے ہیں۔



کنٛدپو چھکھ ہرنہٕ ژھالہِ نوان
چھے نو ژٕ ہتَس سو مرنٕنی گرٕی
چھُی مینٛزِ تَل وَسُن کیاہ چھُک چھوانٕ۱
کتھ کرِتھ لٕزتھ وو گنٛز لٕری

۱: غرور (تکبّر کرنا)

ترجمہ:۔ کیوں تم ہرن کی طرح کُلکاریاں بھرتا ہے۔
کیا تجھے مرنے کی گھڑی یاد نہیں۔
تمہیں مٹی کے نیچے رہنا ہے اور تم بے فکر بنتے ہو۔
کیوں تم نے اونچی اونچی عمارتیں بنائی۔

پَتہٕ بڑوشہٕ ہیٚنہٕ حِساب ہیوان
تَتہٕ جَواب کرٕکھ کمہٕ بُتھرِ[1]
دُنِیہِچ دولَتھ خوش چھےٚ یِوان
یہٕ پھیرہٕ وُنی وۆپَتھ[2] نہٕ کَس فِری

۱ مُنہ
۲ ناپایدار دولت۔

ترجمہ:- اگلے پیچھے کا حِساب لیا جائے گا
کِس مُنہ سے وہاں جواب دوگے۔
دُنیا کی عارضی دولت خوب بھاتی ہے۔
جو عارضی کمائی صرف گننے کی ہے
رہنے کی نہیں۔



اَتھہٕ زٕہ وٕٹِتھ کھور زٕہ وَہرٲوِتھ
نِنےٚ دُنِیہِچ لۆہرٕ ترٲوِتھ کَتھ
گرِ رےٚ نِنےٚ شمِتھ مُرہٕ ناوِتھ
پیٚنےٚ اَنٛد مزار سٲوِتھ کَتھ
نُندبۆن[1] عورہٕ تھَوَن مولہٕ ناوِتھ
ڈیٚنٛٹھِن[2] دوزخ تاوِتھ کَتھ

۱ نیکوکار ۲ گُناہ گار

ترجمہ:- ہاتھ بند کرا کے اور پیروں کو پھیلا کے لیجائیگی موت۔ دنیا چھینی جائے گی محض بات رہے گی۔ گھر سے غسل دینگے مِل کے سب اور قبر میں سُلا کے آئینگے بات رہ جائے گی۔ نیک لوگوں کو سارا غم مولیٰ دور کرینگی۔ بُرے لوگوں کا واسطہ آگ سے ہوگا۔ (ایک بات)

تَلہٕ چھُے زِیوٗس تہٕ پیٹھہٕ چھُکھ نَژان
وَنتہٕ مالہِ وڈٕنہٕ کیٛتھہٕ پَژان چھُے
عذابِ قَبرِس کونہٕ چھُکھ کھوژان
وَنتہٕ مالہِ اَنہٕ[2] کیٛتھہٕ روٗژان[3] چھُے

[1] دِل [2] رزق [3] گلے سے اُترنا

ترجمہ: نیچے گہری کھائی ہے اور اوپر تم ناچتے پھرتے ہو۔
یہ حقیقت جان کر بھی تم غافِل ہو۔ تم کیسے بے فکرے ہو۔
قبر کے عذاب سے کیوں نہیں کرتے ہو۔
پیارے تمہارے حلق سے کھانا کیسے اُترتا ہے۔



غافِلو تَنہٕ بَلہِ گژھکھ حَیرانَس
ییٚلہِ پانَس تھکی دِہ[1]
کیا کَرِ زِ بَل[2] ییٚتھِس شیطانَس
یَم ہیٚتھ سارِہ جہانکی غَم
گُمہٕ نِنے ییٚلہِ اَنٛد ماد اتَس
اُرِی نَس پانَس پانُنے پَرہٕ[3]

[1] جسم، طاقت، جوانی [2] داؤ پیچ [3] ذمہ داری

ترجمہ: اے غافل تم اسوقت پریشان ہو جاوُگے۔ جب تمہارے اوپر بڑھاپا آجائے اور جوانی نِکل جائے گی۔ (القرآن)
اِس نفس کو کیا کہئے جسے پوری دنیا کی ذمہ داری سنبھالنی ہے۔
جب اکیلا تمہیں مزار پر رہے جائیں گے۔ اور خوبصورت بدن مٹی میں مِل کے کیڑے مکوڑے کھا جائیں گے۔ (القرآن)۔

آدنہٕ کھوٗژکھ وُضوٗس نتہٕ سرٛانس
یام نادانس داٮ۪ر گیٮ۪ چھٕژٕری
سوٚمبرِتھ دِتنھ ڈٕسلس تہٕ چھانس
چھُک لدان آسمانس منٛزٕری
ڈاے گز زُمین یوٗن چھُی پاتس
لُزٕتھ ہےلُرٕ تہٕ لُزٕتھ کَس رکٕژٕری

۱ غسل ۲ سفید ۳ مکان

ترجمہ :- شروع سے ہی تم نے نہ نماز کی قدر جانی اور نہ غسل یعنے پاکی اور اب وقت آگیا تمہاری داڑھی سفید ہوگئی یعنے بڑھاپا اور جو کچھ کمایا وہ مکانات بنا کر بنانے والے کے حوالے کیا۔ اور بلا وجہ آسمان تک اونچی عمارات بناتا گیا (القرآن) جب کہ تمہاری قبر جہاں تمہیں جانا ہے صرف ڈھائی گز کی ہوگی اونچی عمارتیں بنائی تو بنائی کس لئے؟ (الحدیث)



آدم یہٕ بندٕ مرٕہ ہا نادانو
زٕنکتہٕ بٕرٕہ سےنے ٹوٗٹھ
مرِتھ ۔ نہٕ سےنے ودانو
گینٛٹرن پتہٕ تہٕ گینٛٹرن برٛونٛٹھ

ترجمہ :- اے نادان تم آدم کے اولاد سے ہو تم نے دنیا کو ناپائیدار جان کر دُنیا کو پیارا جانا۔ مرنے کے بعد تجھے رونے والے اونچی آوازیں روئینگے تم کچھ سے پہلے مرجاؤگے اور کچھ کے بعد مرجاؤگے۔

## سوال

### کلام بمہٕ ساد

کُس مالہِ چُھکھ تہٕ آکھ کمہٕ دیشہِ
گزشنہٕ رستو سانہٕ بڑا ندی ژاک
ڈیشتھ بجمو بجہٕ اندیشہِ
دفتو ریشہِ مالہِ کور کَنہٕ آک

ترجمہ:۔ تم کون ہو اور کہاں سے آئے ہو پوچھے بغیر ہمارے گھر میں داخل ہو گئے۔ تم کو دیکھ کر مجھے بڑی فکر لگ گئی۔ ذرا بتاؤ تم سے سے آ گئے ہو۔

## جواب شیخ العالمؒ

ھرمہٕ کیشاہ نام مہراہ کجم
ساٗر کل تژاوِتھ تی کج دراس
یور کُن پکان وتے ملجم
بجم بوچھہِ تہٕ توٗرے آس

ترجمہ:۔ مجھے خدا کی طرف سے کچھ زیادہ ہی مہربانی ہوتی ہے، میں نے باقی تمام مصروفیات کو ترک کر دیا اور اسی اُمید پر نکلا۔ یہاں آتے آتے میرا راستہ کھو گیا بھوک نے بھی ستایا۔ زبردست تڑپ ہے منزل پانے کیلئے اسی لئے یہاں تک آ گیا۔

•



## سوال۔

### کلام بمہٕ ساد

رنن اہار ژارہ لج لاٗجم
سپنت واجم تِل اوس سات
سمت پوتلن سُی کنند باجم
چھجم پنج تہٕ دِسئے کیات

ترجمہ:۔ اپنی خواہشات کی تکمیل کیلئے میں نے بڑا اہتمام کیا اور تکمیل کا وقت آخر آ ہی گیا۔ اپنی ضروریات اور خواہشات میں اپنا سب کچھ لُٹا دیا اب میرے پاس کوئی سرمایہ ہی نہیں کہ ساتھ لے چلوں۔

## جواب شیخ العالمؒ

بوچھہِ چھے ژھود دارس پنو
ناحقہِ بوچھہِ گٔیہِ درت تہٕ کت
لستہٕ اگہِ ٹکہِ رن پانس کنو
وچھتن بتہٕ آسہٕ برت کت

ترجمہ:۔ بھوک کسی کے سخت رویہ کو پاش پاش کر دیتی ہے اور تمام تر خصوصیات کو یکسر موقوف کر دیتی ہے۔ ایک لمحہ کے لئے اس پر فکر کرنا جب کھانے کی چیز میسر ہی نہ ہو تو اضافہ کس چیز میں ہو سکتا ہے۔

•

## سوال

### کلام بمٕہ ساد

کُس مالہِ چھکھ تہٕ آک کموِتی
پکنتو وُل تتہِ گژھی ژیر
حاَران کرتھس اَمیہ حکمتی
دفتو ریشہِ مالہِ کیاہ چھُے سحر

ترجمہ: ارے تم کون ہو اور تمہاری حقیقت کیا ہے۔ ذرا جلدی کرو اپنی منزل تک پہنچ جاؤ ورنہ دیر ہوگی۔ تمہاری اس سوجھ بوجھ نے مجھے حیران کر دیا۔ اے ریشی ذرا بتاؤ تمہارے پاس کیا جادو ہے۔

### جوابِ شیخ العالمؒ

اولی برہمن دتوم ظالمس بِنتہٕ عالمس پوٗرم نہٕ کانہٕ وژن
پانژن بندن ثول تام زالمس ساد ج کلمس چھُے بڈتن
بی بٹو وتری بٹو۔ پیتہ یزونٹھ چھیو وٹہٕ واٹ
سوکس کران چھکھ وتری بٹومنس تہٕ پونس کرسگات

ترجمہ: میرا کوئی استاد نہ بن سکا اور نہ میں نے کسی کے پاس اپنے زانوے ادب تہہ کئے۔ صرف پانچ دفعہ وقت پر نماز قائم رکھی۔ اور بمٕہ ساد کلمہ پڑھنا انسان کو اونچے مقام پر فائز کر دیتا ہے۔ اور سنڈت سبزی کھانے والے یہ سلسلہ کہیں منقطع نہیں ہو جاتا۔ تم اس بات پر دھاڑ کرکے بیٹھے ہو۔ پانی سے اپنی تن کو نہیں دل کو صاف کر دو۔

•



## سوال

### کلام بمٕہ ساد

دیٛوے جبنٛدہ متہِ ووتھ ییٚر پانس
مندرس متھ آکھ مُسلاہ ہیتھ
مارنعور مُسلہِ چھُی عیوانس
پچرس زاہ گان دوٗ گیو کھیتھ

ترجمہ: ارے پھٹے پرانے کپڑے پہنے ہوئے خرقہ پوش چلو جاؤ یہاں سے نکل جاؤ یہاں مندر میں یہ بحث لے کر کیوں آئے ہو۔ حیوان کی موت کی آس لئے بیٹھے ہو اور کھال پانے کی امید میں بیٹھے ہوئے ہو وہ بھی گھی اور دودھ کھانے کے بعد۔

### کلام شیخ العالمؒ

گوٗہِ چھوِ لوان گژمتو چوان۔ دوٗد گیوٗ کھنس کیاہ کھوت رہ
مازِ ڈیشتھ اَنٛدِ چھوِ ہوان۔ یُتھ ہیُو بند تھوژ زکیشاہ

ترجمہ: تم گوبر ملتے ہو اور حیوانوں کا پیشاب پیتے ہو، دودھ اور گھی کھانے سے کیوں جی چُراتے ہو۔
جانداروں کا گوشت دیکھ کر آنکھیں بند کرتے ہو یہ کونسی پاک پاگیزگی ہے۔

•

## کلام بمہ ساد۔ سوال

ژٕ ہی ژٕ سے ہی کتیناہ ڈیٹھم صوفی ہیتھ پننہٕ پیران اُسی
وُلگنہٕ تپسی کرنی بیہتھم۔ اَتھہٕ ہیتھ تسبیح بٹیہٕ ہنہٕ پھاسی

ترجمہ :۔ میں نے تم جیسے کتنے درویش دیکھے صرف ظاہری دکھاوا کرکے بعد میں دھوکہ دیتے تھے۔ ظاہری طور پر پہلے بندگی کا راگ الاپتے تھے مگر بعد میں اُنکے ہاتھ میں تسبیح اور اندر مکر اور فریب کے سوا کچھ نہ تھا۔ وہ کہتے کچھ اور کرتے کچھ اور تھے۔

## کلام شیخ العالمؒ

بٹہٕ تہٕ شُد فاقہٕ کران لگنی
ادم ہَن گنڈِتھ کھیتہٕ من پانس وُ
دیہٕ ڈولہٕ گن دیہٕ ڈولہٕ گنی
ہے بمہٕ سادو یمہٕ روزہ کُشو

ترجمہ :۔ ارے بُمہٕ ساد یہ پنڈت لوگ روزہ رکھتے ہیں دھاگا باندھ کر حد سے زیادہ کھاتے پیتے ہیں۔ حد سے باہر جاتے ہوئے کھاتے ہیں اور سو جاتے ہیں ارے بُمہٕ ساد یہ روزہ رکھنا کیا ہوا۔



## سوال۔ کلام بمہ ساد

صنعان تہٕ شُد گیاو حجس۔ پتہٕ برو شہ مرید آسِس کتی
ہینز یانی ڈیشتھ فکرہ ڈجس۔ اُدہ ماکتابہٕ حجس ستی

۱۔ شیخ ثنا

ترجمہ :۔ شیخ صنعان حج کرنے کے لئے چلا گیا آگے پیچھے بہت سارے مرید تھے۔
ایک ہندو عورت دیکھ کر اُس کے اوسان خطا ہو گئے پھر اُس کی وہ کتابیں اور عالم ہونا کیا کام آیا وہ سب کچھ بھول گیا۔

## کلام شیخ العالمؒ

ہند بجود دس نہ گرمتس لرزان۔ ورزت ماز بیبہٕ رت
ہیندن ہشنزہ کورہ چھے گلہ ارزان۔ ستیر نیرو برتس بوکرہ گت
داور دزک تہٕ کاوج رزان۔ مُتھ ہیو ہندی ہُشد ورگ گت

۲۔ آرا کیتس

ترجمہ :۔ ارے کافر لوگ دودھ اور پیشاب سے بڑے لرزہ اندام ہوتے ہیں گوشت اور خون کو ایک چھوڑ کر مسلمانوں اور کافر لوگوں میں بہت فرق ہے۔
ان لوگوں کی لڑکیاں پرائے لوگوں کے ساتھ ملنے جلنے میں کوئی پردہ نہیں کرتی ہیں جنکے لئے اُنکو سزا وہاں ہوگی۔ یہ کیسا نظام دنیا ہے = **اصل متن سے معذرت کے ساتھ ترجمہ :۔**

## کلام ہمہ ساد :۔ سوال

ٹُلی ٹُلی مازِ چھوِ باگران رہنس۔ بُوِی بَد چھو نو کتھ جانِسی
چھوِ مُتی مازس تہٕ پھکہٕ لَد پرٛانس۔ وَتنہِ پکھ ہا ریشہِ زپانِسی

ترجمہ:۔ تم پکا پکا کر گوشت اِدھر اُدھر تقسیم کرتے ہو۔ تمہارے حسین و جمیل بدن پر بدبو لگی ہوتی ہے۔
تم گوشت اور بدبو والے بدن پر بہت ناز کرتے ہو اور ہر وقت اِس کو پُر رونق بناتے رہتے ہو۔ جاؤ اے ریشی اپنا راستہ لو۔

## کلامِ شیخ العالمؒ :۔ جواب

صاحب ییلہِ دوہ تُزری دوزخ
تنلہِ دُہ تُلہِ نئے پُن تہٕ پاپ
وایہ اَدِ کُلمُک معنی بوزکھ
ییتنہِ کیشاو تَتہِ ییلہِ آسکھ صاف

ترجمہ:۔ جب خداوندِ کریم اعمال کا حساب لیتے ہوئے جہنم کو گرم ہونے کا حکم دے گا۔ اُسی دِن تمہارے نیک اور بد اعمال کا حساب لے گا۔ اگر تم کلمہ شریف کا معنی سمجھ لوگے اسیں تمہارے لئے یہاں بھی نجات ہوگا اور وہاں بھی نجات پاؤگے۔



## کلام ہمہ ساد :۔ سوال

رامہٕ رامہٕ میثُل گوم ہوِہس تہٕ رذحس
شِوہ شِوہ سپنس بوڈ اَوتار
بوَنس پھیرتھ ہمہٕ اُچھ مؤہس
وُچھہِ کھےَ ریشی مالہِ ییتی پیار

۱؎ پلک جھپکنے میں

ترجمہ:۔ خداوندِ کریم کی خواہش پر روح اور جسم ایک ہوگئے شو کا نام لیتے لیتے میں بڑا مقام پاگیا۔ میں پلک جھپکتے زمین اور آسمان کی سیر کرسکتا ہوں اگر تم دیکھنا چاہتے ہو تو ٹھہرو۔

## جواب :۔ کلامِ شیخ العالمؒ

ہی ہٹو بُت کیا دِنی۔ وَتہٕ مو راو ہمن کنو
اَمہِ تپسی نرگس ٹنی۔ ہُمہ شنزر و سورگس کتو
اَن ہت تھپ کرُن زُنارس۔ گوہ تہٕ گرمہٕ لوٹن زیو
ہمہٕ سوہ خوش کرُن نہٕ جبارس۔ ناحقہٕ زاٹن تو مُل تہٕ گیو

۱؎ جہنم ۲؎ جنت

بٹَن آسان اَپُزر روا۔ تہٕنٛد پیرچھُی بُلبُل تہٕ کاوٕ
اَدٕ یلہِ ژھُکھ دِیوان دعوا۔ گژھ باتوٗرک میواہ کھیاو
خبر چھیٖ ناژرٕ سے اِنسانس۔ پَژھ یوٗدٕ کرکھ ژٕہ میاتی کتھی
ییہٕ خبر چھےٚ سارِس جہانس۔ گٕلیچ کوٗنز چھےٚ پانس اَتھی

ترجمہ: ارے پنڈت میں کیا کہوں یہ پتھر تمہیں راستہ سے بھٹکنے کا کام کرتے ہیں۔ اِس طرح تپسی کرتے ہوئے تمہیں جہنم میں لیا جائے گا۔ ذرا جنت حاصل کرنے کی فکر تو کرو۔

رزق کھاتے کھاتے تم زنار پکڑتے رہتے ہو، گوبر اور حیوانوں کا پیشاب زبان پر پھیرتے رہتے ہو۔

اس طرح خدا کو خوش نہیں کر سکتے ہو خواہ مخواہ چاول اور گھی جلاتے ہو، تم غلط رواج پر چلتے ہو بُلبل اور کوّے اپنے رہبر بناتے ہو۔

اگر تم دعویٰ کرتے ہو کہ میں زمین و آسمان کی سیر کرسکتا ہوں تو پھر عالمِ برزخ کا کچھ میوہ کھلاؤ۔

ارے تمہیں خبر نہیں اگر تم میرے ساتھ بات کروگے اور میرا سُنو گے۔ تمام دُنیا کو یہی پیغام ہے کہ کلمے کی کُنجی اپنے ہاتھ میں ہے۔



## (سوال) کلام نمٕہ ساد

رٕ چھُم پانس کیاہ کرٕ کارُن کُس مالہِ بوزِ تہٕ کسو دِپزے
رٕوٗدس تہٕ واوس ژونگ سنداُرن بٹس نچو کلمہ پرنس پزے
کیاہ ہیکہٕ باوِتھ ژٕ ئے باغوانس۔ کتھ غیرزانس کٔر تھم ژھل
دیٖوٗم ہِنٛدٕ و ہندِ نمٕہ یارس۔ یتہ گوس تارِہ برِس تَل

ترجمہ:۔ تم اپنی مرضی سے چلتے ہو اسطرح عبادت گذاری کا کیا فائدہ۔ کون سُنے گا اور کس کو کہینگے۔ بارش اور ہوا میں دیا جلانا ہوگا۔ پنڈت کو کلمہ پڑھنے کے سوا کوئی چارہ نہیں۔ تم باغبان کو میں کیا بتا سکتا ہوں مجھ ناواقف کو ٹال دیا۔ میں نے سوچا تھا کہ میں باغبان سے ہند و دانہ لے لوں لیکن یہاں پہنچ کر دروازے پر اٹک گیا۔

ہَتہٕ با ژٕھرہ پوٗرم بسم اللہ۔ سہی کٔریتھ توکلاہ
حق لاالٰہ الااللہ۔ پٔژھ کٔرم محمّد رسُول اللہؐ

ترجمہ:۔ لو میں نے زور سے بسم اللہ پڑھ لیا اور مکمل طور اُس پر توکل کر دیا۔ سچ تو یہ ہے کہ خدا کے بغیر کوئی معبود نہیں اور میں نے محمد صلعم کے رسول ہونے پر بھروسہ کیا ہوا ہے۔

## کلامِ بمہِ ساد

ریشہِ مول بِہتھ چھُم مراقبس۔ بیدار گژھ ہِتھ ژلی وسواس
بہشتکُ میوہ انمے دمس۔ بجرُ چھُ سانِس ڈیکہ کس داغس

ترجمہ:۔ ارے ریشی سر جھکائے کیوں بیٹھے ہو ذرا ہوشیار ہو جاؤ تمہارا اندیشہ دور ہوگا۔ میں نے جنّت سے میوے لائے اور ہمارے ماتھے پر لگا ہوا نشان بڑی اہمیت کا حامل ہے۔

ریشی نامہ کے مطابق:۔

تبسُم کوّر جناب نورالدین۔ دوپُکھ تس کُن کہ اے بمہِ ساد برہمن

### کلامِ شیخ العالمؒ

دپنتم قفل ماوسٔس برس۔ روّٹ گوّے توّے ژنے یوّت کال
کلیچ کونز چھے تتھ گرس۔ کلمہ پرِنہ روّستے توّت اژُن محال

ترجمہ:۔ ذرا بتاؤ جنّت کے دروازہ پر تالا تو نہیں لگا ہوا تھا اور اسی لئے تمہیں اتنا وقت لگ گیا ہوگا۔
اس تالے پر کلمہ کی کنجی لگتی ہے کلمہ پڑھنے کے بغیر اندر جانا ناممکن ہے۔



## کلامِ بمہِ ساد

بوکس نتھ جایہ رُوغیتھ ہمہ ہا۔ بہ چھس مالکھ سانِس باغس
اَدِ کُر ییتھ جایہ یتھس دم دِمہ ہا۔ یہ بجرُ سانِس ڈیکہ کس داغس

ترجمہ:۔ اس جگہ میں کس سے اجازت مانگتا، میں اس باغ کا مالک ہوں ورنہ میں اس مقام پر کیسے پہنچتا یہ ہمارے ماتھے پر لگے ہوئے ٹیکے کا کمال ہے۔

### کلامِ شیخ العالمؒ

ہے سادہ بمہِ سادو۔ وعدہ کوّرمت پالی زِ بے
آکھ سوار نہ گژھکھ پیادو۔ کھیٔ امیٔس کاسی زِ بے
دمہ دمہ پتہ تلو توہیہ اَمی کانچھو۔ سارِ عمرِ تو بہشتی بوزن ہو
اَسہ کن دماہ واک مچھو۔ پوز ڈیتو پتہ تلو توہی کم چھو

ترجمہ:۔ ارے بمہِ ساد تم کتنے سادہ لوح ہو، تمہیں پیدا ہونے سے پہلے کئے ہوئے اُس وعدہ کو پالنا ہوگا۔
تم یہاں سوار ہو کے آگئے ہو تمہارا مقام حاصل ہو گیا ہے اسطرح رہو گے تو یہ مقام کھو جاؤ گے ورنہ اپنے دل پر جمے ہوئے میل کو دھو ڈالو۔
اسکے بعد حضرت شیخ العالمؒ بتوں سے انکی حقیقت کے بارے میں سوال کرتا ہے۔

## (جواب) کلامِ بُتاں

اُسی کیاہ وَنوزبانٕ زوٗستے۔ اُسی ستی آلوٗدٕ گئے
خلق اوپدان کریہ ہنزٕ کرتی۔ بُمہ سَنز کر سوٗرگس کِتھ

ترجمہ:۔ ہماری زبان نہیں، ہم بے زبان کیا بولینگے یہ سب
ناپاکی ہی ناپاکی ہے۔ لوگ نیک اعمال کے عادی بنے ہوئے
ہیں۔ ارے بُمہ ساد ذرا جنّت کا سامان تو بناوٴ۔

## کلامِ بُمہ ساد

پیٚرہ آدنہٕ کاٗنٛسہِ ہٕ ووٗنُم۔ پانہٕ بوزِتھ زوٗ نُم نچو
ووٗنی سوٗ دِلہٕ ایمان اوٗنُم۔ بُمہ سنز کوٗرُم سوٗرگس کِتھ

ترجمہ:۔ ارے میرے رہبر تم مجھ پر ناراض
مت ہو جانا، جانتے ہوئے بھی میں نے
عمل نہیں کیا اب میں نے ایمان لایا اور
اِس طرح میں نے جنّت کا سامان حاصل
کیا۔ (پھر حضرت شیخ العالمؒ نے اس کا نام بابا بام الدین
رکھا یہ حضرت کے خلیفۂ اول تھے)



وُچھتَن ییہِ ترٛامہٕ اَکی ٹوکہٕ
تھالَن سُنہٕ مٹہٕ پکہٕ دانہٕ تھوکہٕ

ترجمہ:۔ ذرا تانبے کے برتنوں کو تو
دیکھو کہ ایک ہی شناخت کے تو سب
بنائے گئے ہیں۔ مگر تانبے سے بنے
ہو، سونا سے بنے ہو، لکڑی سے
یا مٹی سے بنے ہو کھانے کے لئے
ہی مُقرر ہیں۔ جبکہ سونے کی، مٹی کی
لکڑی کی یا چاندی کی ہو، پیک دانی
صرف تھوکنے کے کام ہی آتی ہے؛
کیا مِثال ہے اہلِ دنیا کے لئے۔

نماز۔ روزہ۔ زکواۃ حج

اِنفاق۔ جہاد۔ ذِکرو اوراد

عدل واِنصاف طہارتِ ظاہرو باطن

خیر خواہی۔ صبرو اِستقامت

شب بیداری

مسلمان کیلئے پانچ چیزیں ضروری ہیں:۔ نمازؔ، اِسے قائم رکھو۔ زکواۃؔ، اِسے اداکرو۔ رُوزہؔ، اِسے پرہیزگاری کے ساتھ قائم رکھو۔ توحیدؔ اور حجؔ قائم کرو۔ اِس کے بعد اِن عملوں کی فہرست ہے۔ ذکرو اوراد، عدل وانصاف، طہارتِ ظاہرو باطن۔ خیرخواہی، صبرو اِستقامت اور شب بیداری وغیرہ۔



وَقتِچ نماز چھنے تخت رندے

وَقتِچ نماز چھنے بندہِ گیٖے

بےٚ وَقت نماز چھنے مذاق تہٕ خندے

بےٚ وَقت نماز چھنے شرمندہِ گیٖے

ترجمہ:۔ شیخِ پاکؒ نے فرمایا ہے کہ وقت پر پابندی کے ساتھ نماز ادا کرنے سے بہترین نتائج پیدا ہوسکتے ہیں۔ اِسی صحیح نماز کا اصرار کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ وہی وقت کی نماز سچی بندہ گی کے مترادف ہے۔ جبکہ وقت کی نماز کے سِوا کچھ نہیں ہے؛ بے وقت کی نماز سے آدمی کو شرمندگی ہی اُٹھانا پڑے گی۔

(القرآن)

پاشٕرَن وَقتَن سُجداہ دِزِ بٕے
میٹھٕر تہٕ مُدٕری کھینٕزِ نہٕ زاہ
ماتَم ہیتھ ییتہٕ دٕہٕ بٕے رٕیوٗزبٕے
دُنی تٕہیچ لادَن ہیٚنزِ نہٕ زاہ

ترجمہ:۔ دنیا میں آکر مٹھاس بھرے لذیذ اور لطیف کھانوں سے اتنے لاغر ہوئے ہو کر دن کے پانچ وقت کی نماز ادا نہ کی ؛ کاش آپ نے نیک عمل یہاں کیا ہوتا۔ اور آپ کے دِل میں خوفِ خُدا ہوتا اور آپ دنیا پروری میں گمُراہ نہ ہوا ہوتا۔



کَسب یِم کرَن نماز گُذارَن
نَصرٕہٕ تِم سمَسارَس زاے
چھکھ لاگنٕے بُڈ پالَن ہے کرَن
پٕھیتھ ییٚکھ بُڈ رَ ہکاے

ترجمہ:۔ اے بابا نصرالدینؒ وہی لوگ زندہ شخصیتیں ہیں جنہوں نے نماز ادا کی اور اِس نماز کی حفاظت کی یعنی گناہوں سے اپنے کو دور رکھا ؛ اِن ہی خوش نصیبوں کے لئے جنّت ہوگی۔ لیکن جنہوں نے نماز کو باقاعدگی سے ادا نہ کیا، اُنکے لئے آخرت کی گھڑی مشکل ہی ہوگی۔

(القرآن / الحدیث)

رَوزٕہ، نِمازٕ طَے کَرَ سَہ
یَے کَرَ دَمَسؔ دَیوٗ
یوٗد جَنَت گژھِ کَرٕ پہٕ کَرَ سَہ
چھَے مُنجنت توٗت یوٗ سٕہ رنِیوٗ
نُندرٕ ستی خوٗے کَرَ سَہ
رٕتی بندٕہ روٗے قبلَس گنوٗ

عا ذکرِ حق

ترجمہ:۔ مسلمانوں پر واجب ہے کہ نماز قائم کرکے روزے رکھیں اور ہمیشہ اپنی زبان سے ذکرِ حق اداکریں۔ اگر جنّت چاہتے ہو، تو نیک عمل کرو، عمل کا نام ہی جنّت ہے یعنی زندگی بھر یہاں تک نیک عمل کرکے جنّت میں بس جاؤ اور نیکوکار لوگوں کے ساتھ رہکر نیکی کی ہدایت حاصِل کرکے خُدا کے روبرُو اسکے خاص بندوں میں شامِل ہو جاؤ۔ ( قرآن وحدیث )



سوٗنَس موٗل چھُ سُنٛژر وَقتَس
تیٚلِہ کَمؔ بَخشَس نِشٕہ دَرٕ پہٕ یِیٔ
یِم تیٚار رُوٗدِس پانٛژَن وَقتَن
تِمَن تَتھٕ سوٗنٕہ سُند تاج موٗختو ژھیِے

عا بدنصیب

ترجمہ:۔ بے شک کہ جس طرح سونے کے زیورات کو پرکھاکر نکالا جاتا ہے۔ اور کسوٹی پر صاف نکلنے والے سونے کی زیادہ قیمت ہوتی ہے ٹھیک اسی طرح ایک اہم کسوٹی پر صبح کی نماز کا وقت قیمتی دیکھا گیا ہے جو آدمی اُس وقت بھی بیدار نہ ہوا وہ ایک کمبخت ہی ہے۔ سمجھو کہ جن نیک لوگوں نے پانچ وقت کی نماز باقاعدہ ادا کی، جنّت میں اُنکے سروں پر رکھنے کیلئے سونے کا تاج اور پہننے کیلئے موتی سے سجا ہوا چمکیلا کپڑا موجود ہوگا۔ ( القرآن )

دِل چھُے گاڑ نَہٕ ہُوکھ مو تھاوُن

ذِکرِہ ہُنٛد پونی دِس لَسہِ یو توَے

نماز چھےَ زمینَس پھَل زَن وۄوُن

اَدہ بیچہٕ نبنٛدہ کرُس کھسہِ یو توَے

ترجمہ :- دل ایک مچھلی کے مانند سمجھو جو کبھی پانی کے بغیر زندہ نہیں رہ سکتی۔ دل عبادت چاہتا ہے اسے ذکرِ حق کی غذا چاہیئے۔ جس طرح کہ مچھلی کو خشکی پر رکھنے سے اس کی موت واقع ہوتی ہے۔

نماز ایک ایسی (عبادتی) پیداوار ہے جیسے کہ ہم کھیتوں میں بیج بو کر امیدیں اس کے ساتھ وابستہ کرکے پھل حاصل کر سکتے ہیں۔ پس نماز باقاعدہ ادب کے ساتھ ادا کرنے والے کو ضرور انعام دے گی۔

(القرآن)



تۄشس بندہ نمازِ بیٚیہ رمضانَس

تِی بایہ لگہٕ یو پانَس ستی

کَن تھاو شوقَن بیٚیہ قورانَس

ییتھ عبایہِ ویر واڑاے کتی

۱ حدیث

ترجمہ :- مسلمان وہی ہے جو ماہ رمضان اور نمازِ پنجگانہ کا خوشی سے استقبال کرے۔ کیونکہ عمل ہی ساتھ ہوگا۔

شیخِ پاکؒ نے فرمایا ہے کہ لوگوں کو چاہیئے وعظ و تبلیغ۔ قرآن و حدیث کی تلاوت بڑی لگن سے سنیں۔ لیکن اب تک لوگوں میں سے بہتوں نے سنا پر ایسا کیا ہی نہیں۔ (القرآن / الحدیث)

قبرٕ تنگی، تاریکی تہٕ گٔٹ
دُبرِ تھ مٔتھرہ مبٕشر وٕٹھ سٕنے
نکیر مُنکر وٕ سنٔے تژرٕ ٹے
غریبس موٗے وال تام نٔٹے
نمازٕ[۱] پرتو تمی ژٕ ھٹے
دِیوہ پیٹھم گوناہ کھٹٔنے

۱ توبہ کی نماز

ترجمہ :- قبر ایک تنگ و تاریک کوٹھڑی کے مانند جگہ ہے جہاں روشنی نہیں آرام دہ بستر نہیں بلکہ اوپر نیچے ارد گرد مٹی ہی مٹی ہے۔ یہی مٹی پھر انسان کو ارد اور گرد سے گلے ملاتی ہے ارشادِ قرآن ہے کہ قبر میں ایک آدمی (مردے) کو نکیر اور منکر کے سوالوں کا جواب دینا ہوگا لیکن بے عمل لوگ وہاں تڑپتے ملینگے اسلئے کہ نماز ادا کرتے رہو یعنی توبہ کرو اور پچھلے گناہوں سے اپنے وجود کو پاک کرو توبہ ہی واحد راستہ ہے نجات حاصل کرنے کا۔ (حضرت حاجی علی بسیؒ) (القرآن / الحدیث) (حضرت علیؓ)



نبیؐ صاحبن کھین تہٕ چین وُچھتھ
تریہِ تریہِ دوہ کوٗرکھ اِفطار
کٔڑیہِ[۱] تہٕ کارن کوٗر تموٚ کشتہٕ
پایہِ مُبارکن ووتُک ضرار

۱ محنت

ترجمہ :- علمدارِ کشمیرؒ فرماتے ہیں کہ مسلمانوں کو چاہیئے کہ وہ پیغمبرِ آخر زمان حضرت نبی اکرمؐ کی سیرت کا جائزہ اور تعلیم حاصل کریں کہ وہ تین تین دنوں کے بعد خود روزہ کھولتے تھے لیکن بھوکوں اور پیاسوں کی مدد کرتے تھے۔ اُنکی پرہیزگاری اور عبادت گزاری کو دیکھو کہ کثرت عبادت کی وجہ سے پاؤں مبارک میں تکلیف پیدا ہوا۔ (القرآن / الحدیث)

تَگیٖے تہٕ بُچھٕہ رُزُن دِزِہے

مَنَس گژھ نیشہِ زِہن کیٛاہ چھَے ذات

ثواب ساسہٕ گُن پراٰو دِزِہے

یوٚد بایہٕ نوٚتُد کرَکھ راوِی نہٕ ذات

ع۱ بھوکا پیاسا

ترجمہ:- نفس کو قابو میں رکھو ، اگر آپ نے اپنے نفس کو کنٹرول میں نہ رکھا تو یاد رکھو کہ ایک دِن نفس ایک ایسی چیز کی فرمائش کریگا جو آپ کے بس میں نہ ہو گا۔ نیکی سے ثواب ملتا ہے اور اللہ تعالا کا قول ہے کہ ایک ثواب کے بدلے ہزاروں ثواب عطا کریگا۔ لہٰذا نیکی کے لئے عمل کی ضرورت ہے پھر نیکی کبھی ضائع نہ ہو گی وہ خُدا کے حضور میں موجود ہو گی۔



لوٗبس تہٕ موٚہَس دِتھُم رضا

کَرٛ زِ لُس پیٹھ وُڈِتھ ھاے

پانژھ وقت نماز کرِتھ قضاَ

تمیٖک سَزا دِی نے خدا ے

ع۱ چہرے پر ع۲ ملنا ع۳ دھیان نہ دینا

(القرآن / الحدیث)

ترجمہ:- تو حرص و طمع کے پیچھے دوڑتا رہا اور اپنے لئے سیاہی ہی سیاہی کماتا رہا۔ جبکہ آپ کو یہ خبر تھی کہ نماز جنّت کی کُنجی ہے لیکن آپ نے نماز قضا کی اور وقت پر نماز ادا نہ کی۔ کاش آپ نے فکرمندی سے ہر وقت نماز ادا کی ہوتی۔ لیکن آپ ایسا کر نہ سکے آپ کو اِس غلطی کیلئے خداوندِ کریم سزا ضرور دے گا۔

نماز کان گیٚم کائہ بلس
تِم پانٛژھ وَخ اَسِم خاصہ
کَل کرٕم نہٕ، تَل ژوٚلُم نہٕ دِلس
اَپزِنیک ٹُکُر موٚلُم ساسہ
مارٕ نَس، وو پدنَس تتھ زِلزِلس
کٔر یِہ روٚس قبرٕ کِنہٕ کٹھ کاسہ

ترجمہ:۔ افسوس کہ نماز، یہ خاص عمل آپ کے ہاتھ سے جا رہا ہے۔ وہی پانچ اوقاتِ نماز میرے لئے اہم تھے ہاں میں نے تیاری نہ کی تھی یا میرا دل صاف نہ تھا۔ اسلئے اب مجھے جھوٹ کا سہارا لینا پڑیگا۔ مگر کیا ہوا میرے دائیں بائیں بیٹھنے والے دو فرشتوں نے دیکھا ہوگا۔ ہائے اب قبر کی تنگ و تاریک کوٹھڑی میں کیا جواب دونگا۔ وہ (قبر کا وقت) تکلیف دہ وقت ہوگا۔

(القرآن مقدس)



## نمازِ فجر

فجرِ یوٚد گُذارکھ شوٚب کٔژ آسی
فجرٕ ستی لسی پان
گٔلبہٕ تہجد یوٚد وو ندَس آسی
توَے اَنٛد ہیٚی شیطان

ترجمہ:۔ وقت پر فجر کی نماز ادا کرنے سے تم ہر وقت رونق افروز ہونگے۔ تمہارا وقار دونوں دنیاؤں میں بلند ہوتا رہے گا اور تمہارا وجودِ خاکی بھی اِس عمل سے تنومند ہوگا۔ اپنے ذہن و قلب پر اگر اپنے معبودِ برحق کی پاکیزگی، اُن کی وحدت اور اُنکی عظمت حاوی کروگے تو ضروری ہے کہ شیطان (ترغیبِ گناہ) تم سے دُور رہے گا۔

(القرآن / الحدیث / فرمودہ لال یار قلندرؒ)

ذِکرِ ہ اَوراد یوٚد وُظیفہٕ آسی
ہیکِہ کُس کَرِتھ ژ یِہٕ ستہِ مان
کٔرہٕ پہٕ کھوتہٕ ژوٚر یوٚد اِنصاف آسی
تَوٕ سے ستہِ لگی ایمان

ترجمہ:۔ درود و اذکار کو روزمرہ اپنا شغلہ بنایا کرو۔ تو پھر تمہارے ساتھ مقابلہ کی ہمت کسی کو نہ ہوگی۔ اور اِن تمام نیک عملوں کے لئے مُہر ہے اِنصاف کا پابند ہونا۔ اور ایمان کی دولت سے سرفراز ہونا پس جس نے یہ سب کچھ پایا وہی اِس کا حقدار ہوگا۔

•



## نمازِ چاشت

چاشتؔ اِشراقؔ یوٚد گذارِک
پَنُن گارِک صاحب جو
اَندکُن نیرِتھ یوٚد دبن گذارک
پٔرِتھ شئے تارِک پَنُن زُو

عا وہ نماز جو صبح کے فرض کے بعد ادا ہو جائے۔ عا قریب قریب دس بجے سے شروع ہوتی ہے اور ۱۲ بجے کے زوال سے پہلے ختم ہوتی ہے۔

ترجمہ:۔ چاشت نماز اور اشراق جب آپ ادا کرینگے تو ایسا سمجھو کہ آپ نے مالک کو ڈھونڈنا شروع کیا۔ تب لوگوں سے جُدا ہو کے آپ دھیان لگائینگے۔ پھر ہر جگہ آپ کی روح کامیاب ہے۔ "الحدیث"۔

## نمازِ ظہر

ژٕہ ماز نمازِہ پئیشی نَس
شٕنِس کھوتہٕ آسکھ پڑِ نوٗ
مُسلمانو راٗچھ کرَ نِگینَس
دُرِیچہِ تُلِہ نے جَنتَس کُنوٗ
رَحمَت محمّدؐ صاحبنِ دِپنَس
مَرَن وَتہِ تھَوُن کُلماہ نوٗ

ترجمہ:۔ نمازِ ظہر کے ساتھ پابندی سے وابستہ رہو۔ مسلمان خاتم امت ہے۔ اِس نماز سے تو صاف وشفاف رہے گا تیرا ظاہر اور باطن۔ عقیق یمنی کی طرح جڑا ہوا ہے۔ ظہر، ضابطہ کی انگوٹھی کی طرح۔ گلے ملانے کیلئے ایک مسلمان کیلئے آئیگا۔ مرحبا اے دینِ محمدؐ مرحبا کلمۂ توحید کلیدِ درِ جنت تحفۂ عظیم ہے تیرا۔
(القرآن / الحدیث)



## نمازِ عصر

خاص چھے نمازِہ عصر کرِد گارَس
تَتہِ گٹہٕ کارَس یہی دَرکار
کارُن یوٗد کرَکھ یَتھ سمَارَس
لالہٕ بَدلہِ لَگی ہار
ژھَل یوٗد کرَکھ نفسِ خونخوارَس
نارَس بُنِ تَتہِ گُلزار

ترجمہ:۔ بے شک عصر کی نماز اثاثۂ آخرت ہے خاص الخاص ہے۔ بندہ اگر چاہے تو آخرت کیلئے محنت اور لگن سے کچھ حاصل کرسکتا ہے دنیا میں اگر نیک کام کا اہتمام کرنا ہو تو نیکی کا ثواب جنّت ملے گا۔ جو آپ کو آخرت کے وقت یاد کریگا لیکن اس کے لئے آپ کو چاہیئے کہ نفس جیسے خونخوار کو قابو میں لائیں۔ پس اگر آپ نے ایسا کیا تو سمجھو کہ آگ کے شعلوں سے پھول کھلیں گے۔ (القرآن / الحدیث / بہاوالدین گنج جنرؒ۔)
(غوثِ پاکؒ)

# نمازِ مغرب

شامچ نماز شمع زَن تارَس
لوٗنگ پاپوٗڑ تہٕ پورِی نہٕ نار
نوٗرٕچ خبَر بۄزی بۄزی شونک
آسہٕ کھے پیادہ سَپنک سوار
کرٕ بیہٕ ہندٕ گوٗبرٕ عرشَس واتَک
صُحبَت تقوی پانہٕ جبار

ع۱ گناہوں سے نجات۔

ترجمہ:۔ نمازِ شام باقاعدہ اور باجماعت ادا کرنے والے۔ تم نورانی شمع کی طرح فروزاں رہوگے (شب کی تاریکیوں میں)۔ نمازِ مغرب ادا کرنے والے اس نماز سے تیرے سارے گناہ معاف ہوجائینگے، کہ جہنم کی آگ کا ڈر ایسا ہے کہ اسکے عذاب کی باتیں سنوگے تو بیشک بے ہوش ہوجاؤ گے لیکن اگر تو عقل کا آدمی ہوگا تو انہی باتوں سے تمہیں اصلی تاثر ملے گا۔ اور پھر نیک عمل اور صالح کردار اپنا کر تو منزل پر پہنچ جائیگا۔ اور ریاضت کی عظمت سے عرش پاکر تو پائے گا اپنے رب کا دیدار۔ (القرآن / الحدیث / غوث پاکؒ / سید علی عالیؒ / خواجہ معین الدین چشتیؒ دہلی)



# نمازِ عشاء

خُفتَن سُہ چھنہٕ لوٗکَن خبَر
نتہٕ خُفتَن بکہٕ ہَن پالِتھ دوہے
یُتھنہٕ شیطان کڈِی مسجدِ نیبر
یُتھنہٕ تبَر ژٕھنی تالِت دوہے

ترجمہ:۔ کاش لوگوں کو معلوم ہوتا کہ خُفتن (عشا کی نماز) کیا ہے۔ ورنہ سب لوگ عشا کی نماز ادا کرتے ہوتے۔ خبردار شیطان آپ کے آگے پیچھے کبھی بھی آکر آپ کو مسجد سے باہر نکال سکتا ہے۔ عمل ایسا کرو کہ شیطان کو دور سے ہی اپنے قریب پاکر اس کے پاؤں پر کلہاڑی مار دو۔ لیکن اگر تو بے نمازی (بے عمل ہوگا) تو شیطان ہی تجھ پر کلہاڑی کا وار کرتا رہے گا۔

اَمرِاہ کرِٛی توٚ بے نِمازَن
یِمَن وٲلِنجہِ گٔیے پِیٕ پربتو
کِنہٕ پیٕ نَنراوَن کُفرَس مازَن
تِمَن عَذاب آسہِ کاٗفِرَن کھوتو

ترجمہ:۔ مسلمانوں کو حکم دیا گیا ہے کہ وہ اپنے اردگرد دیکھ لیں کہ کون مسلمان نماز ادا کرنے میں تغافل کرتا ہے۔ اسکے پاس جاکر اس کو نماز کی دعوت دیں۔ کیونکہ شیطان نے ان کے دلوں میں وسواس ڈال دیا ہے جس سے اُن کے دل پتھروں کے بن گئے ہیں۔ لہٰذا دعوات فکر و حق دینا اور اُنکو کُفر سے الگ رکھنا چاہیئے۔ ورنہ اگر وہ نہ سمجھ پائیں تو اُن کو ہماری طرف سے اعلاناً کہدو کہ اُن کو کافروں سے بھی زیادہ عذاب اُٹھانا پڑے گا۔ (القرآن/الحدیث) غوث الاعظمؒ حضرت عمر فاروق رضؓ / ابوالاعلیٰ مودودیؒ / حضرت سلطان العارفینؒ و سید اسماعیل شہیدؒ



نادان عَقلہِ نِشے اَبِق
قوٗران خان عَقلہِ نِشے زوٗر
نِماز گُذارَن عَقلہِ ہِنٛدی سَبَق
بے نِمازی عَقلہِ نِشے سوٗر

ترجمہ: نادان وہ ہے جو قرآن سمجھ نہ پائے لیکن جن لوگوں نے قرآن کو پڑھ کر سمجھ لیا وہ طاقت والے ہی ہیں۔ وہ عقل سے بالاتر ہوتے ہیں یعنی وہ عشق کے منتہا کو پہنچتے ہیں۔ نماز پڑھنے والے عقل سے سبق لیتے ہیں اور جو بے نمازی ہوتے ہیں وہ عقل سے محروم ہوتے ہیں۔ جیسے...... ان کی حیثیت حیوانوں کی سی ہوتی ہے۔
(القرآن/الحدیث)

# مُومِن سُند مقصدِ حیات

یَتھ واوِ ہائے ژونگ کُس زالے
تِلہٕ کنٛہِ زالَس علم تہٕ دِین
پزٕ کرِتھ تڑاوِ تھ سوٗ کنٛتھ پائے
سوٗری علم چھُس اُلِف، لام، میم

۱؎ مُنکرات ۲؎ معروفات

## مومن کا مقصدِ حیات

ترجمہ:۔ آندھیوں سے بھرے معاشرے میں کون ہو جو چراغ روشن کرے۔ تیل کے بدلے اس چراغ میں علم اور دین سے روشن کرے۔ گناہ چھوڑ کے ثواب کمائے۔

سارا علم جو ہے وہ اُلف سے مُراد۔ لام سے مُراد لا اور م سے مراد محمدؐ یعنے حدیث
سارا علم قرآن اور حدیث ہے۔



سَت سڑانس فَل یوٚد پوشے
گاڈِہ تہٕ کرٕ ہمس آسہِ اَکی ذات
وُپٕٹھ دِنٛے وَے یوٚد توٗشے
دُلال لٕلہِ وَے ژھنن ذات

۱؎ دولت ۲؎ یقین

ترجمہ:۔ جب سچ ہی بولدینگے کوئی ناپاک نہ ہوگا تو جھوٹا کون ہوگا۔ ایک مچھلی اور ایک مگرمچھ کی ذات ایک جیسی کیسے ہوسکتی ہے۔ یعنے اگر آپ کے پاس دولت ہے تو آپکے پاس کھانے کو ہوگا اور آپ کا بدن بھی کپڑے کے لئے محتاج نہیں ہوگا۔

کُس یِیہِ ژیٖہٕ کُن بے غرضٖیے
کُس آسہِ دِلَس تیٖوٗت وُسعت
جَنتکہِ ہاوسہٕ تہٕ دوٗزخہٕ بیٖیے
دَٹہِ چھِی کران عبادت

ع۱ خُدا

ترجمہ:۔ کون ایسا ہوگا جو اللہ کو غرض کے
بغیر یاد کرے۔
کِس کے دِل میں ایسا شعور ہوگا۔
جنت کی لالچ میں اور جہنم سے بچنے
کے لئے اے اللہ تجھے یاد کرتے ہیں۔



## بُلند نصب العینَس چھُ کڈُر آزمائش

ژالُن چھُ وُزہ مُلہٕ تہٕ ترٹے
ژالُن چھُ مَنشدِہ نِس گَٹہٕ کار
ژالُن چھُ پرَبتَس کرُن اَٹے
ژالُن چھُ مَنز اَتھَس ہیوٗن نار
ژالُن چھُ پان کَڈُن گزٹے
ژالُن چھُ کھینیٖکہٕ وَٹہٕ زہَر خار

ترجمہ:۔ برداشت کرنا ایسا ہے جیساکہ بجلی اور کڑاک۔
برداشت کرنا ایسا ہے جیساکہ دِن کے اُجالے میں اندھیرا۔
برداشت کرنا ایسا ہے کہ جیسے پہاڑ کو کندھے پر اُٹھانا ہے۔
برداشت کرنا ایسا ہے جیسے ہاتھ پر آگ رکھنا ہے۔
برداشت کرنا ایسا ہے کہ جیسے اپنے آپ کو چکّی میں پیسنا ہے۔
برداشت کرنا ایسا ہے جیسے کہ ایک ساتھ ایک بوری زہر کا نوش کرنا ہے۔

آسہٕ ہا آدمی فیرہٕ ہا نیبہٕ
سأری سے عالمس اَنہٕ ہا لَبہٕ کتھ
چھُس نہٕ آدمی گوس ناضایٕے
اُکہٕ ہی جاَیہٕ ژہتھ کَتھ

ترجمہ :۔ اگر آدمی ہو تو گھر گھر یعنی ہر جگہ پہنچے۔
اور اللہ اور رسول کی بات ہر ایک
کو کہیئے۔
القرآن / الحدیث)
میں آدمی نہیں ہوا اور میں نے اپنے
دن ضائع کیئے۔
میں دعوت پر محنت نہ کر سکا۔ ماشا اللہ
جب کہ پوری عمر دعوت میں گذری۔



عشق چھُی کُن شُر ماجہٕ مرُن
سُہ مرِتھ اَوٗہر کرِتہٕ پکھ
عشق چھُی کُنڈی زَنڈٕ وتھہٕ رُن
وَتھہٕ رِتھ ڈُلاہ کَر تہٕ پَکھ

؎ اخیال

ترجمہ :۔ عشق ایسا ہے کہ ماں کا اکلوتا بیٹا مر جائے۔
وہ مر جائے اور گمان بھی نہ کرو اور چلتے رہو۔
عشق ایسا ہے کہ کانٹے بچھانے کے برابر۔
اور ان کانٹوں پر سو کر کروٹ لو اور چلتے
رہو۔

عشق چھُ گَژھنہٕ تُلہٕ رٕوبہٕ بٔبرٕ یَرُن
سُہ سُکھ دَماہ بَر تہٕ پَکھ
عَشق چھُ کَرٕ تلہٕ سَر دارُن
سُہ دا رِتھ[1] ییہٕ تہٕ پکھ[2]

ع۱ پیش کرنا ع۲ چلتے رہو

ترجمہ:
عشق ایسا ہے کہ خالی گود
رہ کر ایک لمحہ بھی سکون
سے گذار نہ سکو گے۔ عشق ایسا
ہے کہ آگے اگر تلوار کو سر
پیش کرنا ہے۔ اُسی کے
آگے سر رکھ کر چلتے رہو۔



عُشق چھُ غنیمس[1] بُتھہٕ یِرُن
سُہ فیرتھ ییہٕ تہٕ پَکھ
عُشق چھُ رَتہٕ جامہٕ بدن پاڑُن
سُہ رَژنت گَنڈِتھ ییہٕ تہٕ پَکھ

ع۱ جنگ

ترجمہ:۔ عشق ایسا ہے کہ جنگ کے لئے صفِ اوّل کا فوجی ہو اور اس جنگ سے پیچھے نہ مُڑو اور چلتے رہو۔ اور عشق ایسا ہے کہ شہادت کا خونین جامہ زیبِ تن کرکے وہی لباسِ فاخرہ پہنو اور چلتے رہو۔

# کامیابی ہُنز شَرط

## ۱۔ صَبر

ژوکھ تہٕ مۆدُر ٹیوٚٹھ تہٕ زٕہر
خۄنہِ جِگر یِمو اوٚہرٕ کھیوٚہ
یِمو یوٚت ہیٚژِ ژھڈ تہٕ قہر
سُہ تَتھ شہرَس گژھِ ہتھ پیوٚہ

۱۔ کھٹا ۲۔ میٹھا ۳۔ کڑوا

ترجمہ:۔ وہ ہی ہے کہ جس نے نوش کیا اپنا خونِ جگر وہی ہے کہ جس نے کھٹا، کھٹا اور میٹھا زہر صبر سے پیا۔ وہی ہے کہ جس نے انتہائی برداشت کر کے نامسائد حالات میں بھی جدوجہد جاری رکھی بیشک وہی لوگ اپنی منزلِ مقصود کو پا لیتے ہیں۔

•



کٔژِ ییہ مانٔزِن چِلہٕ دَرٕن
یِم گَنڈٕن نَفسَس دٔنڈی
زٕہر کھیتھ تِمَے ہا دَرٕن
یِم اوٚہر کرٕن ہاکَس تہٕ ہٕندی

ترجمہ:۔ وہی یادِ حق کرنے والے عبادت گزار جنہوں نے اپنے نفس کو بند کیا ہو اور چلہ کشی کرتے ہو اور اگر وہ زہر بھی کھا لینگے تو وہ بھی اُن پر اثر نہیں کرے گا۔ لیکن اس کے لئے یہی ایسا ممکن ہے کہ جب وہ پہلے جنگلی گھاس اور میدانی سبزیاں کھائیں گے۔ (حضرت بڑا بالو صاحبؒ)

•

## شفاعت

تتھ کیشاہ کرِ مول تہٕ ماجی

بیتہِ روزُن کداٗجِ[1] پیٚنیٚ

دَ یہِ کا ستم سِشرٕ کچہِ زاجی[2]

اَرزہٕ مِیتنک باجُتّ[3] سِتی نوٗت پیٚنیٚ

۱. تنہا ۲. اندھیرا ۳. یار برادری ۴. عمل

ترجمہ:۔ اُس روز (روزِ محشر) کے وقت نہ ماں کام آئے گی نہ باپ۔ وہاں اکیلے (تنہا) ہی کھڑا ہونگے۔ اے میرے خدا تو ہی میرے دِل کی اندھیری دُور کرو۔ یاد رکھو کہ عمل جو دنیا میں کیا ہو وہی وفادار نکلے گی اور وہاں ساتھ ہوگی۔

(القرآن / الحدیث) حضرت نظام الدین چشتیؒ



یمہٕ سوٗرہ کَل ترٲوِتھ گوٗرہ کتھ پاجی[1]

تمہٕ یپڑ کَتھ گاٲلِتھ اَرزٕن کرِ سیٚنیٚ

راجس بوٗج یمہٕ کرَتَل ژاجی[2]

مُہمس باٲجَن کوٗ چھےٚ ہنیٚنیٚ

۱. عمل کرنا ۲. برداشت کرنا۔

ترجمہ:۔ جس نے خواہشات کو نظر انداز کرکے آخرت کا خاص خیال رکھا اور عقبائی زندگی کو ترجیح دی اُس نے نفرت اور لالچ سے اپنے دِل کو پاک کیا۔ جس نے جاہ و حشمت کو چھوڑ کر غربت اختیار کی دراصل اُسی نے سب کُچھ پالیا۔ (خواجہ غریب نوازؒ)

سُرگٕس بوج ریوٗش کیاہ موجی

نرگٕس بأج ہِم شرکس پیٚیے

تَتہٕ یأرِی کرِہ سُہ مومِن بأجی

یُس پَرِدِیٚن مُہم پانَس ہیٚیے

۱؎ جنت کو ۲؎ جہنم کو

ترجمہ:۔ جنّت حاصل کرنے کے لئے نفس کشی کرنا پڑتی ہے۔ جس نے شِرک کو چھوڑ دیا جنّت پالیا۔ شِرک کرنے والے کیلئے جہنم کی منزل ضروری ہے۔ خدا دوست اِنسان ہی وہاں ہمدردی کرسکتا ہے اور وہی لوگ نجات پانے والے ہیں جو دوسروں کے دُکھ درد کو اپنا دُکھ درد سمجھتے ہو



فرٕض تہٕ سنّت پٔچھِ مَرمَس وأجِی

تَتہِ لالُو ڈوٗکھ تہٕ موختوٕژ ہَنے

حَضرَتنؐ اُمہٕنٛج ٹُر موحتأجی

قیأمُژ سُہ پاسٕنے بزٕ وٕنہٕ کُن پیٚیے

ترجمہ:۔ فرض اور سنّت کی پیروی موت کے بعد نجات کا باعِث بن سکتی ہے۔ وہاں جاکر انمول موتیوں سے بجے جنت کے مکانات ملینگے۔ حضرت محمدؐ نے امّت کے لئے پناہ مانگی۔ اُنہوں نے اُمّت کی نجات کے لئے خداوندِکریم سے دُعا کی اور قیامت کے دن وہ اُمّت کو اپنے ساتھ لے جائیں گے۔ (الحدیث/ حضرت سلطان المشایخؒ)

•

زُٹ پیٹھ بستہٕ ڈُجی
مَیلِ یہٕ تہٕ بَٹہٕ ٹلہٕ جی چھپے
سوہٕ یمۍ گنڈ تَس آلو دگی ژٕجی
تَس درگاہ وتھ مۆکہٕ جی چھپے

ترجمہ:۔ پہننے کے لئے گدڑی، اقامت کے لئے لکڑی کا تختہ اور بچھانے کے لے کھال جس نے بھی اِس سادگی اور افلاس کی حالت میں اِسے ڈھونڈا۔ اُسی نے آخرت کیلئے ایک زرخیز کھیت بنائی۔ جس نے یہ سب برداشت کرکے اپنے باطن کو صاف رکھا۔ اِسی کو بارگاہ خداوند کریم (جل جلالہ) تک پہنچنے کا سیدھا اور آسان راستہ ملا۔



گیان[1] یَس ووت تہٕ رَٹن تَس تجی
سُی کرِہ ہرَس رُہتھ باو
مد یَس موزِہ تہٕ خوٗدی[2] تَس ژٕجی
بہٕ نہٕ کا نہٕ تہٕ سۓ کیشاہ ناو
سُہ یمۍ روٗٹ دُوی تَس ژٕجی
اَدہ کُس کرِ کُنہٕ تہٕ کڑاو

۱ ہدایت ۲ عمل۔

ترجمہ:۔ جو فکر اور سوچ میں پختہ ہو وہی حیات کا کامیاب سپاہی ہے اور اُسی کے شعور اور لاشعور پر اس کا خالق چھایا رہے گا۔ جو اپنے غرور پر قابو پاسکا وہی اندر کے فرعون پر غالب ہوا۔ میں کوئی نہ تھا اور نہ میری کوئی شناخت ہے (اسکی اطاعت کے بغیر) جس نے بھی اس شناخت سے اس کی شخصیت کو پایا۔ وہی ہر وقت ہر حال میں اسکے ہاں اپنے گلے شکوے بھی کرسکتا ہے۔

کأنسہٕ نہٕ کُنہٕ تہٕ کاشہٕ وٲژن ژھُنڈُم
ژوٚمہٕ روِہ ہانکلہٕ گُنڈُم سیٖہہ
نفس تہٕ شیطان ژھلہٕ پأٹھ گنڈُم
گنڈُم دوٚلٕ تہٕ کرٕم سِوٲہہ

۱۔ نصیحت۔ ۲۔ کمربند ۳۔ عبادت بندگی۔

ترجمہ:۔ کون ہے جس کو میں نے مغلوب نہ کیا، کیوں نہ کرتا۔ میں نے تو زنجیروں سے باندھ دیا ہے وحشی شیر کو۔ میں نے بہت ہی آسانی سے دونوں کو باندھ دیا (شیطان اور نفس)۔ میں نے کمربستہ ہوکر ہمت کی اور خداوندِ کریم کی عبادت اور بندہ گی کرنے لگا۔



بہٕ پأرِی کانگرِہ تہٕ جُنڈَس
ٹیمہِ وَنڈَس گرٕم تہٕ سَرِہ رأچھی
بَتہٕ کھیٖنوُمُت نعمت وٕ ہنڈَس
نوُن تہٕ سٕرِہ کأنژ چھُم ہوٚدِہ رأچھی

—:—

بہٕ کیٖتاہ منگہٕ ملایہٕ تہٕ قنڈَس
ہٕنڈ تہٕ ہاک چھُم چھوٚت ماچھی
بگی ہے میٖہ ژھنم ووٕنڈَس
دِلہٕ بندَس گژھیم شرمہٕ رأچھی
(ریشی نامہ نورنامہ)

ترجمہ:۔ شاباش ہو کانگڑی اور جندہ پوشی پر جس نے ٹھنڈک میں مجھے بچایا۔ چاول کو صبح کے وقت پکاکر شام کو گرم کرکے نعمت جان کر کھائیے۔ جس نے نمک اور کنج سے اپنی بھوک مٹائی سمجھو اُسی نے بھوک سے مقابلہ کیا:۔
مجھے شکر دودھ اور ملائی کی ضرورت نہیں۔ میں نے ساگ اور سوکھی سبزیوں میں ہی شہد کا مزا پایا۔ اگر دنیاوی لذائذ نعمتوں کے بجائے خداوند کریم میرے دل میں اپنی ہی محبت ڈال دے تو مجھے قیامت کو رسوائی سے بچنے کے لئے یہی کافی ہوگا:۔

زُوِہ میٰانے ہے من شُوٗکھٹو
دوہ دوہ گوناہ چھِ پوٗ ٹھاٗنی
گوٗنہٕہَت کُنی بوٗر تھَم ٹوٗٹھو
تَتہِ کُس ہیٚبِی ٹوٗٹھاےٗ[1] نی
نکیر تہٕ مُنکر ییٚن یو بڑوٚنٹھو
تِی کَرَن یِہِ قصاب کَران چھُ گوٹھاے[2] نی

ع۱ شفاعت کرنے کے لئے ع۲ مینڈھا

ترجمہ:۔ اے میرے وجود، میرے دن دشمن بدن۔ تیرے گناہوں کے بوجھ کا وزن بڑھتا ہی رہتا ہے کیونکہ تم گناہوں کی طرف راغب ہو وہاں (آخرت) کے دن کون تمہاری سفارش کریگا، یاد رکھ (قبر میں پہنچتے ہی) نکیر و منکر کے سامنے جوابدہ ہونا پڑے گا اور تمہارے ساتھ وہی حشر ہوگا جو ایک جاندار حیوان کا ذبح خانے پر ہوتا ہے۔

•



تَمہِ دوہِ کیٚنڈ فولادٕس[1] تَرُن
خنجرَ دارِہ ہیٚو پیٚتوٗ
کَری زِ نہٕ گوناہ کم بِن مارَن
کلمہٕ مُحمّدؐ تارُن کِتوٗ

ع۱ پُلِ صراط

ترجمہ:۔ قیامت کے روز پُلِ صراط کے اوپر سے چلنا ہے جو بہت کٹھن راستہ ہے۔ گناہ کرنے سے باز رہو، تو پھر کوئی پروا نہیں ہے۔ محمدؐ کا کلمہ ہمیں پُلِ صراط پر چلتے وقت کام آئے گا۔

(القرآن/الحدیث)

•

## ۲- اِستقامت

کانَنٛ تھٕہٕ دِن داٹرٕ زِ ہٕ سپٕر
کرَ تجہِ چھوکَن فرٕ زہٕ نہٕ روے
بَلاے بہٕ تھٕنزِ وہندی زہٕکھ شکرَ
تیٚلِہ چھِی بیٚتہٕ کہیو نَتہِ آبروے

۱ تیر ۲ سامانِ بچاؤ

ترجمہ:- اور تم اس کے تیر باران سے بھلائی کے واسطے سپر بن جاؤگے۔ خنجرِ جانان کے ہر ایک وار پر اپنا سر خوشی خوشی پیش کرو۔ اور اُسکی بھیجی ہوئی ہر بلا کو تم رحمت سمجھو، وہ اگر زہر بھی دیگا تو، تو اُسے شکر سمجھ کے کھا، اِسی میں آپ کی دنیاوی اور اخروی عزت ہوگی۔



## سوال بابا نصرالدین

نُمَی نَرِ تہٕ نُمُی زنگہٕ
یمِی بو منَگہٕ یمی مہٕ دِن
یمہٕ سیٚلِہ تھکنَم ہنگہٕ تہٕ منگہٕ
اَدِہ کَس بہٕ منَگہٕ اَدِہ کُس مہٕ دِیُ

ترجمہ:- بابا نصرالدین حضرت شیخ سے کہتے ہیں کہ آدمی بظاہر اپنے ہاتھ پاؤں کی قوت پر دار مدار رکھتا ہے۔ جس کو اللہ نے کام کاج کے لئے بنایا ہے وہ اپنے ہاتھ پاؤں کی مدد سے اپنی روزی کا بندوبست کر سکتا ہے ہاں اگر ہاتھ پاؤں کی قوت جواب دینے لگے تو آدمی جن چیزوں پر ناز کرتا ہوگا ان سے بے سہارا اپنے آپ کو پائیگا۔ پھر آدمی بے سہارا ہو کر کیا کریگا اور کون اُسکو مانگ کر دے گا؟

# جواب حضرت شیخ العالمؒ

یَم نَفَو زمین تہ آسمان کنگہ
تس بو منگہ تہ سوی مہِ دئی
سُو یلہِ رُوشِم ہنگہ نہ منگہ
اَدہ کَس بو مَنگہ تہ ادہ کُس مہِ دئی

ترجمہ:۔ حضرت شیخ العالم بابا نصرالدّین سے فرماتے ہیں کہ یہ دُنیا دراصل اسباب علل سے قائم کی گئی ہے۔ یہ ہاتھ پیر اسباب و علل میں شامِل ہے۔ دراصل پیدا کرنے والا خود اللہ تعالیٰ ہے اور پیدا کرنے کا سبب بھی وہی جانتا ہے جس نے زمین و آسمان کو قائم کیا اسلئے سبب سے توجہ ہٹا کر سبب پیدا کرنے والے سے لگن پیدا کرنا ضروری ہے۔ کیونکہ اگر وہی ناراض ہوا تو ظاہری اسباب کی کوئی رفاقت کام نہیں آئے گی۔

•



# بابا نصرالدّین سوال

داتہِ بتہ شریہ ان تہ رونِ ॥ داتہَ بتہ کرہ یَلِن چُور
داتہ بتہ شریہ ملن نہ گانن ॥ داتہ بتہ چھوی آلنَ شُور

ترجمہ:۔ ریشی غذا[1] اندھوں اور ٹیڑھے لوگوں کو ہضم ہوگا ریشی غذا سے پتھر بھی چور چور ہو جائیں گے۔ ریشی غذا مولویوں اور گانے والوں کی غذا ہے۔ ریشی غذا در اصل جنگلی سبزیوں پر مُشتمل وہ غذا ہے جو انسان کو کمزور بنا سکتی ہے۔

## کلامِ شیخ العالم جواب

داتہِ بتہ چھے نُورک طبق ॥ داتہِ بتہ کر الق کھسے
داتہِ بتہ چھُوی گورہ شد سبق ॥ داتہِ بتہ کھت مرتبہ پئی

ترجمہ:۔ ریشی غذا نُور کے مانند ہے۔ ریشی غذا بے خبر انسان کھا نہیں سکتا ہے۔ ریشی غذا کھانا دراصل مُرشد کا حُکم ہے۔ کیونکہ یہ غذا کھانے کے بعد ہی آدمی کسی منزل تک پہنچ سکتا ہے۔

•

[1]:۔ وقف کا کھانا

## کلام شیخ العالم۔ جواب

ہنڈس پکڑ لدز تہ ہیہ مُو
بحر ہنر آیرِ کر مو ژیشر
تاپَن پُون تہو زتہ زَوہ مُو
ہنڈس پر نز تہ ہیہ مو ہیشر

ترجمہ:۔ اور حضرت شیخ رح بابا نصرالدّین سے فرماتے ہیں کہ دراصل بات یہ ہے کہ اگر بھیڑ کے اُوپر گھوڑے کا وزن رکھا جائے وہ برداشت نہیں کرے گا۔ کیسے اس بہر جانور ( جو دوسرے جانوروں کو اوپر سے گرا دیتا ہے) دوسرے قسم کا جانور مقابلہ کرے گا۔ اے بابا نصرالدین دراصل آپ وہ پانی ہے جو آفتاب کی گرمی سے پختہ نہیں ہوگا (ایسا صرف باخبر لوگ ہی کر سکتے ہیں۔ تم جیسے سادہ لوگوں کو نصیحت کرنا یا سمجھانا فضول ہی ہوگا ابھی۔

•



## بابا نصر الدّین۔ سوال

گرگراکس تاج لاگن سرس ؛ گرہ کر رسُول خدای ہرس آس ٹلھو
گرگراک متو آسہِ روزگارس ؛ یُت سو نظر کرہ تتو سو واتو

ترجمہ:۔ بابا نصرالدّین حضرت شیخ سے فرماتے ہیں کہ جو اپنے اہل وعیال کا ذمہ دار ہوگا اس کو کچھ اہم ذمہ داریاں نبھانی پڑتی ہیں۔ کیونکہ گھر خانہ دار کے سر پر (تاج رکھنے کے مانند) یہ ذمہ داری ہوتی ہے کہ جیسا گھر رسول خدا صلعم نے بنایا اور جو اللہ تعالیٰ کو بھی پسند آیا وہی (خانداری) اختیار کریں۔ کیونکہ گھر والے کو چاہیئے کہ وہ اپنے عیال کیلئے ضروریاتِ زندگی کا بندوبست کرے اور یہی وجہ ہے کہ گھر کے خانذار کو صبح سے شام تک محنت مزدوری کرکے اپنے عیال کو پالنا چاہیئے۔

## کلام حضرت شیخ العالم رح۔ جواب

پانی گرُم وین کس خیزہِ ؛ اَنم دابنر مارُس نیزہ دِت
ژجاس دورا سنس گارت ؛ ڈُور ہکمنہ بریت کتِ
واللہ ژہس پلاہ تلِت ؛ باللہ تہ چھس شہلت کت

حضرت شیخ رح بابا نصرالدین سے فرماتے ہیں کہ جو میں نے خود کیا ہے لہذا اسکا ذمہ دار دوسرے کو کیسے ٹھہراسکوں کہ گھر کے اس چولھے نے مجھے دنیاوی خواہشوں میں مبتلا کر دیا ہے یعنی (پیدا ہونے کے بعد میں نے عقبا کا خیال نہ رکھ کر دنیاوی زندگی کو گلے لگایا یہ خود میری اپنی غلطی ہے) لیکن جب میں اس راستے سے الگ ہوا تو پھر اسی راستے نے مجھے ڈھونڈنا شروع کیا کیونکہ میں نے اپنے نفس کو دنیاوی خواہشوں سے دور رکھنا چاہا تھا۔ جب اس نے ضد کی تو میں نے چھرے اپنے نفس کو مارا لاللہ اللہ تعالیٰ کے فضل عنایت سے اب آرام کی زندگی گزار رہا ہوں۔

•

اس کے بعد بابا نصر الدینؒ حضرت شیخ نور الدینؒ کی مرضی اور اجازت کے بغیر اپنے گھر چلے جاتے ہیں لیکن کچھ مدت کے بعد بہ حالتِ علالت واپس حضرتؒ کے دربار میں آکر معافی طلب کرتے ہیں۔

## جواب شیخ العالمؒ

اوسُک یارن ہند کستھ لُٗو
تھہَل تھہِل آسی کَلَہ وان
کتھ راو رَت متھا تک بتہ ڈُلو
ارزت کیتاہ وین گولِت یان

ترجمہ:۔ تم تو میرے دوستوں میں سے ایک رفیق تھے جس کے ساتھ میں اور میرے دوست سخت محبت کرتے تھے۔ لیکن آپ نے یہاں جو حاصل کیا تھا اُس کو ضائع کر دیا۔ آپ نے اپنے آپ کو پامال کر دیا ہے اور ایسا کرتے وقت آپ کو ہوش نہ رہا کہ میں یہ کیا کر رہا ہوں۔

•



## سوالِ بابا نصر الدینؒ

بابج شیطانن کرُم اُول گولو
متَندِ نن کرُنم سمارات
تنھقس شیخ یر صیعس لرِی ژُلسو
آسم لانہٕ تہ کرہس کیات

ترجمہ:۔ بابا شیطان نے مجھے اس راستے سے دن دھاڑے بھٹک دیا اور مجھے اچھے بُرے کی پہچان نہ رہی ورنہ میں آپ جیسے شیخؒ (رہبر) سے پیچھے کیوں رہ جاتا۔ ورنہ یہ میری قسمت میں لکھا تھا کہ اتنی مصیبت آنے کے باوجود بھی آپ کے یہاں تربیت کے لئے نہ ٹھہرا؟

(اسکے بعد حضرتؒ اسے وعظ و نصیحت فرماتے ہیں اور بابا نصر الدین سوال کرتے ہیں)

## جوابِ حضرت شیخ العالمؒ

تہ توٗئی خہنزِہ یو نوٗی ڈٔی

تمہ ہور خہنزِہ تہ ویہ مٔو

کندہ پورہ گندہ مُرہ پُشی

ژُھچ زی تہ سٔہ ہارلیہ مُوٗ

ترجمہ:۔ اے بابا نصرالدین یاد رکھو یہ نصیحت کہ جتنا نفس مانگے اتنا ہی اسے کھلاؤ ورنہ بدہضمی کا خطرہ لاحق ہے۔ اگر اس سے زیادہ آپ کھانے کی کوشش کریں گے تو آپ کو تکلیف ثابت ہوگا (یعنی حد سے زیادہ باتیں کبھی نہ کرنا اور بغیر تحقیق کے کسی بات کا دعوا نہ کرنا) کیونکہ ایسا کرنے سے انسان بے عزت ہو جاتا ہے، جیسے زیادہ غذا کھانے سے بدہضمی کی شکایت رہتی ہے اور انسان اپنے جسم کو گندہ تصور کرنے لگتا ہے اور پھر دیکھنے سے ایسا لگے گا کہ ایسے انسان کی قدر و قیمت ہی نہیں ہوتی۔

•



## سوال بابا نصرالدینؒ

بابہ رُوٗشس ژٔٹت ژلُم ہرنس

ؤین کتہ لبس تارِ ترنس شئے

ترجمہ: بابا اے میرے پیرِ کامل مجھے یہ خود معلوم نہ ہوا کہ میں ہرن کی دوڑ لگاکر (یہاں سے) کیوں بھاگا۔ اب مجھے پھر اپنے دامن کے نیچے چھپاکر رہنے کی جگہ دے دو۔ میری خطا (غلطی) مجھے معاف کرکے درگذر کر۔

## جواب۔ شیخ العالمؒ

آگُر ۂکھیس تہ ہت لنجہ مَرنَس

اَدہ چھٔے جایہِ جایہ ترنس شئے

ترجمہ:۔ اے بابا نصرالدین جب سمندر بالکل خشک ہو جاتا ہے تو اس میں پرورش پانے والے تمام قسموں کے جانور بھی ختم ہوتے ہیں پھر انسان کو یہ آزادی ملتی ہے کہ اس دریا کے رقبے پر جہاں سے دِل چاہے خشکی کے اوپر سے چل کر اسکو پار کرسکیں۔

---

روایت ہے کہ اس کے بعد بابا نصرالدینؒ حضرتؒ کے قدم پکڑ کر معافی مانگتے ہیں تو وحدت کے لعلِ بے بہا" حضرت علمدارِ کشمیر" کی نظرِ عنایت سے دوبارہ اپنی کھوئی ہوئی جوانی اور منزل پاتے ہیں۔

•

## سوال بابا نصرالدّینؒ

بابِ ژ برونٹھ برونٹھ کرِک سوار
اس خلق چھی پتہٕ ام وفن بار ہبتھ
یہِ اَسہِ ژَشن ژرینُن منوش زم نالے
بابِ ژ تتہِ پکزہ پرارت کیتھ

ترجمہ :۔ اے میرے رہبر آپ وہاں اُس دِن (روزِ محشر میں) پیدل نہیں بلکہ سواری پر آگے ہونگے اور ہم لوگ آپ کی سواری کے پیچھے پیچھے اپنے اپنے عملوں کے بستے لے کر پیدل ہونگے لیکن جب وہاں آپ ہمارے آگے آگے چل کر منزل کی طرف پہنچانے لگوگے تو پُلِ صراط کو پار لگانے سے پہلے ٹھہرنا تاکہ ہم لوگوں کو بھی اپنے ساتھ پُل صراط پار کراوگے ؟



## بابا نصرالدین کو مخاطب کرکے فرماتے ہیں :

نصر بابہٕ پان پُشرِ جان آفرینَس
توٕہ سپنتیہٕ زَلی آئینَس کَل
دوہہ یوٚد کرِاوک وَدہ تَس رٕیوٕہ تَس
توٕہ حضرت رٕٹی سپٔنس تَل

ع۱ شفاعت بخشنے والا۔

ترجمہ :۔ حضرت شیخؒ اپنے خلیفہ بابا نصرالدّینؒ کو مخاطب ہوکر فرماتے ہیں کہ اے بابا نصرالدّینؒ اپنے آپ کو اللہ پاک (جل جلالہٗ) کے سپرد کرو اس سے تمہارے دِل کا آئینہ صاف و شفاف ہوگا، اگر تو دن رات اس کی بارگاہ میں عجز و زاری کرتا رہے گا تو تمہاری پرورش ضرور رسولِ پاک صلی علیہ وآلہٖ وسلم کے سایہ میں ہوگی :

•

## بابا نصرالدین کو ہدایت دیتے ہوئے؛

نَفسا۱ نیت چھےَ نوقصان دینَس
بوَوِی نہٕ تَتھ زمینَس پھَل
نصرٕ بابہ وَگہٕ روز ہَم قرینَس
توٚہ سمَند رِنےَ زٔمینَس تَل

ع۱ فرمانبرداری۔ ع۲ نفس

(ریشی نامہ و نورنامہ)

ترجمہ:۔ نفس پرستی کرنے سے دینی خسارہ ہوگا۔ جیسے کہ سخت جان زمین سے ایمان کا بیج اُگ نہیں سکتا۔ اے بابا نصرالدینؒ اگر تم اللہ ذوالجلال کے اطاعت گذار ہوگے تو تمہیں عزت و نجات کے گھوڑے پر سوار کیا جائے گا۔

•



گرِہ روٗس سِپاہ شُرِہ روٗس موٗلو
بلہٕ روٗست کھوٗر چھُ فلہٕ روٗس کان
پیرِہ روٗس مُورید چھُ تیرِہ روٗس نوٗلو
کھوٗرِ روٗس ناٹِید توٗرِہ روٗس چھان
شتھہٕ روٗس کُٹھ کاہ روٗس بشالو
شاہ روٗس مُلکَس وانہٕ نوقصان

ترجمہ:۔ جنگ میں بغیر بندوق فوجی کی مثال ایسی ہے کہ جیسے ایک باپ کی جس کا بیٹا نہ ہو۔
قرآن شریف اور جائے نماز وغیرہ بغیر اطاعت و بندگی خدا گھر میں رکھنے کی مثال ایسی ہے جیسے حجام کی اُستری بالوں کے بغیر ہو اور اُستاد کے بغیر شاگرد ہو۔ (رہبر کے بغیر مرید) کی مثال ایسی ہے جیسے تیر کے بغیر کمان ہو۔
استری چلانے کی مہارت کے بغیر باربری دکھانے کی مثال ایسی ہے جیسے علم کے بغیر مفتی، ہتھیار کے بغیر ترکھان۔
اون کے بغیر بھیڑ کی مثال ایسی ہے جیسے بُوجر (کھاد) کے بغیر زمین بادشاہت کے بغیر ملک رکھنے سے پورا علاقہ پریشان ہوسکتا ہے۔ (یا یہ کہ خانہ داری کے بغیر افرادِ خانہ گمراہ ہوسکتے ہیں) ؛

تَس پَدمان پورچہِ لَلَے
تَمہِ گَلے اَمرِ ہیتھ پِو
تَمہِ شِو وُچھ تھَلے تھَلے
تیُٚتھ مےٚ وَر دِتو دِو
گاَری تہٕ لاٚگِکھ کلی
یام وُٚلِتھ کرہکھ سِو

ترجمہ:- جیسا عطا کیا تو نے پدمان پورہ کی اُس لَلّہ کو، کہ جس نے اپنے گلے سے پیا ہے آبِ حیات کو، جس نے اپنی گود میں اوتاروں کو پالا ہے۔ اور جس نے دیکھ لیا پہچان کر اپنے آپ کو۔ اے میرے خدا دے مجھے ایسا ہی رُتبہ جو تو نے اپنے خاص بندوں کو دیا ہے جو خاص مگر سادہ لباس پہن کر تیری عبادت کرتے رہے۔



تُوَرے آکاش وُچھتھ ژُلی
تیُٚتھ مےٚ وَر دِتو دِو
لُکہٕ بوٚنچہِ کَجے
اَکجے کرَن سِو
ستی جانا وارَن ژَجے
تیُٚتھ مےٚ وَر دِتو دِو

ترجمہ:- اور جن کے تابع فضا رہا اور پالتو جن کے ساتھ رہے اور پھر اُڑ گئے رفعتوں کے آکاش میں[1]۔ ویسا ہی رُتبہ دے مجھے اے میرے خدا۔ جس سے چمکتی اُڑی لوکہ بھون کی وہ گونگی لڑکی[2] جس نے وہ رُتبہ پایا تیری مخلوق میں۔ اے میرے خدا دے مجھے ایسا ہی رُتبہ۔

۱؎ پلاسمن ریشی یا خلاص من ریشی ۲؎ دیالگام اسلام آباد کی گُنگنہ۔

گوژر لِلبلا گرٛی نی
تَمہِ مایَس دابنۂ کوٚ
ریٚش توٗسے ہٕنتز ہنی
تیٚتھ سے مئے وَر دِتو دوٚ

دیٚژِت گنگہِ برٛس توٚرٛوٚ
تَتہِ شوٚ مُیِل وَکھنہٕ کوٚ
سٕہ سادِرس راتَس پرورٛوٚ
تیٚتھ سے مئے وَر دِتو دوٚ

ترجمہ:۔ دے اس ریشی کا رتبہ مجھے، جس نے اپنے کشکول کو ہی بنایا اپنی کائنات اور ایک کڑوے درخت کی رطوبت سے روزہ کھول کر اس سے بسر اوقات کرتا رہا۔ اور جس نے قائم کی ریت ریشیوں کیلئے سرد مہری اور جان کی سختی۔ اے میرے خدا ویسا ہی رُتبہ مجھے دے۔ جیسا اُس خدا رسیدہ بزرگ کو دیا، جس نے گنگا کے منبع کو بھی شاپ دیا۔ اور جو رات بھر تیری رضا کے لئے بیدار رہا پھر واصل ہوا تیرے جمال اور تیرے دیدار سے۔



ڈنڈک وٚنکی زلکا ریٚشی
گژِھ پھلہٕ کرہِن ہوٚ
پوٚختہٕ بکھنیٚ اوس نکھتُ سُی
تیٚتھ سے مئے وَر دِتو دوٚ

ریٚش وٚنکی میران ریٚشی
زٕندرِ ساسَس انزُل چوٚ
اَدٕ دیۍ روٗس آکاش گوٚوے
تیٚتھ سے مئے وَر دِتو دوٚ

ترجمہ:۔ جیسا دیا تو نے ڈنڈک وَن کے اُس زلکا ریشی کو۔ جس نے جنگل کی جھاڑی کا پھل کھا کر ہی اپنا فرض نبھایا۔ اور ایسے میں ہی اپنے مقام کو حاصل کر گیا۔ ویسا ہی رُتبہ مجھے دے اے میرے خدا۔ جیسا دیا ہے ریشی وَن کے میران ریشی کو، جس نے انصاف کیا اپنے نفس کے ساتھ اسطرح کہ لعابِ دہن سے بھی پیاس نہ بجھائی۔ لیکن نوازا آپ نے اُسے ایسے کہ کھل گئی اُس کی نظر آسمانوں تک تیری رحمت سے ایسا ہی اے میرے خدا دے مجھے رُتبہ۔

کنٛدِ گاٮ۪چ کوٚہ برٕ رُزَرے
تمٕ بٹَن وُگرِ نوٚ
تَس لوٗرِ تھ وزے پژرَرے
تیٚنٛتھ سے وَر دِتو دِوٚ

تَس پچِوسس کلَن لجے
سُہ آشیٚنہٕ توٚت ستی نوٚ
تیٚتھ نگرا وُچھتھ ژرجے
تیٚنٛتھ سے وَر دِتو دِوٚ

ترجمہ:۔ اُس بدھ بکھشو کا رُتبہ مجھے دے اے میرے خُدا، جس نے طے سکان کے کمالات سے تبت کا علاقہ طے کیا۔ اور جس کا وقت پر اندرون روشن ہوا جس سے پایا اُس نے نِروان کا رُتبہ۔ مجھے اے خُدا ویساہی رُتبہ دے۔ جیسا دیا اُس عظیم خاتون کو جو اپنے شوہر کو ساتھ کرکے شہر کی گہما گہمی کے بجائے ہجرت کرگئی تیری تلاش میں، اور لوٹی دشت و صحرا کی طرف، مگر پائی تیری رفاقت۔ اے میرے خُدا دے مجھے ایسا ہی رُتبہ۔



رَمس پتہٕ پوٚ ہلوٗ
تمٕ دٕمس وُکھن کوٚ
سُہ ہرموکھ وُچھتھ ژولو
تیٚنٛتھ سے وَر دِتو دِوٚ

ٹوٗٹھکہٕ اشہٕ بڑ گو سانس
تمٕ زلینٛ نہ کرِتھ ہو
ٹوٗٹھکھ رٕکھزالس ہس وانس
تیٚنٛتھ سے وَر دِتو دِوٚ

ترجمہ:۔ اے خُدا دے مجھے اُس گڈریا کا عرفان جو دیوانہ ہوکر گاتا رہا تیرے بھجن اور تمہیں بُلاتا رہا اپنے گھر پر۔ پر دیکھا تمہیں ہر موڑ پر ہر چہرے میں۔ ایسا ہی رُتبہ دے مجھے اے میرے خدا۔ ایسی ہی عنایت سے مجھے بھی نواز دے اے میرے مولا۔ جس عنایت سے تم نے نوازا الیشبر نشاط کے سادھو اور رگ زالو ہاتھوں والے تاجر کو۔ اے میرے خُدا ویسا ہی رُتبہ مجھے دے۔

ٹوٹھکھ سۄد واُنس اُپ بدٕس

تمٕی وودیس اوہر کو

ٹوٹھکھ سۄد شری کنٹھس سۄدس

تیُتھ سے مئے وَر دتو دۄ

سہزکہ سہزا ندے

اگر نڈی گرہن

گو کال تہٕ مال تَس اندے

تیُتھ سے مئے وَر دتو دۄ

ترجمہ:۔ عنایت ہو ویسی مجھ پر جیسی کہ آپ نے برہمن پر کیا جس نے وطن بھی اور غذا بھی دونوں پھر چھوڑ دیے۔ تیری رضا کے لئے عطا کر مجھے سنجہانند[1] کا عظیم رتبہ مہاتما بدھ[2] کا، کامل ادہم[3] کا جنہوں نے تیرے لئے چھوڑا اقتدار کو اور دھتکارا دولت کو۔ دے مجھے اے میرے خدا ایسا ہی رتبہ۔

[1] مہاتما بدھ نے بھی اقتدار چھوڑ دیا۔

[3] وسط ایشیا کے شہر بلخ کا حکمران تھا، مال و اقتدار چھوڑ کر اپنے مالک کا ہو گیا۔



زاٰنِ میٖون چھُی امرتہٕ گورو

تمٕی آدُر سمسار کو

گو گورس ژاٹھا ژورو

تیُتھ سے مئے وَر دِتو دۄ

وِز کراے کرٕ منہٕ ٹسنزی

دہۄ سنزے گرٕ ھہم سۄ

وُنز ونہتھ شندبایہ سنزی

تیُتھ سے مئے وَر دِتو دۄ

ترجمہ:۔ دے میرے لاڈلے زین[1]ؒ کو وہ رُتبہ۔ جنہوں نے تابع کیا رفتارِ گردش کو اور مسخر کیا کائنات کو آپ کی تعلیمات کا آبِ حیات عام کر کے اور سبقت لے گیا اپنے اُستاد سے یعنی (بابا بام الدینؒ سے) میں نے وقت پر (عالم جوانی میں) اپنا سامان نہ بنایا۔ تاکہ مہربان ہوتا مبرار کھوالا۔ اب میں تو کہتا ہوں (یعنی شند سنز) مگر وقت تو وقت ہے۔ گذر گیا سو گذر گیا۔ مگر اے میرے خدا بخش مجھے بھی ویسا ہی عظیم رُتبہ۔

[1] حضرت زین الدین ولیؒ حضرت شیخ العالمؒ کے خلیفۂ دوُم۔ مدفن عیش مقام اسلام آباد۔

[2] روایت ہے کہ جب نورالدین نورانیؒ نے اپنے خلیفۂ اول بابا بام الدینؒ کو زین الدین ولیؒ کی رہبری و رہنمائی کی ذمہ داری سونپی تھی تو زین الدین ولی اپنے اس رہبر سے آگے ہی نکلا، جس کا ذکر کلامِ شیخ میں بھی ہے۔

بُڈی کُنٹڈی وَسَن کیٹھکر موٗرن
اَدِہ گرٛژھِہ زورَن تھٲوَتھ
تتہِ تمے مو کلَن یمَن عربی فورَن
تتہِ چھِ ہارَنؔ تہٕ موٗہرَنؔ تھٲوَتھ

(ریشی نامہ)

؏ ایک کانٹے دار درخت۔ ؏ روپیہ پیسے ؏ اشرفیاں۔

ترجمہ:۔ آپ کے ذہن میں یقیناً اس وقت طاقت کی اضافگی کا احساس ہوگا جب آپکے ہاتھ میں (کیکر (کانٹے دار درخت) کی لکڑی کا ٹھنا ہوگا۔ ٹھیک اسی طرح قیامت کے روز جن نیکوکار لوگوں کو عربی زبان میں جواب دینا آئے گا وہی کامیاب ہونگے ورنہ پیسوں اور اشرفیوں میں بہت فرق ہے۔



فُقُر چھُ دوزخَس وُرُن ٹھُرُو
فُقُر چھُ اَنبیائن ہِندُی خوے
فَقُر چھُ اَلُگ تہٕ پَلگ ژرُو
فَقُر چھُ مُشِک تہٕ بیٚبِہ خوشبوے
فُقُرس بیٹھ یُس رٛوٗدُی درُو
تَس چھُ بیٚتِہ کھیٚو تتِہ آبروے
فُقَرک مزِہ یَس ووٚث دُرُس شرٛپوٗ
سُہ رحمت تھٕہٕنزِہ رحمت وندے

؏ ایمان ؏ عمل ؏ دل کو (ریشی نامہ باباکمالؒ)

ترجمہ:۔ فقر دوزخ سے بچانے کا وسیلہ ہے، فقر انبیائے کرام علیہ السّلام کا طریقہ رہا ہے۔ فقر ایمان وعمل کی اضافگی کا سبب ہے اور فقر میں مہکتی ہوئی خوشبو کا نام ہے۔ جس نے فقر پر استقامت کی وہی یہاں بھی معزز اور عزت و آبرو والا بن گیا ہے اور وہاں بھی۔ جسکے دِل میں فقر نے جگہ لی اور قرار پایا وہ راہ فقر کی دشواریوں کو اپنے لئے رحمت جانے گا۔ (الحدیث رحضرت نظام الدین چشتیؒ)

فُقرَس پیٹھ یُس رَوٗدُی درُوٗ
تَس چھُی بیٚتہٕ کہیو تَتہٕ آبرُوٗے
فقرُک مزِہ یَس وۄڑ ندَس شرٛوٗ
سُہ زحمَت تہٕنٛز رحمت وبنٛدے

ع۱ دل کو

ترجمہ:۔ جو شخص فقر پر اَڑا رہا یعنی جس نے فقر پر استقامت کی وہ یہاں بھی سُرخرو ہے اور وہاں بھی سرخرو ہوگا۔
جس نے دِل میں فقر کو جگہ دی وہ خُدا کی جانب سے ڈالی ہوئی دشواریوں کو رحمت سمجھے گا۔



تَس کالُک نیوٗل چھُ پگاہ پیوٗ
سُی گوٗ تٔرِتھ بوہٕ سبٕدے
یہٕ کینٛشراہ خوداین تہٕ رسوٗلَن دیوٗ
تہٕ یُمی پوٗل تہٕ سُہ ژاوگریندے
یُس چھُ بیٚتہٕ سُی چھُ تَتےٚ
سُی چھُ پٔرِتھ جایہٕ رٔٹِتھ مکان
سُی چھُ پیٚادہ سُی چھُ رٔتھی
سُی چھُ سوٗری گیٚتھ پان

(ریشی نامہ بابا خلیل)

ترجمہ:۔ جس آدمی نے فقر اختیار کیا وہی کامیاب ہوگیا سمجھو کہ اُس کی فصل پک گئی اور یہ دریا پار کرگیا۔ جو کچھ بھی خدا اور اُسکے رسول کا فرمان ہے پس جس نے بھی اسکی پیروی کی اور علم سمجھ کر اسے مانا وہی کہیں شمار و قطار میں آگیا۔ جو یہاں وہ وہاں بھی (مالک) ہے اور وہی ہر جگہ جلوہ گر ہے۔ وہی پیدل اور وہی رتھ سوار ہے اور وہی ہر ایک کے ساتھ موجود ہے۔

(القرآن / الحدیث)

کُنبرِ ہے بوزُکھ کُنہِ نو روزُکھ
اُمِ کُنبرَن کوتاہ دیُت جَلاو
عقل تہٕ فِکر نور کوٚت سوزُکھ
کأنسہِ نباہ ہیوٚک چیتھ شہ دُری یاو

•

نفَس مو دَپ بداہ
نفَس ستی سوداہ چھے
نفَس پنُن رَٹن خداہ
نفسی پٔزز نِتھ خوداہ چھی

(اریشی نامہ)

ترجمہ:۔ اگر توحید کی حقیقت سُنوگے تو برداشت نہ کرسکوگے، اسی توحید نے تمہارے ہوش وحواس بدل ڈالے تو اس کی کُنہ تک عقل سے پہنچنے کی کوشش کرتاہے سنو! کوئی اب تک پی نہ سکا اس دریا کو (توحید کے)۔ اپنے نفس کو بُرامت سمجھو کیونکہ اسکے ساتھ آپ کا رشتہ ہے اسے قابو میں رکھو۔ پھر اسکو پہچاننے کی کوشش کروگے تو وہی خدا کی پہچان ہوگی۔



نَصر بابہٕ جَنگل کھسُن گیُم خأمی
میٚہ دوٚپ یہِ آسہِ ئبڑ عِبادَت
وُچھر تہٕ یہِ آس ئبڑ بدنأمی
سَرہ آس کرنی کُنی کتھ

ترجمہ:۔ اے بابا نصرالدینؒ میرا خیال غلط نکلا کہ جنگلوں اور بیابانوں میں کی جانیوالی عبادت اعلیٰ ہوتی ہے مگر یہ میری بھول تھی۔ دراصل یہ عبادت نہیں بلکہ بدنامی تھی اصلی مقصد تو (دیدارِ ذاتِ حق تک رسائی حاصل کرنا تھا جو یہاں بھی تحقیق کی جاسکتی ہے۔

•

نصرؔ بابہ ریٚشی آسی پٔتِم ریشی
نالِ اوٗسکھ جَنٛدٕ تہٕ بَنٛگہٕ پَن
مٔنٛگِتھ آسی اَنان وِشکہٕ گٔشی
تَپ آسی پٔراوان مَنٛزوَن

ترجمہ:- اے بابا نصرالدین ریشی لوگ پرانے زمانے کے لوگ تھے وہ پھٹے پرانے کپڑے پہنکر دنیا سے نفرت کرتے تھے۔ وہ جوؤں کی بھوسی مانگ کر لاتے پھر جنگلوں اور خاموش جگہوں میں خدا کی عبادت کرتے۔



نَصر بابہٕ ریٚشی ہے ریٚشتھ پالہٕ ہَن
سَنگ گالہٕ ہَن کرِ یہٕ ہٕشرِ آشے
نَصر بابہٕ ریٚشی چھِنہٕ ریٚشتھ پالَن
پان چھِ گالان ژٔکھہٕ بغضہٕ ستی

ترجمہ:- بابا نصرالدین اگر ریشی لوگ سچ مچ ریشی مسلک پر چلتے اور نفرت اور نافرمانی کے آثار عمل کی اُمید سے مِٹا دیتے۔

اے بابا نصرالدین ریشی لوگ اگر ریشیت پر عمل کرتے اس کے برعکس وہ نفرت، حسد اور بغض سے اپنے آپ کو تباہ کر دیتے ہیں۔

أزِکی ریٚشی چھِی کاہِلی ریٚشی
یِمَن کھبَنَس کُنی غَم
تہِ کھیتھ تہِ یِمَن خوداے مَشی
ریٚشی ہے ہِم تہٕ ژوٚر کم

(ریشی نامہ)

ترجمہ:۔ آجکل کے ریشی نافہم ہیں یہ صرف اپنا پیٹ بھرنے کے پیچھے پڑے ہوئے ہیں۔ پھر بھی کھاپی کر خداوند کریم سے نافرمانی کرتے ہیں۔ اگر یہ ریشی ہیں تو چور کون لوگ ہیں۔



## زمانہٕ زِنینُن

نَصرِہ رح سُہ زِہنہٕ یَتھ زمانَس
یُس مُسلمانَس غبَرِ ہیٚیَے
کھٕٹہٕ یَس چھوٚ تہِ مُشرکہٕ یہٕ تہٕ گیانَس
نیٚیِس دِتھ یُس پانَس کھیٚیِے

عا تھوڑی

ترجمہ:۔ شیخ العالم نصرالدین سے فرماتے ہیں کہ اے بابا نصر وہ اُس زمانے کو جیت نہیں پائے گا جو اپنے مسلمان بھائی کی خیروعافیت سے واقف نہیں ہوگا۔ یعنی جو اس کا حال پوچھنے کے لئے اُس کے پاس نہیں جائے گا۔

اور جس کی داڑھی انصاف اور عمل میں سفید نہیں ہوگی اور دوسرے کو پہلے کھلا کر خود کھائے۔ اُس وقت تک وہ مُسلمان مسلمان کہلانے کا مستحق نہیں ہے۔

تَیار روزِس وُضوٗس تہٕ سٕرانس
پانٛژن وَقتن خبر ہیٚیے
کوٗشِش آسی تَس ایمانس
یَس نوٗرچہِ سوٗ کلہِ کامَن پٛیہیے

ترجمہ:۔ جو شخص ہر وقت پانچ وقت کی نماز پڑھنے کے لئے وضو اور غسل کے لئے تیار رہے گا۔ وہ صاحبِ ایمان ہے جو اپنے آپ کو مکمل ایمان والا بنانا چاہتا ہے، وہ صبح صادق سے پہلے یعنی نوٗر کے وقت اپنی آرام کو خیر باد کرکے اپنے ایمان کو روشن کرنے کی غرض سے تیار بیٹھے گا۔

•



سوٗ زٔنِن سَبہٕ بَتہٕ چھُنہٕ پوشان
کوٗ زٔنِن ڈیوٗ ٹھُر مینتھہٕ ماز پولاو
پاگز ڈیوٗ ٹھُم کھٹِتھ کُنَن گٔشان
رانٛزِہ ہوٗ ژٕرُس ڈیوٗ ٹھُم پٔژنان کاو

ترجمہ:۔ جو دنیا میں عبادت گذار بندے ہوتے ہیں اور کسی کا حق نہ کھانے والے ہوتے ہیں اُن کو رزق کے مُشکلات ہوتے ہیں وہ لوگ عام طور پر غریب ہوتے ہیں۔ جو حق تلفی کرنے والے لوگ ہوتے ہیں حرام کھانے اور کمانے والے ہوتے ہیں وہ عام طور پر لذیذ گوشت میٹھے کھانے اور پلاؤ کھانے والے ہوتے ہیں۔ غریب عبادت گذاروں کی مثال عقاب کی طرح ہوتی ہے اُن کا درجہ ربّ کے دربار میں بہت اونچا ہوتا ہے۔ حرام خور لوگ مُردار کو کوے کی طرح بلے کٹے اور فربہ ہوتے ہیں۔ لیکن پھر بھی وہ عقاب یعنے عبادت گذاروں کے مقام کو پہچانتے ہیں۔ جس طرح مُردار کوے کو یکبار عقاب کے اونچے مقام کی پہچان ہوتی ہے۔

آسہِ چھُنِس ٹھُن ٹھُن تہٕ بُرکھِس گوہر
آسہِ طوطہِ کوٗل تہٕ کاوَس گانٛٹھ
آسہِ فرِشتَس ہتزر فَل نَنٛجہِ گوہر
آسہِ پاگز وَنَن تہٕ پاھتِلِ گانٛٹھ

(کلام میر محمد ہمدانی ۔ ریشی نامہ بابا خلیل)

ترجمہ:۔ آخری زمانے میں جبکہ قیامت قریب ہوگی۔ جو لوگ بالکل عبادت اور علم سے خالی ہونگے وہی زیادہ شور وشر کرتے دکھائی دینگے اور جو لوگ پُرمایہ عالم اور عابد ہونگے وہ بالکل خاموش ہونگے۔ وہ طوطے کی طرح خاموش ہونگے اور مکار لوگ مردار کوے کیطرح اپنی بولی گاتے ہونگے۔ انکی مثال ایسی ہے جیسے (فرِس) سفیدہ بہت اونچا ہوتا اسکا کوئی پھل یا میوہ نہیں ہوتا اور میوے دار درخت میووں کے بوجھ سے زمین پر جھکے ہوئے ہوتے ہیں۔ عقاب دُنیا داروں کی مکاری سے جنگلوں میں پوشیدہ ہوگا۔ یعنے عبادت گذار اور نیک بندے دُنیا سے کنارہ کشی اختیار کر لینگے۔

ذِکرہ سیتی پوٗرُم اللہ
فِکرِہ سیتی سپنُس کلوٗ
دِل ڈ یٹھُم بوڈ عرش اللہ
کنہِ بوٗزم فَاِنمّا توٗ لوٗ

ترجمہ:۔ حضرت شیخ فرماتے ہیں کہ میں نے اپنی ہر سانس ذکرِ حق میں صرف کی اور جب اُس ربِّ کائنات جل جلالہٗ کی عظمت، وحدانیت اور نظامِ دُنیا پر غور کیا تو میں گونگا ہی ہو گیا۔ میں نے اپنے دِل کو سب سے افضل جگہ پر پایا جہاں میرے کانوں میں فانمّا تولو کی صدا گونجی؟

کَنَدِ بوٗ راتھ کھوٗژھ زُلُس
اَزلَس کوٗت گژھکھ باتے
یَتھ دُنیا ہَس پرکِہ زُلُس
یَتھ زُلُس ہوٗ پَژرِہ آبے

۱ پانی ۲ تقدیر، قسمت

ترجمہ:۔ حضرت شیخ العالمؒ فرماتے ہیں کہ پیدائش کے بعد آیا نے جب آپ کو پاک کرنے کے لئے اوپر سے کچھ پانی لگایا تو آپ چیخنے لگے۔ اِس پر آیا نے ذرا دھیرے دھیرے سے آپ کے بدن پر پانی ڈالا مگر بات ایک ہی ہے کہ ادھر سے گرا اور ادھر سے باہر نکلا۔ مگر میرے بھائی قسمت میں جو آپ کے ہوگا اس کو کسی بھی طرح سے ٹال سکو گے یہ بات پیدا ہوتے ہی سمجھو کہ یہ دنیا بھی اسی پانی کے مانند ہے یعنی اس دنیا میں کوئی پاک، نیک اور باعمل ہوگا اور کوئی اس دنیا سے ناپاک (بے عمل، بے علم) ہی مریگا۔ لیکن معلوم ہوتے ہوئے بھی کچھ لوگ اس دنیا میں اس غلط فہمی کا شکار ہو جاتے ہیں کہ یہ دنیا ہی اُن کی سب سے بڑی جنت ہے۔



نِلِس پیٹوم نہ ہالو
پَپِس پیٹوم نہ ڈوڈھ
کاٗئفِہ پوٗگُس نہ پیتہ
کاثہِ پیوٗگُم نہ بزوٹھ
اَنبیا ہَن آسہِ پیتہ
اولیا ہَن گوس بڑوٹھ

ترجمہ:۔ فرماتا ہے کہ جب میری زندگی کے درخت کے شگوفے پھل اور بننے کے لئے نمودار ہوئے تو شگوفوں اور سبزہ کو جو کیڑے خراب کرتے ہیں، شکر اللہ کا کہ میں اُن سے محفوظ رہا پھر اِس منزل سے نکل کر پھول یا میوے بنتے ہیں اُن کو کوک اور بجلی کا خطرہ ہوتا ہے اُن سے بھی میں محفوظ رہا۔ میں نے کسی مرشد کی تقلید نہیں کی اور نہ میں نے آخرت کی منزل میں اپنے سے آگے کسی کو نکلنے دیا۔ میں تمام انبیاؤں پیغمبروں کے بعد دُنیا میں آیا اور سب اولیاؤں، خدا دوستوں سے آگے نکلا یعنے حضرت شیخ العالم اویسی سلسلے کی طرح اشارہ کرتے ہے۔ اویسی وہ ہوتے ہیں جن کو دربارِ نبوی سے ڈائریکٹ فیض حاصل ہوتا ہے

ژیوٗنُم ، گیٗنُم ، ژھنڈُم گوٗرُم
ییرِ کژھِ وسیہہ اَڈ ہوٗزُم میتے
ڈُھلی دہ بُس نعش کیٗنُ موٗرُم
کار اڈ ہوٗرُم سوٗزُم دَیے

ترجمہ:۔ حضرت شیخ فرماتا ہے کہ میں نے دُنیا میں پیدا ہوتے ہی خُدا کی راہ کو تلاش کیا۔ مجھے راہ حق کی تلاش ابتداء سے ہی ہوئی۔ میں نے ذکرِ حق سے اپنے ہی دِل میں خدا کو پایا۔ دن میں عام طور لوگ کھاتے پیتے ہیں اور صرف اپنی پیٹ کی پرورش یعنی دن کو گذارتے ہیں۔ اس کے برعکس میں نے روزے رکھے اور نفسانی خواہشات کو مار ڈالا اس کے بدلے میں مجھے راہِ حق حاصل ہوئی اور میں نے وہ چیز حاصل کی جو کبھی فنا نہیں ہوتی ہے یعنے مجھے راہِ حق اور ذکرِ الٰہی کا اُونچا مقام حاصل ہوا۔

۱ دن کا پہر

https://t.me/faizanealahazrat

آسیے پوژھ تہٕ بوٚر ٹھَم ہاوَس
آلٹرِھ کوٚر ٹھُم گاو تہٕ وٕڈزھوٚ
پیٚرکَتؔ[1] مہربینی زوٚ مہرازہ
نکٗتؔ[2] مازانؔ[3] ہٕی میٚیہٕ گژھو

[1] گناہوں کا راستہ [2] نفس [3] تلاش

ترجمہ:۔ اگر کوئی مہمان ہوگا تو نفس کی خواہش ہے اُس کی مہمان نوازی کے لئے گائے یا بچھڑے کو ذبح کرتا ہے تو تمہارا جسم اور نفسانی خواہشات میٹھے اور لذیذ غذا چاہتا ہے، جیسے دُلہا اور دُلہن۔ اور تمہارے غذا کیلئے گناہ کے راستے کُھل جاتے ہیں۔ گوشت اور میٹھی غذا کھانے سے خدا اور رسول کے راستے میں رُکاوٹ آتی ہے۔

دود، گیو، گرُٛس تہٕ گوگجہِ مازلہ
ژہ بَن وازہ تہٕ بہٕ بَتہٕ یوٚژھو
زوُس گُڈِ ٹھ رِن بَڈِہ اَندازاہ
اَدِہ ژہ کُس وازہ تہٕ بہٕ کُس پوٚژھو

ترجمہ:۔ فرماتے ہیں کہ انسان کی نفسانی خواہشات میٹھی میٹھی غذا جیسے گھی، لسی، شلجم اور گوشت کو بہت چاہتا ہے۔ دِل چاہتا ہے کہ کوئی تیار کرنے والا، پکانے والا یہ سب چیزیں میرے نفس کیلئے تیار کرے اور میں مہمان بن کر ان سب چیزوں سے پیٹ بھردوں۔ لیکن جب موت آتی ہے اور روح قبض ہوتی ہے نہ کوئی مہمان ہی رہتا ہے اور نا ہی پکانے والا۔
حدیث۔ اَکْثِرُوْا مِنْ ھَادِمِ اللَّذَّاتِ۔



## اصلی مسلمان کُس گو؟

انگہٕ زن خوشبو موکھ زَن وُدِیے
نِشہِ وُدَن ہیتھ کتھن مان
پیٚرس پیٚژ بنِہ تہٕ پانس پائے
سُی ڈیٚپِی زینے مُسلمان

ترجمہ:۔ جو آدمی داناؤں کی صحبت میں آکر اپنا لباس وجسم معطر اور پیشانی سنجیدہ ومتین کرسکا؟ اور جو اوروں کو نصیحت کرنے کے بجائے خود کو بھی عملاً کچھ کرکے دکھاتا ہے، اُسی خوش نصیب کو اصلی مسلمان کہتے ہیں۔

سُی پوٚرشاہ سوٚرگُ پژاوِے
یُس دِے سَرِہ ییتہِ بہینُ سان
رِ تِہن دہ ہَن روزہ تھاوِے
سُی ڈیٚپِی زِے مُسلمان

ترجمہ:۔ جو آدمی خود بھی اور اوروں کو بھی خدا پرستی کی طرف مائل کریگا۔ وہی نیک فطرت آدمی جنت کی زینت بن سکتا ہے۔ اور جو روزے رکھ کر دوسرے پاک دنوں کی قدر کریگا، وہی خوش نصیب اصلی مسلمان ہے۔ (الحدیث)

پانَس مول یُس کرِہ نہٕ ہاریے
ستہٕ بینیَن کرِ نہٕ مان مان
پرَ تہٕ پان یُس ضدرَس ناریے
سُی ڈُپِ زیے مُسلمان

ترجمہ :۔ جوآدمی ہر وقت عجز و انکساری میں رہ کر خودکو گمنام بناکر بڑائی جتلانے کے لئے دوسروں سے آگے بڑھنے کی کوشش نہیں کرے گا وہی خوداور دوسرے کو پار لگ جانے کی فکر میں ہوتا ہے وہی خوش نصیب اصلی مُسلمان ہے۔

اَند کُن ہنرِ کھ پَنَد یُس ہینیَے
شیرے لاگِ ہَینُ پان
کوزن ترٛاوِ کھ سوزن گارِیَے
سُی ڈُپِ زیے مُسلمان

ترجمہ :۔ جو آدمی بد لوگوں کو چھوڑ کر اپنے آپ کو عزت کریں اور اوروں سے عبرت حاصل کرکے نیک صحبت اختیار کریں وہی خوش نصیب اصلی مسلمان ہے۔



ڈھٕچہٕ کامہٕ کرُو ڈالی ؛ آسہٕ نو زرٕچ سوکل سامان
ترٕنیتھ کسُور مدہ والی ؛ ترالِ گوٚب وزٕن تہ اومان
یہٕ ہیرس ہیرٕ نہٕ تہ پانَس پالی ؛ سُی ڈُپِ زیے مُسلمان

ترجمہ :۔ تم غلط کام کرنے سے راستہ کھو گئے ہو اور اپنے بچاو کی کوئی تیاری نہیں کر رہے ہو اور نا ہی کچھ سامان اکٹھا کر رہے ہو۔ گناہ گاری سے تمہارا بوجھ بڑھ جائیگا اور آخر تم یہ بوجھ برداشت کرنے کی طاقت کھو جاؤ گے۔ جو کوئی وہی بات دوسروں کیلئے بھی پسند کرے جو اپنے لئے پسند کرتا ہو تو پھر اگر مسلمان ہونے کا دعوا کرے تو اس میں کوئی شک نہیں۔

بیس نظر کرنہٕ پینے ؛ آسہٕ نہٕ دن ڈیشت بزمان
بیس اُوپُشم یس ودکھنے ؛ پانَس بزو تھٕی انی ایمان
وازے پلہٕ تہ شرہازاہ ؛ سُی ڈُپِ زیے مُسلمان

ترجمہ :۔ اگر کوئی دوسری چیز دیکھی جائے اور اس پر کوئی پشیمانی نہیں ہوگی۔ دوسروں پر سبقت لے کر جو تصدیق کرے اور ایمان لائے، خدا کی طلب میں رہے اور اِس طلب کے اشاروں سے واقف ہو، اگر وہی مسلمان کہلایا جائے گا تو اِس میں کوئی شک نہیں۔

•

یِڈ یُس گنڈِہ ژٕہڈ سُی ہیٚبیے

ہٕشرِی و ہٕندِے ہیُنٛ پان

اَندکُن نپرِتھ برِہ یُس فیٚترِیے

سُی ڈٕپی زبے مُسلمان

(ریشی نامہ)۔ (باباکمالؒ)

ترجمہ: جو اپنی خواہشات کو قابو میں رکھ کر قناعت کو اپنا شعار بنائے گا اور خلوت نشین ہو کر اپنے مولیٰ کو پہچاننے اور جاننے کی کوشش کریگا وہی خوش نصیب اصلی مُسلمان کہلائے گا۔



## کِبرو نخوتُک انجام

کٔرٛوٗد نو مُسلمانَس پزٕنے

کٔرٛوٗدے سوٗد راوِی پانَس

کٔرٛوٗد نو مُسلمانَس پزٕنے

کٔرٛوٗدے کٔرِیہ تہٕ کارُن دُزنے

ع۱ غرور، نخوت۔

ترجمہ: غصہ کرنا مسلمان پر واجب نہیں۔ مسلمانوں کو چاہیئے کہ تکبّر کرنے سے پیچھے ہٹے۔ غصہ ایمان کو کھا جاتا ہے۔ لہٰذا غصہ کرنا مُسلمان کو زیب نہیں دیتا۔ جو لوگ تکبّر کرتے ہیں یقین جانو کہ اُنہوں نے دین وایمان سے ہاتھ دھویا، اُن کے شور شرابے سے کوئی فائدہ نہیں۔ (القرآن)

# ناپاک چشمی ہُند انجام

نظر کرِی زِنہٕ پَرد ہنن زَنانن
نوا لکھٕ[1] تہٕ پَلکھٕ[2] دزِے
توٗہ چھُو گگی ایمانس
کرُود نو مُسلمانس پزِے

[1] ایمان [2] عمل

ترجمہ: قرآنِ کریم میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ مُسلمانوں کو جائز نہیں کہ وہ غیر عورتوں کی طرف نظریں اُٹھائیں۔ اگر ایسا کیا تو یاد رکھو کہ ایمان اور عمل سے ہاتھ دھو بیٹھے اور مسلمانوں پر واجب نہیں کہ وہ تکبّر کریں یعنے کبھی بھی غصہ کریں۔



# قوٗران فہمی ہُند فایدہ

دوہے وُچھ زِہم حضرتِ قوٗرانس
توٗہ دِ لُگ دود ہا بَلے
توٗہ ٹھوٗر گگی شیطانس
کرُود نو مُسلمانس پزِے

ترجمہ: حُکم دیا گیا ہے کہ مُسلمان ہر روز قرآن کریم کی تلاوت کریں تاکہ اِس کے دِل کا خوف اور ڈر دُور ہو جائیں اِس کے نُور سے ہی آگے چل سکیں۔ اور شیطان بھی کبھی آگے نہ بڑھے۔ لیکن مُسلمان پر واجب نہیں کہ وہ کبھی تکبّر کریں۔

## مہمان نوازِی

صاحب ستہ ییی مہمانس
تھٚنزِ لوٚلہٕ کنٛزِ ھاہ دِزے
ییی دِکھ پرس تی ستہ لگی پانس
کرودٕ نو مُسلمانس پٔزے

ع۱ تکبر

ترجمہ:۔ خدا مہمان کے ساتھ آتاہے اور اسی کی محبت کے طور پر مہمان کو کھلائے پلائے بغیر مت چھوڑو جو کچھ تم دنیا میں خدا کے راستہ میں خرچ کروگے وہی تمہارے کام آئے گا۔ مسلمان کو تکبر کرنا زیب نہیں دیتاہے۔



کرودُے ژور پیے خزانس ؛ کرُود موٗ مُسلمانس پزِے
تَخ یُمی سُتند بھیوٗر آسمانَس ؛ تس تے گُمت گیاوٗاکہٕ وِزِے
ہَانزِ گرِ رُہن پیوٗ سلیمانسؑ ؛ کرُود موٗ مُسلمانس پَزِے

ترجمہ

تکبر تمہارے عمل کے خزانے میں ڈاکہ ڈالکر رہے گا اور اس کو خالی کردے گا۔ تکبر مُسلمان کیلئے زیبا نہیں ہے۔
حضرت سلیمانؑ کا تخت ہوا میں اُڑ رہا تھا ذرا سا تکبر ہونے پر اس کی شان وشوکت کا شیرازہ بکھر گیا۔ اِس زوال کے دوران اُسے ہانجی کے گھر رہنا پڑا۔ اِس طرح مُسلمان کے لئے تکبر کرنا مناسب نہیں ہے۔

## انجامِ حیات

تراوتھ یِنے اَند مَا دانَس
ماز استخوان میٚژِ تل چھونے
حساب ہینے دانَس دانَس
کرود نو مسلمانَس پنزَرے

ترجمہ:۔ دنیا سے تم چلے جاؤ گے موت آئیگی اور تمہیں مٹی کے نیچے چھوڑ دیا جائے گا تمہاری ہڈیاں اور گوشت مٹی کے نیچے سڑھ جائے گا۔ تمہارے کئے ہوئے ذرہ ذرہ کا حساب لیا جائیگا مسلمان کو تکبر کرنا زیب نہیں دیتا۔



کشیرِ فیوٚرُس اَندی اَندِی
کانہہ تِس کورُم نہٕ برانٛدی تراو
جندَس کرُم ییلہِ پیوَندِی
اَکھ تہِ دوٚپ ہَم فندی آو

ترجمہ:۔ شیخ العالمؒ فرماتے ہیں کہ میں کشمیر میں دینِ حق پہنچانے کے لئے گھر گھر گھوما لیکن کسی نے اِس حق بات کو سُننے کے لئے میرے لئے دروازہ نہیں کھولا جب میں نے اپنے لباس پر جو کہ پھٹا پُرانا تھا پیوند لگائے اُسے دیکھ کر بھی کہا گیا کہ یہ مکار، دھوکہ باز اور فند باز ہے۔

چھوٚنۍ پۄوان تُلنہٕ شرمندٕ ی
نَنۍ گژھان اَندی ہاو
یامت نہٕ واتن یار تہٕ ندی
تامتھَن گژھان براندی واو

ترجمہ:۔ جو لوگ خالی ہیں وہ آخر میں شرمندہ ہو جاتے ہیں اور جو لوگ یہاں ہیں وہ اپنی اصلیت چپکے سے دکھاتے ہیں۔
اور جس وقت تک اُن کے دوست اُن کے پاس پہنچ نہیں جاتے اُسوقت تک اُنکو دروازے پر ہی اِستقبال کیا جاتا ہے۔



ژٕہنکھ اَتھٕ بوڈٕ چھُی دٕوٕ لٕراہ
کھُوٚرکیٖشاہ وایک تھوٗکی ہوٚژٕی
اُچھ گَن تژوٚپرِتھ تژاوکھ لٕراہ
جاے شیٖرکھ نیٖندرِ کرٕژی

۱؎ دل۔ عبادت ۲؎ بند کرنا یا چھُپانا ۳؎ آرام۔ اطمینان

ترجمہ:۔ جب آپ کو اِس بات کا احساس ہوا ہی کہ اِس دنیا میں بڑی عبادت (دِل) ہی ہے۔ تو اگر پھر سچے دل سے عبادت کروگے تو کوئی شکوہ نہ رہے گا۔ یا اگر آپ لگن سے اپنی منزلِ کی طرف گامزن رہوگے تو تھکاوٹ محسوس نہ کروگے۔ پھر بھی آپ کان اور آنکھیں ہی چُھپا کر سکون سے آرام کر سکے ہو، جبکہ کسی دوسرے کو اِس کام کیلئے (سونے کیلئے) بستر، جگہ اور تنہائی کی ضرورت ہوگی۔

شِو چھُی زال وٕہرأوِتھ

ژٕ بٔے چھُی مُرن تَرُن کتھ

زِندہ نے مَرَک تہٕ اَدہ کیاہ مرک

پانہٕ مَشنِہ پان کڈ ژاآرِتھ کتھ

ترجمہ:۔ اللہ و تبارک نے بنی نوع انسان کے لئے دو راستے رکھے ہیں۔ نیکی اور گُناہ۔ جنّت اور جہنم۔ جہنم کا جال بچھا ہوا ہے اور انسان کو مرنے کے بعد ایک راستہ پُلِ صراط کو طے کرنا ہے جو اس کو پار کر سکے وہ مومن ہوگا اور جو اس کو پار نہ کر سکے گا ہمیشہ جہنم کا ایندھن بن جائے گا۔ حضرت شیخ اسی بات کی یاد دلاتا ہے۔ اِنسان کو زندہ ہی مرنا ہے یعنی آخرت حاصل کرنے کے لئے اُسے دُنیا میں سخت عبادت اور پھر ریاضت کی ضرورت ہے، قدم قدم پر خدا اور رسولؐ کی اطاعت و فرمابرداری کرنی ہے۔ بہت دشوار کام ہے اُس کو دُنیاوی زندگی میں ہی اپنے لئے جنّت اور آخرت کا راستہ چُننا ہے۔



زٕ بُوُن کوٚر نَم کیشاہ تام وعدٕہ

بٔہُون نیُو نَم اَتھہ خط

کمَوان کموان لوٗسِم پاد

میٔہ زَن ژٕہیم اَدہ مالِہ کتھ

ترجمہ:۔ جب میں دُنیا میں تولد ہوا تو ربِ کائنات کی طرف سے فرشتوں نے میرے ہاتھوں میں بے شمار دُنیاوی نعمتوں کی فہرست دی اور میں خوشی خوشی دُنیا کی طرف مائل ہوا لیکن جوں ہی میں تولد ہوا تو فرشتوں نے وہ خط میرے ہاتھوں سے واپس لیا اور اُس کے ٹکڑے ٹکڑے کر دئے۔ جہاں جہاں اُس خط کے ٹکڑے گئے وہاں وہاں مجھے رزق کے دانے کمانے کیلئے جانا پڑا اور جمع کرتے کرتے میرے پاؤں میں چھالے پڑ گئے۔ بعد میں مجھے احساس ہوا کہ میں نے دُنیا میں آنے کے لئے غلطی کی کیونکہ دُنیا ناپائیدار ہے۔

نادِر وقتہٕ قادِر سوٗرُم
شیطان فرُم وٕنِدِ ے
غوٕنہٕ گوس غرق سوٕنہٕ پِترُم
کونگہٕ رَنگ دِژاٲم ہَندِے
پاپوٗ گور تہٕ گردَن بٔرم
زاٗنِتھ اَپُزٕ کوٗرُم کندِے

۱ گناہوں سے ۲ معلوم ہوتے ہوئے۔

ترجمہ:۔ جو نازک اور قیمتی اوقات تھے، اُن سے میں غافِل رہا (یعنی خدا کی عبادت نہ کی) اسطرح میرے وجود کو شیطان نے دشت و آوارگی میں ڈال دیا۔ میں نے اِسطرح اپنے آپ کو مار کر غرقِ خون کیا۔ میں بھی کیسا پکانے والا ہوں کی زعفرانی پتی جنگل کی کڑوی سبزی میں ڈال کر اسے لطیف بنانے کی کوشش کر رہا ہوں۔ اور اِسطرح اپنے کندھوں پر گناہوں کا بوجھ لاد لیا۔ یہ جان کر بھی کہ سچ سچ ہی نکلتا ہے۔



ژٕژاہ پیٹھٕس کوٕنہٕ سَنہٕ ژٲجِن
منصوٗر کاکَس اوٗنا بَنَ گیے
شانتِہٕ ہِشٕر کٕز بہٕ موٗلہٕ تٕلہٕ واجِن
اَنٛدِرم خبَر نبرَ کِتھ پیٹیے

ترجمہ:۔ منصور کو عیش الہیٰ میں تجلیِ ذات کی معمولی سی کِرَن پڑ گئی۔ نور اور عشق کی کرن سے منصور کہنے لگا انا الحق وہ اُس وقت مقامِ فنا فی اللہ میں تھا۔ عشق الہیٰ کی کِرَن کو برداشت نہ کرسکا۔ یہ کرن اتنی تیز تھی۔ منصور کا راز جو تھا عشق کا وہ بازار میں پڑا اور اُس کے لئے پھانسی کا حکم دیا گیا۔

عارِفن عاشقن شۆباہ لاٗجِن
اُنْدِرم آواز ںبَر کِتھ پیٚیے
شرعِکِس سۆتھِس رٕیراہ واٗجِن
اَدِہ کیٚشاہ خاٗرِکھ خبَر گیٚیے

ترجمہ :- یہ بھی شیخ منصور کی طرف منسوب ہے۔ حضرت شیخ فرماتا ہے کہ خدا شناسوں، عاشقوں میں شیخ منصور نے اپنا نام روشن کیا۔ اُس کے دِل میں عشقِ الٰہی کی جو کرِن پڑ گئی۔ اُس کے برداشت سے باہر تھی وہ انا الحق کہنے لگا۔ فنا فی اللہ کے مقام پر پہونچکر یہ راز لوگوں تک پہونچا۔ اُس کو رسولِ پاکؐ نے خواب میں فرمایا کہ تو نے شریعت کی عمارت کو مسمار کیا تو عشق میں اتنا مست ہوگیا کہ انا الحق کہنے لگا۔ اس کے لئے تمہیں مشکلات اُٹھانے ہونگے۔



ماشوقن ییٚلہِ درشُن ہاوُن
درشُن دِیوُن منصوٗرسی
شوقُک شوراب سُہ ییٚلہِ چوُن
قتِل کرٕاوُن زَن ژوٗر رٕسی

ترجمہ :- اپنے عاشقوں کو جب خُدا نے اپنی تجلی کی کرِن دکھائی، اُن میں سے شیخ منصور عشق الٰہی کا شراب پی کر اتنا مست ہوگیا کہ اپنے آپ کو سنبھال نہ سکا۔ اِتنا مست ہوگیا کہ اللہ کے عشق نے اسے پھانسی کے تختے کے قریب پونچھایا۔

•

کوٗر چھیٖ کٔکڑ وَن دِوٕہ دارَس
ژٕٹِتھ کرَس گیٚنہٕ لاڑِی
گوٚبُر چھُ نازی بچہٕ اَخرَتَس
لدِتھ پٔلہٕ تہٕ کٔری زہٕس سوارِی

(اصلی ریشی نامہ)

ترجمہ:۔ بیٹی دیو دار درخت پر کلہاڑی کے مانند ہے۔ کلہاڑی درخت کو کاٹ کر نیچے کی طرف پھینک دیتی ہے جیسے کہ پھر اس کے ٹکڑے ٹکڑے کر دئے جاتے ہیں اور بیٹا باپ کے لئے آخرت کی سواری ہے اور اس مفید سواری سے کسی بھی وقت زین کس کر فائدہ اُٹھایا جاسکتا ہے۔

•



بوے چھُ یتہٕ گژھہٕ بجرس
پٔتیس مُہم کرہس یارِی
ژٕنی چھےٚ رٕٹان مَن پٹارس
نوٚندِس تہٕ ڈٔیٹھس کرہس یارِی

(اصلی ریشی نامہ)

ترجمہ:۔ بھائی حقیقی طور پر بُڑھاپے کا سہارا بن سکتا ہے جو مصیبت کے دوران کام آئے گا اور عورت دِل کا سکون ہے۔ جو آرام اور تکلیف میں ہر وقت ساتھ رہ کر ہاتھ بٹاتی ہے

•

اَسہِ بڑو شہِ یم آے تِمو دِژہ ٹھکیہ
چھوٗ نی دَپہ دَپہ کرنَس حاصِل کیاہ
مَرنَس لِجُم بڑو ہہ ترٔ بہٕ ترٔ پہٕ
غُسلس واٰصِل حاصل کیاہ

(نورنامہ) باباکمالؒ

ترجمہ :- جو ہم سے پہلے تھے اُن کو حقیقی طور پر خدا کی عبادت کرنے کا سلیقہ معلوم نہ تھا اسی لئے کر اُنہوں نے جو جی میں آیا سو کیا۔ دراصل شور شرابے کو عبادتِ خدا کا نام دینے سے کُچھ حاصل نہیں ہوتا ہے۔ جن نے مرنے سے پہلے ہی اپنے آپ کو مار ڈالا جسے بعد میں غسل دینے والے کو کوئی فائدہ نہ ہوا۔



دِہن دَرِہ تہٕ کور دِمہ ٹھیپہ
مَشدِہ نِس زونُم راتھ کیشاہ
سَرفو دِژُم اُڈٕی جَن ٹوٗ پہٕ
لَسے کیشاہ تہٕ مَرِے کیشاہ

ترجمہ :- دن ڈوب کر رات ہونے کو آئی اب کون کمائی کر سکے گا۔ میں نے دن ڈھلے میں ہی رات کا تصور کرکے کچھ کمائی حاصل کی۔ لیکن سانپوں نے ہر طرف سے ڈس لیا، اب ہڈیوں تک زہر پھیل گیا۔ بولو کر جیوں تو اب کیسے، مروں تو مروں کیسے

(الحدیث)

کھینتھ اَپزُ پوٚز کیشاہ دَپہٕ¹
چھُ چھو نبن صفتھ اَکُی کیشاہ
دِلکُ دَروازٕہ کیتھٕ مالہٕ ترپہٕ²
سونَس کیتھٕ دِمہٕ کاژُک واٹھ
خوداے ڈیوٗ شٹُھ کسُو مالہٕ کھٹہٕ
یانہٕ چھُم سُہ ستٕر مئے پانَس کیاہ

¹ بولنا ² بند کرنا

(ریشی نامہ)

ترجمہ:۔ عمل کرنے بغیر ہی کیوں اپنی عمل کا واسطہ مانگوں؟ جو لوگ خالی ہوتے ہیں وہ کچھ زیادہ ہی بولتے ہیں لیکن جو باعلم ہوتے ہیں وہ خاموش رہنا ہی پسند کرتے ہیں کیونکہ اُنکو پہلے ہی معلوم ہوتا کہ سونے کو پیتل سے جوڑا نہیں جاسکتا ہے۔ پیر مجھے خدا و ند کریم نے دکھا ما ہر سے کیوں چھپادوں تو وہ میرے ساتھ ہی ہیں مجھے کوئی پرواہ نہیں؟



## آخر زمانہ کی نشانی

نصر بابہٕؒ ژٕہ یوز گوٗرہٕ ہشدی وَژن
سوٗرہٕ ہشنٕر ووٗژہٕ آسہٕ موٗرہٕ شُد تاج
لُکھ پیتہٕ پکَن دُنیاہ ژوٗرَن
لاگَن مَسجِدن تہٕ مَقبرَن باج

¹ نصیحت

ترجمہ:۔ حضرت شیخ آنے والے زمانے کی پیش گوئی کرتے ہوئے بابا نصرالدینؒ اپنے مُرید خاص کو پونے سات سو سال قبل مخاطب ہوکر فرماتے ہیں کہ اے نصرالدینؒ آپ یہ رائے بہ ہوش و حواس سُن لیں کہ زمانۂ آخر میں نااہل کے سر پر تاج شاہی ہوگا۔ اور لوگ بدفطرت اور بے ایمان لوگوں اور سیاست کاروں کے پیچھے پیچھے چلینگے یہ بھی ہوگا کہ مسجدوں اور آستانوں کو سونا، چاندی اور دولت سے خوبصورت بنائینگے مگر نماز ادا نہ کرینگے۔ (القرآن/الحدیث)

ماجہِ کورِ کرِٕتھ اَتھہِ واس نیرَن

دوہہ دِہن برَن غیرَن ستی

خوش بہِ عقَس دُنیاہ لوُرَن

سُہ ہا مالہِ آسی واندرَ راج

ترجمہ:- حضرت شیخ نورالدینؒ کہتے ہیں کہ ایسا بھی وقت ہوگا جب ماں بیٹی کا یہ حال ہوگا کہ ماں اپنی بیٹی سے اتفاق کر کے (بے ہوش وحواس) اُسے کسی مرد کے آغوش میں ڈالدیگی۔ اور دونوں ماں اور بیٹی دن اور رات کسی غیر مرد کے ساتھ گذاردینگے۔ لیکن پھر خداوند کریم اِس دُنیا کے ٹکڑے ٹکڑے کرکے رکھ دے گا اور اُس وقت بنی آدم کے شکل وصورت میں جنگلی درندوں کا ہی راج وتاج قائم ہوگا۔

(الفقران)



## آخر زمانے کی نشانیاں

آگر ہو کھَن ھنڈ گزَن

تیلہِ مالہِ آسی واندر راج

گداہ گژھن غنی ہیم پیہِ راژن

ہنہِ گژھن منڈ ورہ نزن یہِ گاش

ترجمہ:- دُنیا سے علم اُٹھ جائے گا، بڑے بڑے سمندر خشک ہو جائیں گے۔ گندی نالیوں میں پانی کا بہاؤ زیادہ ہوگا اور یہ وقت ایسا ہوگا جب بنی آدم کی شکل وصورت میں جنگلی درندے کے ہاتھ میں نظامِ دُنیا ہوگا۔ اس وقت نااہل لوگوں کا بول بالا ہوگا اور عزّ د توقیر والے پست تصور کئے جائیں گے۔ اُجالے اندھیروں میں گم ہو جائیں گے اور سیاہ کاریاں نمایاں ہونگی۔

•

صُبح پھوٚل تے رات گیِہ ادا
اَتہِ کھہو رُوٗدُکھ رادَاہ دِتھ
بانگ تہٕ صلواۃ چھی حقہٕ سُنْد ناداہ
تتہٕ کیشاہ آکھو وعداہ دِتھ
فرض تہٕ سُنت کر مالِہ اداہ
جنتس نِنیو ناداہ دِتھ

ترجمہ:۔ صبح کی نماز کے لیۓ تیار ہو جاؤ غفلت کی نیند چھوڑ دو۔ غفلت کی نیند میں رہ کر صبح کا نورانی وقت ہاتھ سے جانے نہ پائے۔ خبردار اذان اور نماز کی ادائیگی کا حکم خداوند کریم کا ارشاد ہے" اسی لئے تو آپ کو پیدا کیا گیا ہے۔
جو کچھ بھی آپ پر فرض اور سنت واجب ہوا ہے اسکو ادا کرتے رہو یہاں تک کہ اس کو بجا لانے کے عوض آپ کو جنّت اپنی طرف خود بلائے گی۔
(القرآن/الحدیث/ و حضرت غوث الاعظم دستگیرؒ)



۔ تہٕ کیاہ منگیو گُلس تہٕ گُلستانس ۔ یَس ماٚ ہِتس جانس چھانگر گیے
۔ تہٕ کیاہ منگیو شبِ قدرِ تہٕ تسِندِس نوٗرانس ۔ یَس اَنْد میدانس نِشہِ رِبیٖے
(بابا خلیل)

ترجمہ:۔ وہ آدمی پھولوں بھرے باغ اور پھولوں سے کیا مانگے گا جسکی جوانی ہی انتشار میں بکھر گئی۔ شبِ قدر اور اسکی عظمت سے اُس آدمی کو کیا اِستفادہ مل سکتا ہے جو مرکز بستی سے دور مرغزار میں مدفون ہو۔

۔ ڈکھ ژلَن مندورِ ژَرَن ۔ لوٗرِ تھ بالُتھ آسَن ساری
زوس وُن لگم گیاسن ۔ مول مرِہ تہٕ ماجی پاری
میش گوٗرِہ کَلِ واتہٕ ناوَن ۔ تَتہِ حساب مَنگَن روزنہٕ یاری
(بابا خلیل)

ترجمہ:۔ یہ زمین ہل جائے گی اور اس پر بنی ہوئی بلند و بالا عمارتیں زمین بوس ہو جائینگی اور سب کچھ ویران ہو کر رہ جائے گا۔ اور اِنسان کو کونسی چیز اب فائدہ دے سکتی ہے جب باپ کے مرنے کے بعد ماں کی ہمدردی اِنسان کیلئے رہبری کرتی ہے۔ جب لاش قبرستان میں پہنچا دی جائیگی وہاں اپنے کئے کا حساب دینا ہوگا، اسمیں کوئی سفارش یا کسی دوسرے کی مدد کام نہیں آئے گی۔

•

دَیارَن گَگُن چھُی دارِن تہٕ بامن
پِیتھ مو دُنی ہیچ کامَن بَر
سَتَر کران چُھکنہٕ اصلکی سامَن
بِگُیٚ صُبحَنَس تہٕ شامَن سَر
کھوژان کوٚ نہٕ چُھک تورٕ چَن پامَن
بیتھنو گژھِی دامَن ترَ

ءا خدا تعالیٰ

ترجمہ:- دھن دولت جمع کر کے دنیا کی پیروی مت کرو دنیا فانی ہے کیوں نہ صبح و شام خدا کو یاد کرتے ہو اور پائیدار اور لافانی سرو سامان تم کیوں نہ پیدا کرتے ہو۔ روزِ آخرت کے لعنت و ملامت سے کیوں نہیں ڈرتا۔ خبردار تمہارا دامن (گناہوں سے) تر نہ ہو جائے۔



دارِس لُدُک کو نہٕ سَتہٕ مۄدُو
نارَس لوٗیک دوٗد مو
عارِفو تہٕ عاشقو توٚے وُدو
منصوٗرِ ی اوس تہٕ موٗد مو

ترجمہ:- یعنے منصور نے جب انا الحق کہا لوگوں اور عالموں نے اُسے پھانسی پر لٹکایا۔ وہاں سب لوگوں کی شکل منصور جیسی ہو گی اور وہ مر نہ گیا۔ بعد میں اُسے انا الحق کہنے پر آگ میں ڈال گیا۔ لیکن وہ جل نہ سکا۔ کیونکہ وہ خُدا کا ایسا حقیقی عاشق تھا کہ عارف باللہ لوگوں اور بڑے بڑے عاشقوں نے اُس کے عشق پر ثابت قدم رہنے کیلئے رویا۔ منصور سچا عاشق تھا اس لئے نہ جلا اور نا ہی مرا۔ عاشق کبھی مرتے نہیں۔

ڈرِ کِ یاوِ ییپھ سیٚلِ موجا ہاوٕن
لال تہٕ رتن پأرأوِنہٕ دوٗژٕ چھے
عشق آس تیٚر سُہ سیٚلِ وہتہٕ راوٕن
محبوٗب پڑاوُن توٗت کُس گژھ چھے

ترجمہ:۔ یعنی دریا میں جب طوفان آتا ہے تو موجیں پیدا ہوتی ہیں۔ اُن لہروں کے ساتھ کنارے پر لعل وجواہر نکل آتے ہیں۔ مطلب ہے کہ جو کوئی بھی عشق الٰہی میں گم ہو جاتا ہے پھر سب کچھ اُسی کا بن جاتا ہے۔ لیکن عشق کی راہ میں دشوار موجوں اور مُصیبتوں کا سامنا کرنا ہوتا ہے پھر سچا عاشق بن جاتا ہے جو مصیبتوں کو برداشت کرتا ہے وہی لعل وجواہرات کا مالک بن جاتا ہے۔ وہ عشق الٰہی کے تیروں کو خوشی خوشی برداشت کرتا ہے اور خُدا کا محبوب بن کر آخرت کا سفر اختیار کرتا ہے۔

کو نگہٕ کستورِہ تَن چھَلہٕ ناوِنہٕ
مَن مَنٛاوُن تمُیٚ دار رَچھے
عاشقن تہٕ عأرفن دُکھاہ ہاوِنہٕ
کھتاہ تھأوِنہٕ سَمار رَچھے

ترجمہ:۔ جو لوگ خُدا کے حقیقی عاشق ہوتے ہیں وہ اپنے جسم کو تمام آلودگیوں سے صاف کرتا ہے بلکہ اپنے من یعنے دِل اپنے اندرون کو صاف وپاک کرتا ہے۔ یہی لوگ عارفوں اور عاشقوں کے مقام پر پہنچ کر اُن کے راستے سے بھی آگے جاتے ہیں اور دنیا سے جاتے جاتے اپنے عشق سے دُنیا میں نہ مٹنے والے نشان چھوڑ کر حیاتِ طیبہ حاصل کرتے ہیں۔



یمِہ تھأوی سَتھ[1] زمین تہٕ آسمان کَنگہٕ[2]
تس بہٕ مَنگہٕ تہٕ سُی میٚ دِیے
سُہ ییٚلِ روشِہ[3] ہنگہٕ تہٕ مَنگہٕ[4]
اَدہ کَس بہٕ مَنگہٕ تہٕ اَدہ کُس میٚ دِیے

ع[1] سات ع[2] پیدا کرنا۔
ع[3] رُوٹھ جانا ع[4] اچانک

ترجمہ:۔ جس نے سات زمین پیدا کئے اور آسمان پیدا کیا۔ (القرآن) اُس سے میں مانگوں اور وہی دینے والا ہے۔ جب وہ خوامخواہ رُوٹھ جائے۔ پھر میں کس سے مانگوں اور کون مجھے دیگا۔

سَرَس کَرِ کَزِہ نہ واشِس واشے
اَڈِہ کَڈِنے پاشے ناو
غُریبَس گَژھان دۄہ ناشے
پُپتھ کھوان چھِ راشِنٛ ناو
یِمہِ کرِہ تَس یَتھ دۄہ ناشے[۱]
تَس تمِہ لوٚگ آشِنٛ ناو

۱ ٹیکس۔ لگان۔

ترجمہ:۔ یاد رکھ کر غیب کی بات کو اعلانًا مت سناو۔ اگر ایسا کیا تو آپ کو دیوانہ بنادینگے۔ غریب کے دن ہی ضایع ہوتے ہیں کہ ایسے جب وہ کچھ تیار کرتا ہے۔ تب اس پر ٹیکس لگایا جاتا ہے۔ لیکن جس نے بھی دن بھر خدا و ذکر یم کی عبادت کی یقینًا اسکو اللہ تعالیٰ نے اپنے رشتے میں لے لیا۔

•



سَرِہ مَنٛزِہ کھورِہ دِژِم لَتاہ
دیوِہ کُنِہ اوٚنت لَبِہ ما
دِتُم نہٕ بوچھِ نٛزن منَس نہٕ پھاہ
یِنٛتہِ بٔرونٹھ دِتم نہٕ تَتہِ کیشاہ

ترجمہ:۔ جیسے کوئی جھیل میں پاؤں ڈال کر اس کی گہرائی ناپنے لگے اور اس خیال میں کر شاید اسکی گہرائی تک پہنچ سکوں؟ میں نے کبھی اپنی بھوک کو لطیف غذاؤں سے نہیں مٹایا اور نہ ہی میں نے کبھی نرم بستر پر نیند کی۔ ابھی تک بھی ایسا نہ کیا۔ اب آگے بھی ایسا نہ کرسکوں گا۔

•

کنھَن سِیوٕہ کریم صَاحبَس
وُچھِتھ خامَس میٚیہِ کوٚت ژٕلو
بانگ بوٗزٕم صُبحَس تہٕ شامَس
سوے بوٗزِتھ پوٚکُس ہلو

ترجمہ:۔ ایسے ہی صرف اللہ کی باتیں
ہی کرتا رہا۔ پر دیکھا کہ اب زندگی
جب بڑھاپے میں پہنچ چکی تو اپنی
خامیاں محسوس ہونے لگیں۔ اذان میں
نے سُنی صبح اور شام کو، لیکن وہ یہ سُن کر
بھی مسجد کی طرف آنے کے بجائے بازار
کا راستہ اپنایا۔
(الحدیث)



بڑٕ میوٗس نہٕ ہمیوٗٹھس نہٕ پِھشِرُس
آسہٕ ہا تَتہٕ سِشہلوٗ
پانژن وَقتَن نہٕ وُنِتھ وُلمَس
نہٕ موٗہ فرٗم میٚہ ہیٚتھ ہلو

ع۱ جھکنا۔

ترجمہ:۔ میں بہک گیا پر جھکا
نہیں ظہر کی نماز میں وہاں میرا
نفس (من) ٹھنڈا ہو جاتا۔ میں نے
پانچ وقتوں کو خدا یاد نہیں کیا۔
میرے نفس نے یہ مجھے دھوکہ دیا
اور ٹیڑھے راستے پر لگا دیا۔

لُکھ بڑُورہے لگہِ ہَم دامَس
تَوِہ بُلبُل رُوزِہ ہُم مو کلو
یِتہِ سُہ وِہزار کرَے عالمَس
تَتہِ نوٗندِسؒ چھَ بَر موٗ کلو

عا بلی۔

ترجمہ :۔ حضرت شیخؒ فرماتے ہیں کہ کاش میری زبان میرے قابو میں آجاتی۔ تو میرا دِل یادِ خُدا میں مشغول ہو جاتا؛ جہاں کوئی دوسرا اِس دنیا کی دیکھ بال (جانچ پڑتال) کرنے کیلئے وقت مانگے گا وہاں مجھ کو یعنی (نوندہ ریشی کو) اسکے لئے سب دَر وازے کُھلے ہیں؛



اَندَر نے اُژی زِہ توَے مارَن
کامہِ کارَن دیدار دِیَے
عاشق ڈیشِتھ یورے لارَن
ماشوق پڑاران یار کرِیےَ

ترجمہ :۔ جو اندر جانے اور محبوب تک رسائی کی کوشش نہ کریگا اُس کی قسمت میں موت کے بغیر کچھ نہیں دیدارِ حق مردِ باعمل اور صاحبِ ریاضت کے نصیب میں ہے کیونکہ میں نے عاشقوں کو محبوب کی طرف جاتے ہوئے اور ماشوق کو بھی بے صبری سے یار کا انتظار کرتے ہوئے دیکھا۔

وونِد نےَ گَنڈِہ زِہ تہِ کامہ کیتھ نیرے
لوب نے آسہِ وَن گَتہِ پیِیے
دود نےَ کھینِز سَزہِہ گَتہِ پھیرَے
یورِہ نےَ گرٹھ زِ تورِہ کیشاہ پیِیےَ

(ریشی نامہ بابا کمالؒ)

ترجمہ :۔ اگر کمرِ ہمت نہ باندھی جائے تو کام کیسے کئے جا سکتے ہیں اور اگر عشق کی گرمی اور دیدار کی تڑپ نہ ہوگی تو کیسے ممکن ہے یہ کہ محبوب جلوہ گر ہوگا۔ دودھ استعمال کرنے سے ہی بدن میں طاقت آتی ہے اور ریاضت اور محنت شاقہ سے محبوب تک رسائی نہ کی جائے تو وہ بے نیاز محبوب کیوں اور کیسے دیدار ہوگا۔

کریندن توشہ خدائے ❊ کر بندَن توشہ خدائے

یِمَن میانَن شُشترِون دندن ❊ کوہ بسرت پیکو ہائے

چھِہسن تارے ژٔرم اندن ❊ کر بندن توشہ خدائے

مَدتہٕ لوب مارُم دُجے! ❊ مٔژ نمن کیٔتراہ ژٲئے

بگییہ کاستم وتل نجُے! ❊ کر یندن توشہ خدائے

میون وکھن چھ ونان کابت ❊ چان بخت کم کم آئے

بولہ انگن گنڈ نہک وٕنٔدن ❊ کر بندن توشہ خدائے



حضرتَس تہٕ اویس قرنسؓ ❊ تِم زِہ ژُتی یَلِ میجائے

بوکھ نہ حکم باوت کرنَس ❊ کر بندن توشہ خدائے

ڈنڈک ونگ زلکاریشیؒ ❊ تِم کرژ ہَس کڈن مائے

اَن کِہنک تھاون نہ بندن ❊ کر بندن توشہ خدائے

تِم عضرت میران ریشیؒ ❊ کریدہ نفس سیت کرنیائے

پان آنژ من قترن دندن ❊ کر بندن توشہ خدائے

تِم حضرت رُمہ ریشیؒ ❊ جَنتَس منزِ ارزان جائے

صدرحمت تِمن چندن ❊ کر بندن توشہ خدائے

پران ابیاس پلاس ریشوؒ ؛ تم فرسس لِون ڈِزائے

اکہِ دَمہ مسٹھوس نہ زہ سو ؛ کر بندن توشہ خدائے

پت کالے یم اشش بوَے ؛ تموتپ کرنجے دشائے

زُوتہ مُری چھوسک وندن ؛ کر بندن توشہ خدائے

اکسی مالِس تہ ماجے ہندن ؛ کوہ تھاوتھک دوُی تہ نیائے

مسلمانن کوہ ہندن ؛ کر بندن توشہ خدائے

گذار تو چوروقت بیہ پیشین ؛ دوہ دنے جنتس جائے

دُن ونت ننده ریش زندن ؛ کر بندن توشہ خدائے



ماقبل لکھی گئی مناجات جو حضرت شیخ نورالدین رحمۃ اللہ علیہ کی طرف منسوب ہے جو اپنا تخلص "ننده ریشی" کرتے تھے۔ پتہ چلتا ہے کہ احمد ریشی سے مُراد پیغمبرِ اسلام احمد مجتبیٰ محمّد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں۔ اور اویس ریشی سے حضرت اویس قرنی رضی اللہ عنہ مراد ہیں۔ باقی پانچ ریشی جن میں پانچواں خود حضرت شیخ العالمؒ ہیں کشمیری ہیں۔ زلکا ریشی کو ڈنڈک وَن کا بتاتے ہیں۔ ڈنڈک ون کامراج کے علاقہ حل کے ایک جنگل کا نام تھا جہاں اسی نام کا ایک گاؤں تھا۔ اور حضرت شیخ العالمؒ زلکاریشی کی جائے دہاں ہی قرار دیتے ہیں۔ حضرت میران ریشی کے بارے میں فرماتے ہیں کہ اُس نے بُرے نفس کے ساتھ جھگڑا قائم رکھا اور نفس کو چلو بھر بھر پانی جو صرف دانتوں ہی پر لگ جاتا تھا، دیتے تھے۔ حضرت رمہ ریشی کے متعلق فرماتے ہیں کہ اُس نے جنّت میں جگہ بنائی، اس واسطے قصّہ خوانوں کا کہنا کہ اس سے مُراد حضرت خضرؑ ہیں درست نہیں کیونکہ حضرت خضرؑ قیامت تک زندہ رہینگے۔ اور جنّت میں جگہ کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

پلاس ریشی کے بارے میں فرماتے ہیں کہ وہ "پران ایباس" کرنے والے تھے (پران ایباس کے معنی ہیں دائمی حبسِ نفس، سانس کو ہمیشہ کے لئے بند رکھنا)۔ کہتے ہیں کہ کشمیر کے کچھ ریشی گذرے ہیں جنہوں نے پانچ پانچ سو برس تک سانس کو بند رکھا ہے۔ حضرت شیخ العالمؒ فرماتے ہیں کہ یہ ریشی پرانے زمانے میں تھے۔ اور انہوں نے خدا کی بندگی جیسی چاہیے تھی ویسی کی۔ میں ان پر فدا ہوں۔

(نوٹ) احمد ریشی اور اویس ریشیؒ نے زندگی کے زمانے میں اپنی تشریف آوری سے کشمیر کو مشرف نہ فرمایا ہے۔ لیکن شیخِ کامل ان کو کشمیر کے ریشیوں میں شمار کرتے ہیں۔ اور اسکی بنیاد صوفیائے کرام سے اور حضرات ریشیوں کی اس شہادت پر ہے کہ آنحضرت صلعم اور حضرت اویس قرنیؓ ان کی تربیت کے لئے نہ صرف روحانی طور پر یہاں تشریف لاتے رہے ہیں بلکہ جسمانی لباس میں۔ اور یہ اکثر بزرگانِ خدا کی چشم دید شہادت ہے۔ بعد وفات اس روحانی اور جسمانی تشریف آوری سے لازم ہوا کہ ان کا تذکرہ بھی کشمیر کے ریشیوں کے تذکرہ کے ساتھ ہو۔



# شام بی بی

حضرت شیخ العالمؒ کے خلیفوں میں سے تھی۔ لکھتے ہیں کہ حضرت شیخ العالم کے دایرہ عقیدت مندی کے دوران گھر والوں نے اس کی شادی طے کی۔ جب اس کو شادی (سہاگ) کے دن خاوند (شوہر) کے گھر لے جا رہے تھے، اتفاقاً راستے میں اُسکی نظر حضرت شیخ العالمؒ پر پڑی اور اس پاکدامن پر ایسی حالت واقع ہوئی۔ کہ ڈولی سے نکل آئی اور حضرت شیخ العالمؒ کے پاؤں پر گری اور حضرتؒ کے پاؤں پکڑ کر زار زار روئی۔ حضرت شیخ العالمؒ نے نصیحت کی اور سمجھایا کہ چلی جاؤ۔ پردہ میں بیٹھو۔ میاں کی خدمت کرو۔ ماں باپ کی لاج رکھو۔ وہ روتی ہوئی بولی ؎

خاکستر مجھ کو عشق خُدا نے بنایا ؛ ناموس و ننگ شرم و حیا کو جلایا

ساتھیوں نے سمجھایا۔ اثر نہ ہوا۔ سب مایوس ہو گئے۔ لباس اور زیور کو اُتار پھینکا۔ دُنیا سے بیزار ہو گئی۔ عبادت و بندگی خدا میں تن من سے مشغول ہو گئی۔ جنگلی ساگ اور جڑی بوٹیوں کے علاوہ کچھ نہ کھاتی تھی۔ ٹھنڈا پانی نہیں پیتی تھی۔ لوگوں نے پوچھا اناج سے بنے ہوئے کھانے کیوں نہیں کھاتی ہو؟ کہا اپنے مُرشد کی پیروی کیلئے۔ پیر آبِ حیات کا چشمہ ہے۔ جس نے اس چشمہ سے پیا، وہ ہرگز نہیں مریگا اور کہا میں تمنا کرتی تھی کہ کاش میں بابا نصرالدینؒ کے برابر ہوتی۔ (کیا اچھا ہوتا) اور جب میں نے اپنے آپ پر نظر ڈالی، تو اپنے آپ کو اُسکے برابر پایا۔ اور کہا۔ خُدا کے بھیدوں کو ظاہر کرنا ہزار خونِ ناحق سے بدتر ہے۔ المختصر باہمت معرفت سے بھری ہوئی اس پاکیزہ نیک سیرت کی بے شمار باتیں مشہور ہیں۔ حضرت شیخ العالم کی وفات کے بعد کشمیر کے اطراف کی سیر کی۔ آخر میں علاقہ پوشکر کے گاؤں میں قرار کیا اور وہیں انتقال فرما گئیں۔ ان کا مقبرہ حضرت شیخ العالمؒ کے تیسرے خلیفہ حضرت بابا لطیف الدینؒ کے مرقد شریف کے پہلو میں واقع ہے جو کہ پوشکر علاقے میں ہے۔

## کلامِ حضرت شیخ العالمؒ

کسندِ ماج چھونیٹل کنزان
ترن دیوان درا توئی
کو نہٕ موج چھو پلگ سران
تتہِ ہورٔن برٔن کاتو

ع۱ سرسبز گھاس کا ٹنا۔

ترجمہ :۔ جاندار چیزیں کاٹنا تمہیں پسند ہے اتم آخرت کی فکر کیوں نہیں کرتی ہو۔ جب خداوندِ کریم تم سے اُن جانداروں کے متعلق پوچھے گا تو تمہیں وہاں برابر اس کا خمیازہ اُٹھانا ہوگا (ان میں سے ایک بی بی بہت ہوشیار تھی) تو اُس نے حضرت علمدار کو یہ جواب دیا۔



## جواب شام ماجی

اُس ہمالہِ چھہ نیابوِن دیوان
توئی ہورَن داسں دارتو
پانہٕ چھکھ عاصہٕ ہتھ ساساہ ماران
کَنھ چھکھ کران زَن ندرتو

ع۱ مویشیوں کے لیے مخصوص گھاس

ترجمہ :۔ اے حضرت شیخ العالمؒ ہم یہ گھاس کاٹ کر مویشیوں کو دیتے ہیں۔ آپ ہم کو نصیحت کرتے ہیں کیا آپ کو معلوم نہیں آپ نے عصٰی میں فال لگا رکھا ہے اور اس طرح سینکڑوں جانداروں کو مار ڈالتے ہو۔

•

# کلامِ حضرت شیخ العالمؒ

پونپر دردَہ ذات نہ اندی
کَندِ ماج ژٔنک سبزَس کند
بہارُک سبزاہ ڈیوٹ اَسہِ وندی
آسَن جای چھو شہرہ اند
لچھاہ مارک کیتاہ دک گرندی
کچھہ پرٔکرِ ژ زوٗنن کڈِت اند
یہ بوزک شوژک گورہ پندی
ڈیشِت رِش رٔد وَنَ اند
خھوکَنہ بوگ اَہی پرکت مندی
خھواسہ شبھتہ رسنوا وٗ پلہاگ نہ ہند

ترجمہ:۔ مرکر دنیا میں پھر کوئی آتا نہیں اسطرح یہ گھاس کیونکر کاٹتی ہو سردیوں کے موسم میں سبزے کی بڑی اہمیت ہوتی ہے۔ یہ دنیا آخر فنا ہو جائیگی۔ لاکھوں جانداروں کا قتل کرکے تم کیا جواب دوگے۔ تم پہاڑوں سے گھاس نکالتی ہو۔ یہ سبزہ بھی یادِ خدا میں مصروف ہوتا ہے۔ دنیا کی ہر شے خدا کے رحم پر قائم ہے۔ ہر کوئی جمادات اور نباتات خدا کی تعریف میں ہر وقت مصروف رہتا ہے اگر تم فکر کروگی تو پھر ہر کسی بات کی طرف دھیان دوگی۔ اسی دھیان میں لگ کر ریشی لوگوں نے جنگل کا راستہ اختیار کرلیا۔ وہاں جاکر تم اپنے اندر اور باہر والے جسم کو صاف کروگی، وہاں جاکر کوئی شک کئے بغیر وہند اور وپلہاک کھاؤگی۔ یہ سُن کر یہ نیک سیرت عورت بہت خوش ہوئی اور جواب دیا۔



# کلامِ شام باجی

رِشہ مالِہ پار پار چانن داین
پنن پاین تل وچھتہ کیاہ چھوی حال
یہ شوب چھی انفن خھورن تہ عامٔس
یٔس ژٔرٕ گاسہِ آسہِ تَس کیاہ حال
ہاوسہِ دٔرا یٔس ہتہ دند ہیت گاسَس
چھم واسرہ دوشین گٔنی گاو
چاو برس دودِس گیوس گرٔس
خھنم غریب غریب سوی چھم صد باو

ترجمہ:۔ ارے ریشی میں تم پر قربان ہو جاؤں آپکے پاؤں اور عصا نے کتنے جان ضائع کئے۔ آپ ہاتھ میں عصا لئے اور پاؤں میں کھڑاؤں پہنے ہوئے ہو، اسطرح تمہاری کیا حالت ہوگئی ذرا بتاؤ۔ مجھے بھی تمنا ہوئی اور میں بھی گھاس اکٹھا کرنے کیلئے نکلی میرے گھر پر ایک گائے دودھ دیتی ہے۔ میں دودھ، چھاچھ اور گھی بڑے شوق سے کھاتی ہوں۔ مجھے یہ بہت پسند ہے اور غریبوں کو بھی پلاتی ہوں۔ اسطرح اُنکے دل خوش ہو جاتے ہیں اور مجھے بھی خدا کے ہاں اس کا ثواب ملتا ہے۔ تو علمدارِ کشمیر نے شام بی بی کو فرمایا ذرا غور سے سُنو میں اسکا جواب دیتا ہوں۔

## جواب حضرت شیخ العالمؒ

اِہماج زو چھوستہٕ کنہٕ ژٹرے
زُوَس زو دِزِ نہ زال
لاتِس لِخہٕ نس تتَ کیشاہ کرزے
تت پٹ برزس دوہتہ رال

ترجمہ:۔ سخت محنت کرکے اپنے جسم کو کمزور بنانا ٹھیک نہیں ہر کسی کو اپنی جان پیاری ہوتی ہے۔ خداوند کریم نے جس کے مقدر میں جو کچھ لکھا وہ تدبیر کرنے سے بدلایا نہیں جاسکتا ہے۔
جب شام بی بی غمخوار کشیر کا جواب سنا پھر جواب دیا۔



## سوال شام ماجی

بانج دوہ گیہ دیوہ کوُشہ شہلی
توی ہٹ دند درالیس ہلہ ہت
جبھی مت یاد گیمژ تہٕنزِ کلی
یمبرزلی رچھہتم ژت
ژہ شو بک گُنداہ سانہ ململی
یکتم گرژ ہت گرہ پیٛنُہٕ ہت

ترجمہ: میں غریب لوگوں اور مسافروں کو دودھ پلاتی ہوں، اسلئے میں گھاس جمع کرنے کے لئے نکلی۔ مجھے بھی خدا یاد کرنے کی فکر لگ گئی ہے۔ ارے میرے رہبر ذرا مجھ پر مہربان ہوجاؤ۔ تم میرے سر پر تاج کی طرح زیب دے سکتے ہو اگر آپ آئینگے تو میں آپ کو گھر لے چلوں۔
حضرت شیخ العالمؒ یہ سنکر بہت خوش ہوئے اور شام بی بی سے فرمایا:۔

# کلامِ شیخ العالمؒ

امرا کروی اَسہِ ازا سنی
اندی وُچھ ہا وندی صد باو
وچھتہ بن سیر نزہ کینسہ وَنِ
یہ ژہوپت تہ اسہِ وندی واژاو
خَسُت پیاہ چھُکھ رُو تُن منی
کس کیاہ بنِ کرمہ نکھنی آو
کم بنِ وانٹرت زانہِ رنجھہ کرمنی
پزکت باو تم کُوری کیشاہ چھوی ناو

ترجمہ:۔ اے میری بیٹی بغیر جان پہچان کے آپ کو یہ حکم سُنایا صرف اسلئے کہ دیکھوں کہ کس کا دل بیدار ہے تاکہ پوشیدہ باتوں کو پوشیدہ رکھنے والوں کی صلاحیتوں کا امتحان ہو سکے تاکہ خداوند کریم کے راز کو بھی اپنے دل میں جگہ دو گے۔ تاکہ پوشیدہ باتوں کی علمیت علمِ غیب سے معلوم ہونے کی صلاحیت بڑھ جائے۔ مجھے بھی معلوم نہیں کہ میرے تقدیر میں کیا لکھا ہے۔ اے بیٹی ذرا اپنا نام تو بتاؤ۔ یہ سُنکر وہ بولی، میرے رہبر پھر سُنو۔



# کلامِ شام ماجی

بانج وین گوم ہاوستہ بہتم پنجی
لنجی گوم بلبل واہت کِت
خبراہ ہتم زن ببرو لنجی
دیوہ قبر گژہم شہلث کت

ترجمہ:۔ ارے میرے رہبر میری تمنا ہے، میرا دِل کہتا ہے تم میرے سر آنکھوں پر بیٹھو۔ آج صبح سویرے میرے دِل نے گواہی دی ہے کہ مجھے کوئی مہمان آنیوالا ہے۔ میری قبر کی منزل آسان ہوجائیگی، تھوڑا میرے نزدیک ہوجاؤ۔ تاکہ میرے گناہ معاف ہونگے۔ حضرت شیخ نے فرمایا اس سوال کا جواب میں دونگا ذرا سنو۔

## جوابِ شام ماجی

کیاہ دَپے ریشہِ مالہِ شیخ اَبدالَس
ژٕہ کم لانَس لول زانیٚاو
ونٛدٕہ سوکرت حقتعالَس
اَدہ نہ برت دنیاک چاو
دِژٕد یلہ گنڈِت سیلتہ ستنے
کینہ نہ زانوی سِیر صد باو
بانج منٛتے تہِ ستی مریدن گٔیے
مہ چھوی پزٕ پاٹھ شام موج ناوٕ

ترجمہ:۔ میں آپ کی تعریف کر نہیں سکتی ہوں میرے پاس الفاظ نہیں ہیں۔ ریشیوں میں تمہارے برابر اور کوئی نہیں ہے۔ آپ دُنیا کے شیخ کامل ہو۔ تم انمول موتی ہو تمہاری قیمت نہیں کیجا سکتی ہے۔ تم نے اپنی تمام زندگی خدا کی یاد میں گزار دی ہے اور تمام نفسانی خواہشات کا قلع قمع کیا ہوا ہے۔ آپ نے اس کام کیلئے کمر باندھ رکھی ہے۔ اور عبادت گذاری میں آپ جیسا کوئی خبردار نہیں ہے اور آپ پر تمام راز کُھل چکے ہیں۔ اے میرے رہبر مجھے بھی اپنے پیروکاروں میں شامل کردو میرا نام شام ماجی ہے۔ حضرت علمدار نے فرمایا اے بیٹی جاؤ کوئی فکر مت کرو ہم نے تمہیں اپنے مریدوں میں شامل کردیا جاؤ خوش ہو جاؤ لیکن ارشادِ خداوندی سے کبھی منہ نہیں موڑنا پھر تمہیں وہ رُتبہ ملے گا جس کی تم متلاشی ہو۔



## کلامِ حضرت شیخ العالمؒ

پانژَن وَقتَن سجداہ دِزی
میبوٹ تہٕ مُدر خہہ ہنز نہ ذات
ماتم ہت کت دوہ دوہ دزی
دنیا اچ لاڈن ہزنہ ذات

ترجمہ:۔ پانچ وقت کی نمازیں قائم رکھنا اور نفسانی خواہشات کی تکمیل کو نظر انداز کرنا۔ دنیا میں عجز و انکساری سے بیٹھو اور خُدا کی مکمل اطاعت کرو۔ مگر دُنیا کی پیروی نہ کرنا نہ ہی دِل سے اِس دُنیا کا گُمان کرنا۔

## جواب شیخ العالمؒ شام موجؒ کو

یہِ ہے مأج کوٗرِ دوہ اَکہِ تھَکی
اَتھے دٕہن لگی نٔہکس زٕپھرِ زِہ ژٕہتھ
یہِ ہے مأج ترُک رٔ ڈٕ زٕہن وٕگی
اَسہِ زِہ مَرگ پٕنُن ژٕہتَس ہٕنتھ

ع۱ جسم وجان ع۲ پرایا ع۳ گھوڑا۔

ترجمہ:۔ یہ جسم اور جان ایک دِن کمزور پڑ جائے گا۔
اِس پرائے چیز پر کیا بھروسہ۔
اس نفس کے گھوڑے کی لگام سختی کے ساتھ ہاتھ
میں لے کے اور اپنا مرنا یاد کر کے ایسا ہو سکتا ہے۔



# حضرت میر سید علی ہمدانیؒ اور حضرت میر محمد ہمدانیؒ کشمیر میں

مختلف روایتوں کے مطابق حضرت امیر کبیرؒ نے تین دفعہ کشمیر کا دورہ کیا اور آپ تیسری مرتبہ ختلان سے نہیں بلکہ ماوراء النہر سے کشمیر آئے۔ اسوقت آپ کے ساتھ سیکڑوں سادات تھے۔ اور یہ ۷۸۵ھ ہجری مطابق ۱۳۸۳ء عیسوی کا زمانہ تھا۔ لیکن اُس دور میں لکھی گئی تاریخ سے صرف ایک دورے کے متعلق شہادت تحریر ملتی ہے اور تحقیق سے یہ بات بھی عیاں ہوتی ہے کہ اسوقت حضرت شیخ العالمؒ پیدا ہو چکے تھے اور آپ کی عمر اسوقت تقریباً چھ سات سال کی تھی۔ نورالدین اور اسکے گھر والوں کا سید حسین سمنانیؒ کے ساتھ گہرا تعلق تھا اور سید حسین سمنانیؒ نورالدین کے فکر و فن سے واقف ہو چکے تھے۔ جب سید برادران کو لکام سے شوپیان تک حضرتؒ کے استقبال کے لئے گئے تو رستے میں ہی نورالدین کشمیری کا ذکر آیا ہوگا کیونکہ شاہ ہمدانؒ نے جن سادات کو کشمیر اپنے اپنے مشن کے لئے روانہ کیا تھا، ان میں سید برادران کا مشن اہم تھا۔ تاریخ کی سیاہی گواہ ہے کہ حضرت امیر کبیرؒ کو نورالدین کشمیری کے متعلق رُوحانی طور پر دربارِ رسالت مآبؐ سے بشارت ملی تھی۔ لہذا یہاں پہنچتے ہی سید برادران کی وساطت سے اُنکو پیش کرنے کی استدعا کی گئی۔ اور اسی لئے سید حسینؒ نے اپنے

ع۱ حاشیہ بحوالہ سید میر علی ہمدانیؒ ص ۷۷ از ڈاکٹر سیدہ اشرف

مرید مگر ہونہار بچے کو اپنے مرشد کے آگے پیش کیا۔ اِس ابتدائی تعارفی اور تاریخی ملن پر ہی حضرت امیر کبیرؒ روحانی طور پر یہ جان گئے کہ بچہ حضرت اویس قرنی کی امانت ہے۔ البتہ اُنہوں نے اپنے برادر سید حسین سمنانیؒ کو اِس کشمیری طفل کی تربیت و سربراہی کے لئے مامور کیا۔ بعض روایتوں کے مطابق للہ عارفہ کو بھی ایسی ہی ذمہ داری سونپی گئی تھی۔ چونکہ حضرت کا قیام اس مرتبہ جتنے عرصے تک یہاں رہا اتنے عرصے تک شیخ نورالدینؒ اور حضرت امیر کبیرؒ کے درمیان باہمی گفت و شنید ہوتی رہی، قیاس ہے کہ آپ اس مدت میں بیشتر اوقات سید حسین سمنانی کی وساطت سے کیموہ کے اِس نورالدین کو بُلایا کرتے تھے۔ اگرچہ سات آٹھ سالہ نورالدین نے حضرت امیر کبیرؒ سے بیعت کرنے کی دلی آرزو کی لیکن حضرت امیر نے کم عمری کو ملحوظِ خاطر رکھ کر نورالدین کو مُرید بنانا مناسب نہ سمجھا[۲]۔ حضرت امیر کبیرؒ سلسلہ اویسیہ سے وابستہ تھے۔ اسلئے وہ اعلاناً فرماتے تھے کہ وہ روزِ محشر میں حضرت اویس قرنیؓ کی رہبری میں ہونگے۔ لہذا نورالدینؒ اپنے کلام میں ان صاحب سے آرزو کرتے ہیں کہ وہ حضرت کی رہبری میں ہی داخلِ جنت ہونا چاہتے ہیں۔ حضرت سید حسین سمنانی اکثر و بیشتر شوقِ ملاقات سے دریا پار کرکے اُن کے گھر کیموہ جاتے تھے۔" ہمدان تا کشمیر کے مصنف علی اصغر حکمت رقمطراز ہے کہ

حاشیہ ۲ صحیفۂ نورؒ ۔ بحوالہ غلام نبی گوہر



وادی میں قیام کے بعد جب رختِ سفر باندھنے کا ارادہ کیا تو سلطان نے سفر ملتوی کرنے کے لئے منت و عاجزی کی لیکن وہ نہ مانے اور سلطان کی درخواست پر محمد بلخی کو سلطان کو شرعی معاملات میں ہدایت کیلئے چھوڑ دیا[۱]۔ آپ ذی القعد ۷۸۶ھ بمطابق ۱۳۸۴ عیسوی حج بیت اللہ یا اپنی علالت کی بناء پر کشمیر سے نکل کر پکھلی یا سوات وہاں سے کافرستان کے مقام کنار پہنچے۔ وہاں کے بادشاہ محمد خضر شاہ نے آپ کو بطورِ مہمان ٹھہرایا۔ شاہ ہمدانؒ نے ذی القعدہ کا مہینہ کنار میں شاہی مہمان کی حیثیت سے گذارا مگر یکم ذی الحجہ ۷۸۶ھ مطابق ۱۳۸۵ء بعد نمازِ ظہر علیل ہوگئے اور پانچ روز اسی عالم میں گذر گئے مگر آخری دن ۶ ذی الحجہ چہارشنبہ کی رات کو چند بار پانی پیا اور نمازِ عشا کے بعد اصحاب کو بُلاکر وصیت فرمانے کے بعد نصف شب تک "یا اللہ، یا رفیق، یا حبیب" کرتے کرتے رحلت فرماگئے۔ اکثر مورخین متفق ہیں کہ شاہ ہمدانؒ وقتِ آخر بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کا وِرد کر رہے تھے۔ عینی شاہد نورالدین جعفر اپنی تصنیف خلاصۃ المناقب میں لکھتے ہیں کہ روزِ چہارشنبہ ۲۵ جمادی الاول ۷۸۷ھ کو تابوت خطۂ ختلان کی خانقاہ مبارک میں پہنچ گیا اور قریہ علی شاہ (کولاب) میں دفن کیا گیا[۳]۔ یہاں اِس بات کا ذکر کرنا برمحل ہوگا کہ بیشتر تواریخ نگاروں نے حضرت امیر کبیرؒ کے

۱ خلاصۃ المناقب ۲ نورالدین جعفرؒ۔ ۳ میر علی ہمدانی از ڈاکٹر سیدہ اشرف

دورہ کشمیر اور حضرت شیخ رؒ سے اُن کی ذاتی دلچسپی کے واقعات کو یا تو سرے سے ہی درج کرنے کی زحمت گوارا نہ کی۔ اور اگر کسی وجہ سے کوئی واقعہ درج بھی کیا تو کسی نہ کسی بہانہ تراشی سے توڑ موڑ کر ضبطِ تحریر کیا ہے۔ جسکی وجہ سے آپ اور شیخ نورالدینؒ کے متعلق مکمل دستاویز دستیاب نہیں ہو سکتی ہیں ــــــ

ریشی نامہ بابا کمال کے مطابق میر محمد ہمدانیؒ حضرت امیر کبیرؒ کے اکلوتے فرزند تھے۔ اپنے قبلہ گاہ کی وفات پر آپ کی عمر صرف بارہ سال کی۔ آپ کے لائق باپ نے آپ کے لئے ایک وصیت نامہ اپنے مرید خاص قوام الدین کے سپرد کی تھی۔ جس میں حضرتؒ نے آپ کو ان کا نامکمل مشن پورا کرنے اور کشمیر کی سیاحت کے دوران نورالدین کشیری کی دیکھ بھال کرنے کے لئے زور دیا تھا۔ اِسی وصیت کے مطابق آپ کشمیر کا دورہ کرنے کے لئے نکلے اور تین سو عظیم عالم سادات کے ہمراہ ۷۹۶ھ میں کشمیر پہنچے۔ جسکا کلام حضرت شیخؒ میں بھی ذکر موجود ہے اور ابجد کے حساب سے وہ بھی ۷۹۶ھ بنتی ہے اگرچہ اسوقت حضرت شیخؒ کی عمر ستر۱ یا اٹھارہ سال کی تھی۔ وہ ایک بچے کے باپ بھی بن گئے تھے۔ مگر وہ اتنے مشہور نہ تھے کہ حضرت سید میر محمد ہمدانیؒ کو فوراً ان کا اتہ پتہ معلوم ہو جاتا۔ اور اگرچہ ۷۹۲ھ میں سید حسین سمنانیؒ کی وفات کے بعد سید حیدر اور

ھ بحوالہ صحیفہ نور جز اول



شیخ العالم کے مابین ایسے ہی خوشگوار تعلقات جیسے کہ سمنانی صاحب کو تھے، پھر بھی حالات مختلف تھے، تاہم میر صاحب کے اصرار پر سید برادران کے وساطت سے ہی اس وقت بھی سید حسین سمنانیؒ کی خانقاہ واقعہ کلگام میں آیا۔ حضرت شیخ العالمؒ کے وطن گاؤں کیموہ میں دونوں شخصیتوں کا تعارفی اور تواریخی ــــ ملن ہو چکا ہے۔ اور اِس ابتدائی ملن سے ہی حضرت شیخ العالمؒ اور سید محمد ہمدانیؒ کے آپسی تعلقات کچھ ایسے استوار ہو گئے کہ یہ دونوں شخصیات دین اسلام کی آبیاری کیلئے سر بکف ہو کر نکلے۔ بعض روایتوں کے مطابق آپ نے ۲۲ سال تک کشمیر کی سیاحت کی اور بعض تذکروں میں اس مدت کو ۱۲ سے اٹھارہ سال تک تحریر کیا گیا ہے۔ آپ نے اِس مدت میں کشمیر کے بیشتر علاقوں کا دورہ کرنے کے ساتھ وہاں خانقاہیں بھی تعمیر کروائیں۔ تاریخ کشمیر کے مطابق آپ سلطان سکندر کے دورِ حکومت میں کشمیر آئے تو سلطان سکندر نے ان کے ہاتھ سے بیعت لی اور انکے مرید بن گئے اور اِس کے بعد ہی سلطان سکندر نے اِسلام کی ترویج و اشاعت کے لئے بہت کچھ کیا۔ اور خانقاہِ معلّی اور جامع مسجد کو تعمیر کروایا اور ان دنوں خانقاہ معلیٰ ایک منزل تھا۔ اپنے قیام کے ابتدائی بارہ سالوں تک حضرت شیخ العالمؒ کے ساتھ رابطہ رکھے ہوئے تھے۔ اِس کے بعد ۸۰۵ھ میں جب حضرت

۱ تاریخ کشمیر از محمد ابن پنڈت
۲ ریشی نامہ منظوم از حکیم علی شاہ کرمنور

شیخ نورالدینؒ ایک مہیب جگہ پر کیموہ میں غار نشین ہو گئے تو یہ سلسلہ جوں کا توں پڑا۔

بہ ظاہر ۱۴۰۵ء ۸۰۸ھ میں غار کیموہ سے نکلنے کے بعد حضرت شیخؒ نے کشمیر کی پہلی سیاحت کی اور اس دوران غار کیموہ کو ہی تبلیغی ہیڈ کوارٹر کے طور پر استعمال کیا گیا۔

قصہ المختصر جب روپہ ون "ژارن" میں قیام پذیر حضرت شیخ نورالدینؒ نورانی قدس سرہ کو باطنی صفائی سے قطب ربانی جناب حضرت میر محمد ہمدانیؒ کی آمد کا حال معلوم ہوا۔ تو وہ اپنے خلیفوں اور دیگر کارندوں کے ساتھ کرالپورہ چاڈورہ تک ان کے استقبال کو آئے۔ فتحاتِ کبروی کے مصنف مُلا احمد جو حضرت شیخؒ کے ہم عصر بتائے جاتے ہیں اپنی کتاب میں لکھتے ہیں کہ ۲۵ ماہ رجب ۸۱۴ء کے دن قطب ربانی حضرت میر محمد ہمدانیؒ قدس سرہ اپنے مریدوں اور دوستوں کی ایک جماعت لے کر حضرت شیخ نورالدینؒ ملا جس کی عمر اسوقت ۳۷-۳۶ سال تھی) سے مُلاقات کے لئے شہر سے روانہ ہوئے اور زالوشہ کے مقام پر شیخ العالمؒ اور حضرت میر محمد ہمدانیؒ کی مُلاقات ہوئی۔ یہاں اِس امر کا تذکرہ ضروری ہوگا کہ عبادتِ شاقہ اور مُسلسل پرہیز گاری کی وجہ سے (جوانی کے عالم میں ہوتے ہوئے بھی حضرت شیخ العالمؒ بہت ہی سُست اور کمزور

ؔ فتحات کبروی ذ تاریخ حسن جلد سوم



نظر آ رہے تھے۔ حضرت میر محمد ہمدانیؒ نے انہیں اعلیٰ اوصاف سے پُر پاکر کچھ عظیم تبرکات پیش کئے۔ جو کہ سانحہ ۱۴۱۵ھ ۱۹۹۵ء میں زیارت گاہ کے ساتھ ہی ایک تاریخی معرکے میں آتشی حادثے کا شکار ہو کر شہید ہو گئے۔

ناچیز ان اندھی تالیفوں کی بھرپور مذمت کرتے ہوئے بہ تحقیق تحریر کرتا ہے کہ حضرت میر محمد ہمدانیؒ نے حضرت شیخ نورالدینؒ نورانی کو ۷۹۶ھ میں کوئی خطِ ارشاد عطا نہیں کیا تھا۔ بلکہ آپؒ نے موقعہ پاکر ۸۱۴ھ میں ایک اہم اور تاریخی ملاقات کے دوران ہی "خطِ ارشاد" علمدارِ کشمیرؒ کو پیش کیا، جو کہ تبرکاً تادم تحریر خانقاہ معلّیٰ سرینگر کی زیارت گاہ میں موجود ہے بہرحال ذوق وشوق، درجات ومرتبات کی باتیں ہوئیں جس کے بعد حضرتِ شیخ العالمؒ نے اطاعتِ امیر کی پیروی کرتے ہوئے بیعت لی۔ ریشی نامہ باباکمال وغیرہ کے مطابق حضرت میر محمد ہمدانیؒ اور حضرت شیخ العالمؒ کے درمیان اس طرح سوال وجواب کی محفل ہوئی ہے:۔

ژِہ تِرِ یو کُرُ گوس ؛ قلہ رستوئی ہر گوس
سو بر گوس ہنزِ گری ؛ میرہ سر گوس وَن تری

ترجمہ:۔ چوراہے پر میں قصور وار ہوا۔ میں نے ویران خانے کا دروازہ بند کیا۔ میں نیا اُگا ہوا شاخ بے پھل گیا اور جنگل کے انتہائی گہرے چاہ میں ڈوب گیا ہوں۔ (بحوالہ درِ صُدرِ از میر غلام نبی)

اس کے بعد حضرت میر محمد ہمدانیؒ سوال کرتے ہیں اور حضرت شیخ العالمؒ نہایت عجز وانکساری سے جواب دیتے ہیں۔

ملاحظہ فرمائیے :۔ اگلے صفحات پر

## کلامِ حضرت (میر محمّد ہمدانیؒ)

سوال: دُو وتی کراکس فرِ گوک    یام زذرگوک ہتِی تزِے
یؤہ شہرک سوداگر گوک    کیمت جواہر کرت لارے
کوڑہ ہرکت نزِ گوک    یک درکار ھرگہ گرے

ترجمہ:- اے نورُالدینؒ آپ نے شیطان ملعون کو رُسوا کر دیا۔ آپ نے اپنی جوانی کو عبادتِ شاقہ اور پرہیزگاری سے بڑھاپے میں دھکیل دیا ہے اس سے آپ اس شہر کے سب سے بڑے سوداگر (عالم) بن گئے، ہیں۔ آپ نے یہاں پُرخطر حالاتوں اور کٹھن مرحلوں میں، بے شمار دولت (نیک عمل و ثوابات) حاصل کئے ہیں؟ جہادِ اکبر کر کے آپ اس میدان کے شاہسوار ہو گئے؟ اے نورُالدینؒ آپ روز محشر میں جس کی وجہ سے کل بہت کام آئیں گے۔

جواب: حضرت شیخ العالمؒ :-

شوٗ بنہ بڈگرٕ تہٕ ٹٹو    شوٗ بنہ ٹھٹھل تہٕ ناو
شوٗ بنہ کولرُ تہ رپ وٹو    شوٗ بنہ رازہ ہونزس لرٕہ کاو

ترجمہ:- کیسے سُست رفتار اور لاغر گھوڑا چلانے والا آدمی تیز رفتار گھوڑے کی سواری پر مامور کیا جائے؟ کیسے دریا پار کرنے والی کشتی اور لکڑی کی اوکھلی کو ایک ہی مقام دیا جائے۔ یہ کیسے ممکن ہے کہ چاندی کے زیورات اور پیتل کے برتن کی قیمت ایک ہی ہوگی؟ اور عقاب کے پہلو میں کوے کو کیسے کھڑا کرنا زیب دیگا؟



سوال: کلام حضرت محمد ہمدانی رح

زالوی پنٕش دِلو اوزاتو    خیسنہ گوٗر گوٗپنٕ تہ گاو
شوٗسلہ شاہس شیرہ واتو    شوٗ اوزاتو درینٹ کتہِ آو
آسہ چہبنٕ ٹینٹ برتس گوبر    آسہِ طوط کلوتہٕ کاوس کانٹ
آسہ سہال تہزر تہ فلج کوبر    آسہِ یاژ وتَن تہٕ پاتھلِ گانٹ

ترجمہ:- کیچڑ کے دلدل میں تری دار جگہ پر خود ہی اُگنے والی گھاس حیوان بھی نہیں کھاتے ہیں لیکن بزرگ لوگ اسی گھاس کی رسی بنا کر اپنی ٹوپی (پگڑی) پر باندھکے اس ٹوپی کو سر پر رکھتے ہیں، اُنکو ایسا کرنا کیسے جی میں آتا ہے۔ اے نورالدینؒ، بے شک خالی برتن آواز دیتا ہے لیکن بھرے ہوئے برتن آواز نہیں دیتے ہیں بے شک علم جاننے والے لوگ خاموشی ہی پسند فرماتے ہیں اور بے خبر (بے علم لوگ) شور مچاتے ہیں؟ بیشک خالی گھاس کافی لمبی ہو گئی مگر پھل دار درخت کی ٹہنی نیچے ہی ہو گئی۔ اور یہ نشانی بھی صحیح ہے کہ سب سے زیادہ اونچائی پر پرواز کرنے والا جانور عقاب (یا عبادت گذار) جنگلوں کا راستہ اختیار کر کے خاموش رہے گا جبکہ بے خبر اور بے عمل لوگوں کا چرچا بستی میں ہوگا۔

جواب: حضرتِ شیخ العالمؒ

سدِ وُندِ گار زکت    خدائیتہٕ رسولؐ زی کای
پزہ کر یاہ کرم نستہ    الحہ گنڈت زی کیای
پزہ گوراہ رٹنست    وزِ واتوک ژی کیای

ترجمہ:- بات تو سیدھی ہے کہ مسلمان حضرتِ نبی اکرمؐ اور خداوند کریم کے ہر حکم کی پیروی کریں اور انہیں سچے دل سے جاننے کی کوشش کریں؟ دن رات خداوند کریم کی عبادت کریں اور مسلمان ہر روز نمازِ پنجگانہ کا بندوبست کرتا رہے۔ یہ مسلمانوں کو اجازت ہے کہ دین کے معاملے میں (راہِ حق کی تلاش میں) کسی رہبر کامل کا شاگرد بن کر اپنی منزل طے کریں۔

سوال حضرت میر محمد ہمدانیؒ:

شیخہ جُو وونسس ہٕزرم ٭ چأنی کرتوت پراوم کیتی
بَیتہٕ ووُنکٕ شُتہٕ بوٗزرم ٭ جنتس ہٕزرم پانٔس سٟتی

ترجمہ: اے نورالدینؒ مجھے یاد رکھنا! کیونکہ آپ کے کرامات اور کرتوت دیکھ کر میں نے کچھ اور ہی پایا۔ اب جبکہ میں نے آپ کو اِس دنیا میں تلاش کیا آپ مجھے وہاں جنت میں اپنے پاس ہی بلانا اور دُعا کرنا۔

جواب شیخ العالمؒ:

ژٕ ہوس سیت کُس کرہ مانہ
چھک پیرَن ہُندی دانا
ژٕ پت کرزہ قلہٕ قُربانہ
چھک ژٕ امیرِ ہمدانا

ترجمہ: اے میرے پیر! کون ہے جو آپ کے ساتھ مقابلہ کرے گا! آپ ہیں تو بزرگوں کا ساتھ ہے۔ تم پر میں قربان ہو جاؤں کیونکہ آپ شہر ہمدان کے مُفتی (علمی بادشاہ) ہو!

لہ تلاش کیا



سوال میر محمد ہمدانیؒ:

گری دراتی ژٕ شیخہ گاٹیت
بڑا نشر چانے آسی چھ ساری
چھِی منگان ژٕ ہلم داریت
ژٕ شوٗبی عَلَم داری

ترجمہ: آخر پر حضرت میر محمد ہمدانیؒ حضرت شیخ نورالدین سے فرماتے ہیں: کہ اے شاہ نورالدینؒ جب ہم گھر سے نکلے تو آپ ہی کی ذاتِ گرامی نے ہمیں یہاں بلایا۔ ایسا لگتا ہے کہ ہم اپنے گھروں سے ہی اِس اہم ملاقات کے شرف کے لئے نکلے اور دیکھا ہے یہاں ہم نے کہ سب لوگ مشتاق ہیں آپ کی رہبری کے لئے لہٰذا علمداری کا خلعت آپ کو مبارک ہو۔ کیونکہ آپ کے سوا (علمداری کا حق دار) کوئی دوسرا نہیں ہے۔ آپ ہی علمدارِ کشمیر مقرر ہیں۔

نماز پٔرِتھ پانٕہِ وسے
نماز وُدِس کھسے ژٔر
نمازِہ اَلَگ تہٕ پَلک بسے
نماز جنتَس وَسے بَر

ترجمہ:۔ جب نماز پڑھی تو بہترین نتائج کی اُمید رکھو۔ نماز کے لئے بے قرار اور ہوشیار رہنے والا آدمی ہی کچھ حاصل کرسکا۔ باقاعدہ نماز گذاری سے ہی دین و ایمان قایم رہے گا۔ نماز ہی جنت کی کنجی ہے اسے قائم رکھو۔

(القرآن/الحدیث)



علم چھُ صندوٗقس سوٗنٕ تھاوُن
ساگٕس سوداہ چھُ ٹکن پوٗرے
سوداہس مَنز پۆز پۆز باوُن
ایمان چھُ ژونگ تہٕ رٔچھن وَاوے
کلمہٕ تَراوتھ آس مالہٕ بَندِہ
اَتھہٕ نوہ تیٖہی سۆہ اَکِہ کَتھے
تَنٕہ تَمِہ آسکھ کوت شرمندٕہ
صاحب چھُ اَکُے ییتہٕ کیا وَنَنے

ترجمہ:۔ علم کی دولت ایسی ہے کہ گویا صندوق کے اندر سونے کی ٹکیاں ہیں۔ جس سے صاحب علم کسی بھی وقت زیادہ سے زیادہ نفع کما سکتا ہے۔ لیکن سوداگری میں اسے سچ ثابت کرنا ہی ہوگا ایسے کہ ایمان کے چراغ کو ہوا کے جھونکوں اور بجھنے سے بچانا ہوگا۔ سر جھکا کر اور انکساری سے بندہ بن کر رہو۔ ایسا کرنے سے بھی اسکا دیدار کروگے نہیں تو وہاں اسکے سامنے شرمندگی اُٹھانی پڑے گی۔ جان لو کہ خداوند کریم یہاں بھی وحدہ اور لاشریک ہے۔ (مولانا رومیؒ)

ہوٗن چھُ گوٗمُت کھوٗ ہس
پاک کَتہٕ سَپدی پاٗنِ
دوٗگ چھُک دِوان توٚہَس
کیشاہ چھُ چَھانٹ ناداٗنِ
گژمُت چھُک ہلہٕ وان دوٚدَس
کھینس پَژی نہٕ واٗنی

ع۱ کنواں۔

ترجمہ:۔ جیسے کنوئیں میں کُتّا گِر گیا ہو۔
وہ پانی ——— کہاں سے صاف ہوگا۔
چاول کے بدلے، تو چھلکوں کو کوٹتا ہے۔
کِس قدر تم کم عقل ہو۔
گندی چیز بدبودار چیز دودھ میں مِلاتے ہو، کیسے
کوئی یہ دودھ خریدے گا؟



پلناہ کرٕم ذٕیوہ کُن وَلتے
یمہ دُنیاہن کرٕوم راتہٕ موغل
کاوَو تہٕ گاٹھٕو کٔرہ ہم بَلتے
شٕمتھ گبہٕ راچھو کوٗرہم غسل
شاہہ پَر تھکمِ ززرنہٕ کھوٚتہ
سوٗنس روٗدُم نہٕ کاژٕن موٗلے

ترجمہ:۔
میں نے بہت کوشش کی تاکہ میں اس دنیا کی زندگی کچھ حاصل کرسکوں مگر یہ مجھے بے وفائی کرگیا اور مجھے ایسا کرنے کی مہلت نہیں ملا۔ کوے اور چیل مجھے کھاگئے انہوں نے مجھے بوٹی اٹھائے اور گرادئے مجھے شور شرابے پریشان کرگئے میرے شاہی پر کمزور ہوکر تھک گئے اور سونا ہوکر مجھے کانچ کی قیمت بھی نہ ہوئی۔

لُوبَس[۱] تہٕ مُہُس[۲] مَدٕ[۳] ہیُون کارَس

گُنگم ڈارس وَیِم نہٕ پأنی

دُنیار سوریم سوداگارَس

چھوٗن بازارس کیاہ بِہہِ وأنی

۱۔ دُنیا پرستی ۲۔ حرص و طمع ۳۔ غرور۔ نخوت

ترجمہ:۔ دنیا میں آکر دنیا پرستی کرنے والے لوگ طمع نے اپنی گرفت میں بند کرکے مغرور بنا دیئے۔ اب لوگوں کے زعفرانی کھیتوں کو پانی کا اثر نہ ہوگا۔ لیکن دُنیاوی شخصیتوں نے خواہ مخواہ اپنی جان و مال تباہ کرکے حاصل کچھ نہیں کیا، اب جبکہ وقت آگیا تو یہاں اِن کا بازار خالی پڑا ہے جس کے لئے دوکاندار کی ضرورت ہی نہیں رہی یعنی وقت گذر کر پھر آنے کا اِنتظار کرنا ٹھیک نہیں ہے۔



زَزٕری تھَپ گیٔم عُمرٕ سَبزارَس

یاوَن یارَس کِتی کرٕ وأنی

آخٕر ژَمہٕ وو سأری مَزارَس

نارَس وو نی کَتہٕ سارَس پأنی

ترجمہ:۔ حضرت شیخؒ کہتے ہیں کہ میری سرسبز عمر کو خزان کی ہوا لگ گئی۔ اب اُس شفیق جوانی کو کیسے پھر پاؤں۔ آخر سب کو قبرستان میں جانا ہے کیوں نہ آج ہی عمل سے اپنا بچاؤ کروں۔ وہاں آگ کے شعلوں کو پھر کیسا پانی لگا کر بجھا دونگا۔

•

ژُور ژامَو لالہٖ انبارَس

موختہٖ نیونَم بوکہِ[1] کیہو دوٗژھے[2]

مُہِتھ ژوٗلُم ووٗنی کتو لارَس

یارَس وِزِہم اَند مزارس وٗنی

1 مٹھی 2 بھری مٹھی

ترجمہ :۔ لالچ آگئی مجھ میں کہ عبادت کو ایسا لوٹا

مجھے ایسا بودہ کر گیا کہ کچھ نہ بن سکا۔ یقین کرنے

کے لیئے قبرستان کو دیکھو کون کون ہے اس میں۔



نصَر بابہٕ زُو چھُم شمعٔ زَن تارَس

نصَر بابہٕ زْو چھُم دَماہ ہیٚنجِہ پوٚژھی

زُوَس پَژھ کرِٕی زِنہٕ مَکارَس

یارَس وِزِہم اَندمزارَس ووٗنی

ترجمہ :۔ نصر بابا زندگی ہے کہ جیسے جلنے والی شمع۔

نصر بابا جان ہے کہ آیا ہوا مہمان۔

جان ہمیشہ رہنے والی نہیں۔ کہ ہمیشہ رہے گا کھلا جھوٹ۔

اللہ سے لو لگا کے مرے ہوئے جانوں کو دیکھو

کہ جو مر کے قبرستان پہنچ گئے۔

وٲنی چھم بہتھ مَنز بازارس

دُکاندارس کیشا سنابو ہے

دَرہ گوٗم اَپارِ رَز ژھینِم تارس

یارَس دِزہم اَندمزارس ووتی

ترجمہ:۔ اگر اِنسان کا ذہن دنیا میں لگ گیا تو ایسا ہوا کہ دوکان کے سامنے ایک بیڑی والا اور لگ گیا۔ جان کنی ہوئی یعنے دھڑکا لگا اور جان نکل گئی یقین نہ ہووے تو قبرستان کو دیکھ کر یقین آئے گا۔



صُبح وَنتن فرشتہٕ وَسَن

آدمن دَپن رُچھو شیئے

زَل ہم چھاوَن کَل ہم کاسَن

تم ییتہٕ کھوتہٕ نتہٕ آسَن شیئے

(نورنامہ بابا نصیب الدین غازیؒ)

ترجمہ:۔ صُبح کے نازک اور نادر اوقات اوقات ہیں فرشتے اُتریں گے، وہ نیک بندوں سے کہہ دینگے کہ امیدیں قائم رکھو۔ پس جو لوگ گناہوں اور برائیوں سے اپنے آپ کو صاف کردیں گے تو وہی لوگ اُس دُنیا میں، اِس دُنیا کے نسبت اعلیٰ مقام حاصل کریں گے۔

فوٗل ہے وَوک دَہ فُلۍ بوٚیئے
دَولَت بَرتَل وٚوبرِہ نہٕ زاہ
خوٚدآیِ دِتی خرَچنَس بِکتی
نیکی کرٕکھ راوِی نہ زاہ

(ریشی نامہ باباکمالؒ)

ترجمہ:۔ اگر ایک دانہ بوؤ گے تو دس دانے نکل آئیں گے اللہ کی راہ میں خرچ کرتے جاؤ۔ تو پھر دولت ختم نہ ہوگی۔ آخر اللہ پاک نے خرچ کرنے کے لئے ہی عطا کیا ہے۔ یاد رکھو نیکی کبھی رائیگاں اور ضائع نہ ہوگی۔

(القرآن/الحدیث)



سوٚ ژدرِ میٚہ کامہٕ دِیوٚن چھاو گوم
یا وُن یام گوم پوٚشن موٚتیُ
ساگرٕک شیٚن تہٕ وٚولرِگ واو گوم
مُہتِہ ٹھگ گوم واُژرِس کوٚتی
دوٚ لگہٕ بُہتِس کَنہٕ تہِ توٚہ گوم
غریبَس دوٚہ گوم وہرَس[1] اوٚتی

(ریشی نامہ باباکمالؒ)

ع[1] ایک سال کا

ترجمہ:۔ میرے اِس خوبصورت وجود کو دھوکہ لگ گیا کہ جب میری جوانی دُنیا پرستی کی طرف مائل ہونے لگی۔ بیابانوں پر پڑنے والی برف اور دریائی طوفان نے مجھے تب پریشان کر دیا۔ جب میں جعلسازوں کے بہکاوے میں آکر اپنے راستے سے بھٹک گیا، جس سے میری تمام عمل رائگان ہوگئی۔ مجھے کوئی کام حاصل نہ ہوا ہوگا، جب مجھ غریب کا ایک دن ایک سال کے برابر ہو گیا۔

مالِ چھُ دُنیاہ ڈیشتھ اَشنہِ
تہٕ کُس زانِ زیبٕ نُو ندکُس بوے
غُربی سچھَ کھٹِتھ پکان سَنتَرے
یُس نہٕ کانٛچھی زٕہن سُو کُس بوے

ترجمہ:۔ مال و دولت آدمی کو اندھا بنا دیتی ہے۔ اور اِس سے نیکی کی پہچان مُشکل بن جاتی ہے اگر چہ دولت سے کوئی عزت پاتا ہے لیکن کوئی بے عزتی بھی اس سے پاتا ہے۔ غریبی کی مثال قناعت داری ہے۔ یعنی کم کھاؤ غم بھی کم پاؤ۔ جس سے دینے اور لینے کی فکر نہیں رہتی ہے۔ جس نے دُنیا میں خداوندکریم کے احکامات کی اطاعت نہ کی اس کے لئے دُنیا اور عقبیٰ قدر نہیں۔ (القرآن / الحدیث)



کٔرِ تو کٔڑیہ نہٕ بہھتو ہینٛزِ بجے
مُورکھو بۄزی تو سَنجہٕ وَتھ
عاشقو پلتو پُونہٕ کنٛجے
یاوِ نٕ مدس ژٕلہٕ رچہٕ دِتھ

ع۱ ذِکرِ حق ع۲ غم

ترجمہ:۔ عبادت کرنے کے لئے تنہائی ضروری ہے۔ پس اگر تم اِس کام میں ناخواندہ بھی ہونگے تو کوئی فکر نہ کرو یہ سیدھا راستہ ہے۔ لیکن یہ تب ہی مُمکن ہے کہ جب تم مستی اور جوانی کے دنوں میں تنہا ذِکرِ حق کے دوران سختیاں برداشت کروگے۔

ذَ زُر ژام ہنگری
وَیُس نہٕ کھَنڈ نابَد تہٕ شَکرِی
سُی رَنگُر ہَبا وُچھان پرٛتھ گرٛی
یُس کرٕہینی نِس تھانَس چھوٚٹ کرِی

ع۱ سفید

ترجمہ:- جب میری عمر بڑھاپے میں پہنچی تو میں کمزور ہوگیا۔ پھر کسی چیز میں شکر ڈال کر بھی لذت نہ پائی لیکن میں اسی رنگ ساز کو ہر وقت چاہتا رہا جو کالے کو سفید بنانے میں ماہر ہے۔ یعنی خدا کی عبادت کرتا رہا کرتا رہا۔



آسے تہٕ ییوٚنی گژھو تہٕ ییوٚنُی
بُنِس کھوتہٕ تہٕ یوٚنی جان
یُو دوَے آسہٕ وونٛدرس کُنُی
نَتہٕ زہنہٕ کھوتہٕ نہٕ زیوٚنی جان

(ریشی نامہ)

ع۱ زمین ع۲ زمین ع۳ پیدا ہی نہ ہونا

ترجمہ:- زمین سے پیدا کیا گیا اور ہمیں زمین کے اندر ہی جانا ہوگا۔ اس زمین سے بہتر ہے (عجز و انکساری) کیونکہ دُنیا میں آکر خدا کی قدرت کا خیال کرو کہ ہم کہاں سے آئے اور کدھر جانا ہے اور کرنا کیا ہے۔ اگر ایسا نہ کروگے تو جان لو کہ ایک دن تم یہ کہہ دوگے کہ ہم پیدا ہی کیوں ہوئے

(القرآن/الحدیث/حضرت نظام الدین اولیاءؒ)

بُنِس سِتی نہٕ کَم بوٗہ نَس[1]
بَوٗہ نَس کَرنَس گَرٕشِھتھ باوٕ[2]
موٗل ییٚلہِ چھوٚہنس مُہرِہ سوٗ نَس[3]
اَدٕہ کَم بوٗہ نَس تہٕ کھٕسِتھ باو

ع۱ پیداوار ع۲ قیمت ع۳ کم ہونا

ترجمہ :- جب خُدا کی یاد کروگے تو قیمت بھی پاؤگے
یعنی جب 'عمل' جمع کی جائے گی۔ تو اس کا فائدہ بھی
اچھا ہوگا۔ اگر عمل اتنی ہوگی کہ کچھ خرچہ کرنے سے
اِس میں وزن کم ہوگا تو پھر اس کا قیمت بھی کم ہی
ملے گا لیکن جب عمل اتنی زیادہ ہوگی کہ کچھ کم کرنے
کے بعد بھی موجود ہی رہے تو یقیناً اسکی قیمت بھی
دوگنی ہوگی۔
(القرآن)



رُوٗد میوٚکھ فَلَس تہٕ جہٕٹَس[1]
ماز میوٚکھ چھُتی[2] کَٹَس آسی
رَس میوٚکھ بٹَس بیتھ سَس[3] میوٚکھ کَٹَس
نٕندٕر میٹھی دَرالدِ[4] کَٹَس آسی

ع۱ زمیندار ع۲ صحت مند بھیڑ ع۳ سوکھا ہوا گھاس ع۴ بدبخت

ترجمہ :- بے شک وقت کی بارش زراعت فصل اور
زمیندار کے لئے رحمت ہی ہوتی ہے۔ جیسے
میٹھا گوشت صحت مند بھیڑے کا ہوتا ہے،
جس طرح پنڈت لوگ تری دار غذا پسند کرتے
ہیں۔ ٹھیک اِسی طرح خشک گھاس بھیڑے کو
میٹھا لگتا ہے اور غافل لوگوں کو نیند سے سخت
محبت ہوتی ہے۔

# نصب العین نِش دوٗر پیٚنکھ انجام

مُلہٕ چھِ خوشحال ہدین تہٕ سالَس
شیخ گٔیہ بہِ مالَس تہٕ ماچھس مُتی
صوٗفی خرقہٕ روٗٹ لنٛنہٕ دِتھ آلَس[۱]
کھیوٗن کالَس پانٛژرُو ماز کنہو بتی
اَکھ تہٕ نہٕ گیٛان کوٗر لگ ملکھ کالَس
کاٗسرِ تہٕ نفس ہیوٗک نہٕ رٹتھ بتھی

۱ محنت چھوڑکر ۲ غور و فکر کرنا۔

ترجمہ:۔ دُنیاوی دولت، جاہ و حشمت حاصل کرنے والے مُلّا لذیذ کھانے، دعوتوں اور ہدیوں کو بہت پسند کرتے ہیں۔ بوڑھے لوگ جو دُنیا پرست ہوتے ہیں وہ مال و دولت اور شہد جیسی میٹھی غذاؤں کو دونوں ہاتھوں سے لوٹتے ہیں۔ صوفی، خدا دوست اُنہوں نے نفسانی خواہشات پر قابو پایا اور خدا کی راہ کو پکڑ لیا۔ دُنیا پرستوں نے گوشت اور میٹھی غذا سے پیٹ بھرنے کو عبادت سمجھا۔ بہت کم لوگوں نے دینِ محمد رسول اللہؐ کی طرف دھیان دیا۔ اور کسی نے بھی دُنیا پرستوں میں سے نفس کو قابو نہ کیا۔ کیونکہ نفس کا گھوڑا بہت ہی مست ہے اور اس کو قابو کرنا آسان کام نہیں ہے۔



مُلہٕ چھِ مشیدن اُچھو دُرو
بیٹھہٕ بٹہٕ چھِ پوتلین پتھ
ساسہٕ منٛزہٕ اَکھاہ دُرو
نتہٕ سارِی شیطان گو ہتھ

ترجمہ:۔ مُلّا لوگ مسجدوں میں ٹانگ پر ٹانگ دھرے بیٹھنے پر تُلے ہوئے ہیں۔ جس طرح پنڈت لوگ مورتی کے سامنے بیٹھے رہتے ہیں۔ ہزاروں لوگوں میں سے ایک نجات حاصل کرنے میں کامیاب ہوگیا اور باقی سب کے سب شیطان سے ہار گئے۔

مَلہٕ ڈیٖنٹھِم مۆشی کھِوان
ہاکَس دَپان بہٕ چھُ کچھ
باکر کھوان ڈاکر تزرا وان
مُشید دَپان بیٚتہٕ چھُ یُچھ

ترجمہ:

حضرت شیخ العالمؒ فرماتے ہیں کہ میں نے اِن مُلّا لوگوں کو بھینس کا موٹا گوشت کھاتے دیکھا۔ اور یہ ساگ کو گھاس پھوس کا نام دیتے تھے۔ اور روزمرہ لذایذ پرلُطف نعمتیں کھاکر یہ لوگ نہ بدنظمی کا شکار ہوتے ہیں اور نہ ہی خداوندِ کریم کا شُکر یہ بجا لاتے ہیں۔ اِس کے برعکس یہ لوگ مسجد کی طرف نہ خود رُخ کرتے ہیں نہ دوسروں کو دین کی خدمت کرنے کا درس دیتے ہیں بلکہ یہ لوگ مسجد کی جگہ کو بھوت کی جگہ پر ہی ترجیح دیتے ہیں۔



مَلوَ چھِلکتہٕ مَلوَ چھو لک
مَلوَ ڈیوٗ ٹھ سے نہٕ عِلمُک ناو
مَلوَ تتہِ یِوٚ نہٕ بَرتَل ڈولک
مَلو لٔزراوُتھ مَلہٕ ناو

ترجمہ:

دراصل زُہدگر لوگ نِت نئے کپڑے پہن کر اپنی تشہیرِ عام کراتے ہیں۔ جبکہ میں نے اِن مُلّا لوگوں کو حقیقی علم سے بہت دُور ہی پایا۔ یہی زہُدہ گری کے متوالے کبھی بھی اصلی علم وعمل پر سے پردہ نہیں اُٹھاتے؛ بلکہ اِس کے برعکس اِن لوگوں نے اپنے نام وکام کو داغدار ہی بنادیا ہے۔

مَلہٕ ڈیشِتھم کَنہٕ کبأرِی
رٔیشن ہیتھ دأرِی کانت
مَلَن ہِشَرَن کتھن پأرِی
چھِ اَپزی یار کیشاہ تھٕوزِ بڑانت

ترجمہ:

ان زہد گروں کو میں نے سب سے زیادہ باتونی
پایا اور یہ لوگ خدا پرستوں کو ستانے کے
پیچھے پڑے ہیں۔ واہ رے مُلا تیری بے اثر
بکواس پر قربان ہوجائیے۔ تم تو جھوٹے ہو
تمہاری باتوں پر کون بھروسہ کرے گا؟

•



عِلم چھُی بوڈ تہٕ مَلہٕ چھُک دانا
جبرٕ یے ییتھ شنا کیہوٗ
عارٕہ روس دُ چھمک تورِہ روس چھانا
وَرٕ ہوٗل اَرخِلی گَنا ہیوٗ
اَسِہ ییتہِ دَے سُند رِچھو پَناہ
فقیر کوٗرِہ گوٗی کانا ہیوٗ

ترجمہ: اے مُلاّ آپ عقلمند بھی ہیں اور باعلم بھی۔ لیکن جو علم حاصل کیا ہے، اِس میں سے تو کسی بات پر عمل بھی کیا کرو۔ ورنہ آپ کو دیکھ کر مجھے لگتا ہے کہ تم بے انصاف ایسے کاریگر ہو جو دو سروں کے اماتوں کی قدر و قیمت نہیں جانتا ہے۔ جیسے کہ تمہاری مثال جنگل کی اُسی ٹیڑھی لکڑی سے ملتی جلتی ہے؟

ہم لوگ اِس مسجد میں خُدا کی عبادت کرنے آئے تھے، لیکن آپ کو ہمارا یہاں آنا برداشت نہ ہوا، ایسے کہ جیسے آپ کے جسم میں تیر جیسا لگا ایسا کیوں ہوا آپ کو؟

•

شداد فرِعون لاٴگِتھ روٗدی
اَپُز دِوان درویش ناو
یِم سوٗرِے تِزاُدِتھ رَس بَتَس پَتھ موٗدی
یِم داروٗک سوٗن نارِ دزاو
مَلہٕ ہے ڈٕپی زی مولوی رومیؒ
نَتہٕ مَلہٕ ڈیشِتھ پرِی زِہ اِستغفار
صُدرَس تار دِتےٚ تِمی
پانَس پانے سَپُن یار

ترجمہ:- یہ لوگ شداد اور فرعون بن کر یہاں رہے اور خوامخواہ
اِن لوگوں نے اپنے کو خُدا دوستوں کا نام دیا۔ دراصل اِن لوگوں
نے احکامِ الٰہی کو چھوڑ کر لذیذ غذاؤں کو ہی بہتر (غنیمت) سمجھا ہے۔
ورنہ یہ لوگ کم سے کم شرم تو محسوس کر سکتے تھے جو کہ انہوں نے سرے
ہی سے ہی چھوڑ دی ہے۔ ہاں اگر حقیقت میں مُلا (عالمِ دین) ہو سکتا
ہے تو وہ ہے مولوی رومیؒ، ورنہ اِن زہد گروں کو دیکھ کر فوراً کلمہ
اِستغفار (خر سے پناہ) پڑھنا چاہیئے کیونکہ مولینا رومی نے خود معرفت
کے سمندر کو پار کیا اور دوسروں کو بھی یہ صاف راستہ دکھایا۔



علم پَران معاشکہٕ ہوٚسہٕ ÷ ژھلس زاگان اُکِس اَکھ
چھوی یِم آسان مالکِہٕ سہٕ ÷ مہمان ڈیشِتھ یِوان ژکھ
اَدہٕ چھیکھ گُمان اُسی چھ خاصہٕ ÷ نتہٕ مو مو کلِن سایہٕ مشرہٕ اَکھ
(بابا کمالؒ)

ترجمہ:- تم علم پڑھتے ہو اِس لالچ میں کہ تم اپنے نفسانی خواہشات کو پورا کر سکو گے۔ اس کے حصول میں ایک دوسرے کو بچھاڑنے میں کوئی کسر باقی نہیں رکھتے ہو۔ اپنے آرام و آسایش کی فکر میں ہو اور مہمان کو دیکھ کر غصہ کا اظہار کرتے ہو کیا تمہیں پتہ ہے کہ ایسا کرنے سے تم اچھا کرتے ہو اور خدا کے ہاں تمہاری کوئی پکڑ دھکڑ نہیں ہو گی۔ یاد رکھو وہاں تم جیسے ہزاروں میں سے ایک کو بھی نجات نہیں ملے گا۔

کوٗر دوٚ رسولِ خدائس زائے ÷ سو کوٗر زیٚنہٕ آیہٕ عالمس شوٗب
حضرت شاہسؓ باگہٕ آئے ÷ تس اَکھ زائے زٕہ آب روٗب
ناو تَس حضرت فاطمہؓ آئے ÷ وَندہٕ سَس زُو جان تی جِسم لوٗب
(نور نامہ بابا کمال)

ترجمہ:- ہمارے پیغمبر صاحب صلعم کے ہاں بیٹی پیدا ہوئی اور اس بیٹی کے پیدا ہونے سے دنیا میں بول بالا ہوا۔ وہی لڑکی حضرت شاہ ولایتؓ کے ساتھ بیاہی گئی اور اس کے ہاں دو شہزادے پیدا ہوئے اسی بیٹی کا نام حضرت فاطمہؓ ہے، کاش میری جان اس پر نچھاور ہو جائے اور میری یہی تمنا ہے

ستہٕ وٕیلو ویلو وولو ÷ یِمی دوٚپیے ژٕہ تو
الحمد، قُل ہو اللہ التحیاتو واہ زوٗو پایِس پیٚتو

ترجمہ:- ذرا سوچ سمجھ کر اور احتیاط سے زندگی گزارو، دنیا میں رہتے ہو ہوشمندی سے کام لو، الحمد، قُل ھو اللہ اور التحیات، ارے میری جان۔ اِن پر دھیان دو اور غور و فکر میں رہو۔

وۄ ندَس کلمہٕ چھُی دٕے رُشد پناہ
میوٕہ رۄس ڈیوٹھمَک دَناہ ہیوٗ
صاحب پانٕے اَسی سوزی خانا
پانٕہ کھوتہٕ بیٛاکھ زان داناہ ہیوٗ

ترجمہ:۔ اگرچہ دل کے لئے اللہ تعالیٰ نے آپ کو کلمہ دکھایا ہے لیکن آپ بے پھل لکڑی کی ٹہنی ہی مجھے نظر آتے ہو۔ ہم جنکی عبادت و اطاعت کرتے ہیں وہی ہمارے کھانے پینے کا بندوبست کرے گا، لیکن آپ کو چاہیئے تھا کہ اپنے آپ سے دوسرے کو ہی بہتر سمجھے؟



خانَن ہٕشدِن روبہٕ خانَن
جانَن دٕ پان بیپارٕ گژھ
سوندرٕہ ڈیٛنچھمَ ہُری وَنٕہ ناوَن
ژٕ مٕرِ یوٗ سٔتین ڈُوان لژَھ
نٔتہٕ از ڈیٛنھِم کیٛسٕ وۄہ ناوَن
نصرہٕ بابہٕ سٔنے وُچھٕ ژٕ وُچھنہٕ گژَھ

نورنامہ نصیب الدین غازیؒ
نورنامہ باباکمالؒ

۱۔ کھال۔ چمڑا۔ ۲۔ رُوائی

یہ کلام بہ ظاہر ایک کرامات ہی بابا قطب الدین (کرت پنڈت) نے فریر کیا ہے، جیسے حضرت شیخ العالمؒ بابا نصرالدین کو مخاطب فرماتے ہیں:۔

ترجمہ:۔ میں نے دیکھا کہ کل ایک رنگین و دلکش محل خانے میں جانے والے ایک نیک بخت انسان کو اندر آنے سے روکا گیا۔ اور یہ بھی دیکھا کہ اس محل خانے کے صحن کی صفائی چمڑے سے کرنے والی خوبصورت لڑکیاں کوئی گیت گن گنا کر گا رہی تھیں۔
لیکن آج (چلہ کشی کے بعد) دیکھتا ہوں کہ ٹھیک اُسی محل خانے کی بنجر زمین پر کچھ لوگ رُوائی کی کاشت کرتے ہیں، اے بابا نصرالدینؒ میں نے دیکھا اب تم جا کے دیکھ لو۔

وَسَنٛم عِزرا ٔیِل دیاوِہم چیز نگتو،
کٔدِتھ رِنیَم ٹاٹھ زُوا ٔہِی
ہَرۄ دَم صاحِبَس مِہراہ مَنگتو،
شوٗبنگہِ پَرتو رَحَم یااِلاٰہی

ترجمہ:۔ ملک الموت آئے گا اور مجھے لڑکھڑائیگا۔ اور میری جان جسم سے چلی جائیگی۔ ہر وقت خدا کی رحمت کے طلب گار رہو۔ صبح سویرے خدا کی رحمت کے لئے پکارو۔

•



نیٖن سیٖلہِ پتہٕ لُکھ رَنگَن تو،
کیٖنہہ رِونہٕ کیٖنہہ کَرَن داد خاہی
تنٛزا ٔ یتھ پِن تَتہِ جاے ییٚتہِ تنگتو،
شوٗبنگہِ پَرتوَ رَحَم یااِلاٰہی

ترجمہ:۔ موت کے بعد لوگ تبصرہ کرینگے، کچھ لوگ کہینگے اچھا تھا اور کچھ لوگ کہینگے بُرا تھا۔ تنگ و تاریک قبر میں چھوڑ کے آئینگے خدا سے رحم مانگو۔

نکیر تہٕ منُکر وَسَن کنگتو
نارٕو دوٚبوٗسہٕ دِنَم فرآہی
خرخش ہوٗل کرَن وۄلنگتو
شوٗبنگہٕ پرَتوَ رحَم یا الآہی

ترجمہ :۔ نکیر اور مُنکر کھڑا ہونگے
اور مجھ پر آگ کے ڈنڈے
برسا ئینگے۔ میرے چھوٹے
چھوٹے ٹکڑے بنا دینگے۔
تو خدُا سے رحم کی اُمید رکھو۔

•



وَسَن جوابَس راٗژ لگہٕ رٲتو
کیاہ کرہٕ گوناہ گار چھُس رۄُسیاہی
گُنز ہِسی پہٕترُن دِنَم دڑ نگتو
شوٗبنگہٕ پرَتوٗ رحَم یا اِلاٰہی

ترجمہ :۔ جواب دینے کے لئے زبان کو
طاقت نہیں ہوگی۔ گناہ کار کی
صورت اُس کے کئے ہوئے گناہوں
کے سبب کالی پڑ گئی ہوگی۔ اپنی کرتوت کا
بدلہ اکیلے کو لینا ہوگا۔ زور زور سے
خدا کا نام لیکر اُسے رحم کی درخواست کرو۔

•

پاپ تہٕ پُن تولن پار سنگتوٗ
کِتھہٕ زانہٕ کوٗر کُن گژھہِ ہُرہ راہی
دِ نَم جنّت کِنہٕ نارہ زالنَم کنگتو
شوٗبنگہٕ پَرتو رَحَم یا اِلاہی

ترجمہ :۔ میرے گناہوں کا پلڑا
نیکو کاروں کی نسبت بھاری
ہو گا۔ کیا کروں وہاں کس طرح
اس کمی کو پورا کیا جائے۔
نہ معلوم میری کرتوت مجھے
جنت میں لے جائیگی یا مجھے
جہنم کی دھکتی آگ میں جلنا
ہو گا۔ خدا سے چیخ وپکار کے
ساتھ رحم مانگو۔



رِن پُلِ صراطَس روز نَم نہ زَنگتو
کیاہ تَرِہ اوٗن ، روٗن ، لنگاہی
تَنہِ گوٗرُم نہٕ تلاشَس دَر نگتو
شوٗبنگہِ پَرتوَ رَحَم یا اِلاہی

ترجمہ :۔ پُل صراط پر چلتے چلتے میرے
پاؤں کانپ اُٹھنگے اندھا لنگڑا
یا معذور اِنسان پُلِ صراط پر نہیں چل
سکے گا۔ میں نے دُنیا میں رہتے ہوئے
اس سفر کا سامان نہیں بنایا۔ اب صرف
خدا سے رحم وکرم کی فریاد کے بغیر کوئی
چارہ نہیں۔

ہا وِ ییٚلہِ دیدار کاسہِ زَنگتو
کلمہِ تمجِید دِیہِ تَتہِ گواہی
نوندٕ عرض ٹھوٚو اَز شبرنگ نو
شوٚبنگہِ پَرتو رَحم یا اِلاٰہی

ترجمہ:۔ جب وہ اپنا دیدار دکھائے گا
تو سب دھول مٹ جائے گی وہاں
اِس بات کی گواہی کلمۂ تمجید دے گا
ارے نندہ ریشی رات دن زبان پر
یہی التجا رکھو اور کوئی چالاکی نہیں
چلے گی صرف خدا کی رحمت کے لئے
پکارتے رہو۔



کو نگ چھُ گاسہِ زٕمین سوناہ
بندٕہ جنت ہے گرٕھی رٕکڑیہِ کر
سوٚرگس بَرپٹ ورزِتھ توبا
سہٕ ہبا سوٚرگہ کُ گاشُر
ٹٕرگن سارِ نی لیکھتھ کلماہ
لنجہِ چھیَس سوٚمہِ گوڈس زر

ترجمہ:۔ ارے اِنسان زعفران کیا چیز ہے قیمت
اگر ہے تو زمین کی جس میں یہ سب چیزیں آگئی
ہیں، (اگر تم جنت پانا چاہتے ہو تو عمل کرو۔) جنت
کے دروازہ پر ایک درخت لگا ہوا ہے جو جنّت کے
نوُر سے چمک رہا ہے۔ اس درخت کے تمام پتوں پر
کلمہ لکھا ہوا ہے اِس کی ٹہنیاں بیانہ قد اور اس کا
تنا سونے میں دھویا ہوا ہے۔

## کُلمہٕ گرٛ ڈھہِ شعوٗرِی طورٕ پرٛن

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ صُیحِ کوٗرُم
وُ بِی کوٗرُم پَنُن پان
وجوٗد تزٛاأ دِتھ موجوٗد سُرُم
ہَر موکھ دُپھُم پنُن پان

ترجمہ:- میں نے ذاتی تجربہ کر کے خُدا کو لاشریک پایا۔ لیکن یہ مقام مجھے تب مِلا جب میں نے اپنے آپ کو جلا کر راکھ بنایا۔ ظاہری دنیا کو چھوڑ کر اصلی دنیا تلاش کرنے کا راستہ پایا۔ تبھی میں وہاں پہنچا جہاں زمان و مکان کی بندش نہ تھی۔ (القرآن ر الحدیث)۔



مۄلَن تَل چھُس ناگرا داہ
صاد تَنٛتھ نابَد قند شکر
بندٕ یوٚد کرٕ بہٕ ہُنٛد چھُی مُرا داہ
دوٕہ کھوتہٕ دوٕہ ریاضت کر
لال یاقوت زمرد کِناراہ
تَتہٕ چھُی کَنٛہنو کَنہٕ گوھر

ترجمہ:- اُسکے جڑوں کے نیچے پانی کا چشمہ ہے۔ وہ پانی نبات اور شکر کی مٹھاس رکھتا ہے۔ ارے بندہ اگر تم نیک کام اور یادِ خدا کرنا چاہتے ہو تو دن بہ دن خدا کی عبادت کرنے میں اضافہ کرو۔ وہاں لعل یاقوت اور زمرد کے ڈھیر لگے ہوئے ہیں اور پتھر کا بدلہ وہاں جواہر ہیں۔

بیٔہ نادِہ بَندَن گوٗ ناہ گوٗناہ
کراوِکھ لَعلَن ہِندی اَنبَر
گژی شَن وُگی آسَن دَاناہ
دَرشَن ہا دِیکھ کاسِتھ زَر

ترجمہ :- خدا اپنے نیک بندوں کو
قطار در قطار بٹھائے گا اور
جواہرات کے انبار ان پر نچھاور
کریگا۔ دانا لوگ تڑپتے ہونگے
اور خداوند کریم اُن کو اپنا جلوہ
دکھا کر تسکین دیگا۔



وُچھِنۍ رُوستی مَنن گوٗرتے
ژٔریہٕ پئر آرِتھ گور پِھچھے
پہٕ گوٗر وینٔنرِتھ کٔرِہ سَلسے
موٗلُل لال کاژَس کُنتھ

ترجمہ :- دیکھے بغیر لحد کا دھیان
رکھو، یاد رکھو قبر تمہارا انتظار
کر رہی ہے۔ قبر کی منزل بہت
طویل ہے۔ تم نے دُنیا میں نیک
اعمال کی طرف دھیان نہ دیکر
قیمتی لعل کا نچ کے بدلے بیچ ڈالا۔

آہن پَنَن پرَتوِہ حَق پیوم
ہیُوی وہنِدُم گَٹہٕ تہٕ گاش
کُنُے حَرَف اَکُی سبَق گوم
وَنہٕ ہا نوٗن تہٕ کَتھ گرٔٹھہٕ فاش

ترجمہ :- ابتداء میں مجھے خداوند کریم کی
مہربانی نصیب ہوئی، مجھ پر ہر ایک
کیفیت عیاں ہوئی اور مجھ سے کچھ بھی
پوشیدہ نہ رہا۔ ایک ہی حرف پڑھنے
سے مجھ پر علم کے دفاتر عیاں ہو گئے جو
کچھ علم پڑھنے سے ملتے ہیں مجھے مل گئے
میں اب بتاتا مگر کہنے کی گنجائش
نہیں ہے۔ راز فاش ہو جائے گا۔

•



اَلموٗت یاآتی بوٗزتھ نہٕ زٕرہٕ یِنے
والقبرَ صندوق العمل چھُی گواہ
گُل گیمَ بَرہٕ یتھ یاوٕنہٕ تھٕرِنے
تُل کھوٗتُم تژکرِہٕ تہٕ ژیوٗنُم نہٕ زاہ

ترجمہ :- موت لازمی عمل ہے
مجھے کیا برداشت ہو گا قبر کو
کیفیت اِس کے لئے شاہد ہے۔
میری عمر کے دِن اب گزر گئے
میری موت بالکل قریب آچکی
ہے۔ مگر مجھے اِس کا کوئی احساس
نہیں ہوا۔

بُل گیَم پا شۍر وَکھ نَفسہٕ باشۍرے
نۆل چھِم پۄاران کر واتہِ کیاہ
اِذَا جَآءَ اَجَلُهُمْ یِلہِ آشکار کرِیے
نہ رَوزَن خیمہٕ کُنہِ نَہ خرگاہ

ترجمہ:۔ میرے نماز ادا کرنے کے
اوقات ضائع ہو گئے میرے من
میں "نول" اِنتظار کر رہے ہیں کہ
کب کیا ملے گا۔ موت جب آشکار
ہوگی تو دُنیا کی جاہ وحشمت مٹ
جائے گی اور دولت اور ثروت
کچھ کام نہیں آئیگی۔



سأری ژٕمہٕ وُو اَند مزارَن
گأڈ یارَن صحبت را وِنے
سَنگ چھے واٲرِنج دُنیا دارَن
مازان دارَن تہٕ پَلک راوِنے

ترجمہ:۔ جس نے بھی جنم لیا اِن سب کو
مرنا ہے۔ کل تمہارے دوست تم سے
جُدا ہونگے۔ امیر لوگوں کے دِل
سیاہ ہیں وہ صرف دولت جمع کرنے
کے پیچھے ہیں اور اِس ہی ایک
لمحہ بھی ضائع نہیں ہونے دیتے۔

زُوٗ تہٕ موٗر گژھِ پانَس پانَس
کیٛاہ لارِہ نا دانَس مےٚ
سَنٛز ییٚلِہ کرَن کفنَس تہٕ سنٛزانَس
دَہٕ باٲژ وُچھَن میٛہمانَس مےٚ

ترجمہ:۔ روح اور جسم ایک دوسرے
سے الگ ہونگے تو مجھ نادان کو کیا
حاصل ہوگا۔ جب غسل کرنے اور کفن
باندھنے کا تلاش ہوگا تو سب
گھر والے مجھ مہمان کو آخری
بار دیکھینگے۔

•



ترٲیِتھ پنہٕ مو اَنٛد مٲدانَس
لُکھ گژھن پانَس پانَس مےٚ
اُژ دَر وَسہٕ ژٕم گُنٛزِ جانَس
سوٗر کرَن پژھتہ استخوانَس مےٚ

ترجمہ:۔ مجھے الگ تھلگ قبرستان
میں چھوڑ کر آیئں گے تو سب
لوگ اپنا اپنا راستہ لیکر گھروں
کو لوٹینگے۔ تو سانپ مجھ اکیلے
پر کود پڑینگے اور میرے استخوانوں
کو پیس کر رکھینگے۔

•

بارٕنؠ آے اَکی کژبہٕژری
اُکس راز دأنؠ بیٚیس نہٕ ننؠ زٕی
بو ے ہیوان بأیس پَرزَنہٕ گژشژری
صَاحبَ یہٕ نیٚاے کَتہٕ اُشژری

ترجمہ:۔ دو بھائی ایک ہی ماں
کے بطن سے پیدا ہوتے ہیں۔ ایک
بڑا برگزیدہ اور دوسرا خوار و ذلیل
ہے۔ بھائی بھائی کو پرایا سمجھتا ہے
اے خداوندِ کریم یہ نفرت اور
دوری کا سلسلہ کب بند ہوگا۔

•



دَے ہَے دِی تہٕ اَکی گرٕسےٚ
ہو چھہٕ مژرہ ہتَھرے پھولَن پوش
ہِی مُرغ روزأ و لأبِس گرٕبےٚ
شرمندہٕ پَتھ وَن ژٕرِن گوش
ٹُکرُوٹ¹ ہیٚلہٕ دٔےگرٕ ذِکرٕ پَرٕہ ییٚ
بنداہ ژٕیٚہ کوٕہ گوٚے فراموش

¹ مینڈک

ترجمہ:۔ اگر خدا کی مہربانی ہوگی تو یکدم مقدر
کے پھول کھلتے ہیں تو سوکھے درخت میں پھول
کھلینگے۔ آسمان پر اُڑنے والا جانور پالتو
بن کر تمہارے جال میں آئے گا۔ خرگوش
شرمندہ ہوکر جنگلوں کی راہ لینگے۔ جب
تم ندامت میں پڑوگے تو تمہاری عمل بھی
پھل لائے گی۔ ارے انسان تم ہی اصل اصلیت
سے دور پڑے ہو۔

پانٛژن شیٚن تہٕ کہن
کہنٕ دِتھ بنٛبر دڑاو
یوٚد دوٚے اَکی وَتہِ مُحکَم آسہٕ ہن
اَدِہ ما راوِ ہا کہنٕ گاو

۱ـ کسوٹی ـ بنیاد

ترجمہ:- پانچ، چھ اور گیارہ تمام کو کسوٹی پر لاکر خود باہر آگیا۔ اگر سب لوگوں میں اتفاق ہوتا کہ تو اس طرح ایک دوسرے کے پیچھے نہ پڑے ہوتے۔



سوٗن تھاو تھاجہِ سوٚر کر پھوٗکس
لو لکہِ نارٕ کرُس وِژار
سَرتلہِ سوٗرس واوُتھ تزاوتس
سوٗن اَدِہ نیرِہ کُندَن تہٕ کار

ترجمہ:- سونے کو محفوظ رکھ کر سوا پھونک دو اور محبت کی آگ سے اس کا استقبال کرو۔ پیتل اور سہاگہ اس پر لگا کر اس پر لگاؤ تا کہ سونا کارآمد نکل آئے۔

کُس بَب تےَ کوسہٕ ماجی
کمٕی لاجی پاج وَٹ
کاٚلی گژھک کاشہ بَب نہ ماجی
زاٚنِتھ کوہ لاۓ جِتھ باوجوٗٹ

ترجمہ :- کون ہے آپ کا باپ اور کون ماں۔ کس نے آپ کے ساتھ اتفاق کیا۔ دیکھو! کہ آخری وقت پر کوئی آپ کا ماں یا باپ نہیں ہوگا۔ افسوس کہ سب کچھ خبر ہوتے ہوئے بھی آپ دنیا اور دنیا کے لوگوں کے ساتھ یارانہ جوڑتے ہو (یا) سب کچھ معلوم ہونے کے باوجود آپ دنیا پروری کرتے ہو۔



## مناجات

بوقتِ نزع آپؒ نے بیان فرمایا ہے۔

بار خدایا پاپ ہٕنوار ٭ بار خدایا پاپ ہٕنوار
کوٗلِ کور نیر کھ پنھاُنی ٭ تنزاُوِتھ شُری مُرِ تہٕ گھر بار
اِم کَس بار لدکھ پاپاُنی ٭ بار خدایا پاپ ہٕنوار
تَتہٕ پنتھانَس سکلی پکی ٭ نوم دو تھکم دِھتہ یار
اُمِرٕ لانِل گنڈ منڈوکی ٭ بار خدایا پاپ ہٕنوار
تَتہٕ شَنٕ سیکلی کاوٹھن ٭ نوندٕ ڈیوٹھ تہٕ گنہگار
پوگ بیلہِ واین زہین فَتَن ٭ بار خدایا پاپ ہٕنوار
تیلہِ منے اوسُم یاونُن چھو ٭ ونتہ لہ گیاس نابکار
سوٗچِہ ژِ تن مژدو دو ٭ بار خدایا پاپ ہٕنوار

کبتہٕ پڑدرٕت رچھنزے ؛ کبتہٕ صٔدرس دٕرے نار
ژٕنے نیتہٕ بینیہٕ کٔس وٕنتھ کرٕزے ؛ بار خدایا پاپ ہنوار

گملٕ وٕنہٕ زن گیٔسہٕ گٔٹہٕ ؛ نٕتھ پیٔپئے موٹھم تار
ژٕ وٕ چھکھ اَنٕداتھ کومہ رٔٹے ؛ بار خدایا پاپ ہنوار

روز نہٕ یار نیٕتم ژٕھٹے ؛ نٕتھے ولنم کج دم تہٕ مار
تیل زٔن تیلہٕم پیٹھ پھمبہٕ پٹے ؛ بار خدایا پاپ ہنوار

ژٕونیرٕ برٕو شٕہٹہٕ تہٕ لوب یٕرپتے ؛ گرٕھن دون زٕوٕہٕ بینیہٕ شکار
پیہٕ دِکھ برٕوشٕہٹ تی لگہ پتے ؛ بار خدایا پاپ ہنوار

ہوگہٕ ژٕلٕہٕ نیرتھ پنزر مُتہٕم ؛ لونہٕ لونہٕ ادسم کٔلہٕ وان
دُرِ لوٹ ڈٕلہٕ پوشس زن بتہٕم ؛ بار خدایا پاپ ہنوار

سازس کتہٕ اتھ نہٕ رونی ؛ چونی کرٕ تو سوزن
ژٕلہٕ پونیرٕ نیرتھ چھونی بیٹرتنے ؛ بار خدایا پاپ ہنوار

۴۹۷

سہزس کم دٔمہ نہٕ کرٕزے ؛ پتہٕ رٕھے پردوم سوختو دار
سلرس نوٕن نٕیتھ میلتھ گرٕھے ؛ بار خدایا پاپ ہنوار

دٔرم شٕل تہٕ گیہہ آوسو ؛ تراوتھ اتھ دِشو سمار
دوٕیم نٕیتھ نہٕ فرٕہم ابلیسو ؛ بار خدایا پاپ ہنوار

توت نہٕ موٕنے صروی لوگمٕ ؛ کندہ ہونی گوٕرم مُردار
گیہہ تراوِتھ پرٕوطن زودگمٕ ؛ بار خدایا پاپ ہنوار

مٔارم نہٕ کھنگ پچھنہٕ دٔجی ؛ نتہٕ لوبی یرٕہم پوجی ناو
کل تہٕ سنڈی مٔارم ہنڈی ؛ سیٹھن مینڈن کوٕرمُ آہار

دِمٔس سیچھرٕ زٕمس کندے ؛ بار خدایا پاپ ہنوار
زٕوٕ تہٕ اوٕزٕرھے پٔون اوٕزٕرھے ؛ اتٕرھے ژٕکھتہٕ اتٕرھے سار

یمٔن پدن مہٕ وہزار گرٕھوٕی ؛ بار خدایا پاپ ہنوار
ڈیٹھس کیلک کاٗس منزی ؛ تٔہزی پاٹھن بتٔس تار
دٕزٕ دٕ بنتھ نٔندہ سٔنزِے ؛ بار خدایا پاپ ہنوار

ترجمہ:۔ ای خدا میرے گناہ معاف کر۔ اے خدا میرے گناہ معاف کر۔
اے اکیلے آدمی تم کہاں اپنے بال بچے اور گھر چھوڑ کر راستے سے
نکل جاؤ گے اپنے گناہوں کا بوجھ کس پر لادو گے۔ ای خدا میرے
گناہوں کو معاف کر۔ اِس راستے میں ایک ایک کر کے چلنا ہوگا۔ میرے
جسم کے اعضأ جو میرے یار تھے تھک گئے۔ قبر میں میرے پاس
نکیر و منکر خوفناک صورت میں آئیں گے۔ ای خدا میرے گناہ
معاف کر۔ وہاں سارے لوگ اِس ویران میں جذب ہو جائیں گے۔
چاہے وہ نیک ہوں یا بدکار اور گناہ گار ہوں گے۔ جب قیامت
کے دن صور پھونکا جائے گا۔ اور زمینیں پھٹ جائیں گی۔ اِس موقعہ
پر بھی ای خدا میرے گناہ معاف کر۔ ابتدا میں مجھے جوانی کا شباب
تھا۔ اب میں آخری موقعہ پر نا بکار بنا کسی عمل کے لایق نہ رہا۔
خندق میں گرا اب خدا کی عبادت کا احساس کرتے کرتے ہمارا جسم
گَٹ جائیگا۔ وہاں کیسے چشم پوشی کی جائے ۔اور کس طرح سمندر کو پار کیا جائیگا (یعنی
پل صراط)۔ ای خدا تیرے بغیر کس کی خدمت میں عرض کرینگے۔ ای خدا میرے گناہ معاف کر۔ مجھے
مجھے جنگل میں اندھیرا ہوگیا اور اسی اندھے جنگل میں سیلاب میں پار جانے کا راستہ
بھول گیا۔ اگر تم مجھے ٹیڑھی نظرے دیکھے گا۔ تو میری دستگیری
کون کرے گا۔ ای خدا میرے گناہ معاف کر۔ قبر میں مجھے عذاب
کے فرشتے آئیں گے جو میری گردن میں سانپ اور بچھو لٹکائیں گے۔
اس میں میرے جسم میں وہی حالت ہوگی۔ جو روئی کے گالی پر تیل پھیلنے



سے ہوتی ہے۔ ای خدا میرے گناہ معاف کر۔ روح پہلے نکلے گا۔
اور طمع اس کے بعد نکلے گا۔ ان دونوں کو دو راستے ہو جائیں گے اور
ویرانی ہوگی۔ جو پہلے دو گے وہی بعد میں درکار آئیگا۔ اے خدا
میرے گناہ معاف کر۔ روح نکل جائے گا اور جسم کا ڈھانچہ سکڑ لیگا۔
اور آہستہ آہستہ میرے اوپر نوحہ خوانی ہوگی۔ میرے نہنگ جیسے جسم کو
ڈل پھول کے مانند سڑنا ہوگا۔ ای خدا میرے گناہ معاف کر۔
خدا کے احکامات بدل نہیں سکتے اچھے آدمیوں کو مرحبا کہا جانا چاہیے...
جب پروانہ (روح) نکلے گا تو تنہا جسم مٹی کے ساتھ مل جائے گا۔
ای خدا میرے گناہ معاف کر۔ خدا کو رشوت نہیں دی جاتی ہے۔
میں نے اپنے یقین سے ایک موتی کا گھر بسایا۔ جس طرح نمک پانی
میں مل جائے۔ ای خدا میرے گناہ معاف کر۔ میں نے اپنے جسم کو
پالا اور گھر نے مجھے فریفتہ کیا۔ اب میں نے عالم کو ہاتھ سے پچھوڑا۔
مجھے خیال تھا کہ مبادا ابلیس مجھے گمراہ کرے۔ (مذکور) میں دیوانہ خودغرض
بنا میں نے کتے کے مانند مردار کی تلاش کی۔ گھر چھوڑ کر پرائے
گھروں کو لوٹنے کی نیت کی (مذکور) میں نے جانوروں کو نہیں
مارا۔ ورنہ مجھے لالچی نام نکلتا۔ جس طرح قصاب لالچی ہوتا ہے۔ میں
نے قدرتی بات دھیان دیکر اور سب کچھ چھوڑ کر نہیں کی۔ (مذکور)
میں نے مرغن غذائیں کھانے کے لئے مینڈھے اور بھیڑوں کو

مارا اور میٹھے لُقمے کھاتا رہا۔ میں اپنے قبیلے والوں اور اپنے جسم کو کیوں میٹھے لقمے کھلاتا ہوں۔ (مذکور) جان بھی نازک اور میری سانس بھی نازک ہے۔ میرا غصہ بھی نازک اور میرا سب کچھ نازک ہے، میں ان عذر خواہیوں کی اجابت چاہتا ہوں۔ (مذکور) مجھ گناہ گار کی تقدیر نے بے خبر طور پر نجات پائی۔ نورالدین نے نصیحت کی ای خدا میرے گناہ معاف کر۔

•

کینژن قبرٕ چھے پوش زٕن شیرے
کینژن قبرٕ چھے سیاہ چاہ
کینہہ گٔیہ صاحبو چانے ویرے
کینہہ گٔیہ زیرے اکِہ گمراہ



## دوسری مناجات

بوے ژٕ ہتَس مہربانہ ؛ چھہم ژٕ ہتَس مہربانہ
ژٕ چھکھ سکلن کارن میہ ؛ سے ژٕ تیٖن دِتمَ نزانہ
بوز پانژن وقتنَ نمیہ ؛ چھہم ژٕ ہتَس مہربانہ
حضرت رسولس کاست زاجی ؛ ژٕ ہیں سوزتھ سہز قرآنہ
بگیہ سوئی ریاضت مہ پاجی ؛ چھہم ژٕ ہتس مہربانہ
سو چھو سکلن بڈو پیغمبر ؛ ژٕ ہیں یاوتھ سراو دانہ
رٕ ژٕ ہے سیدِ مَنز نبوٚوتھ ؛ چھہم ژٕ ہتس مہربانہ
نمنَ ژٕ ون یارَن نمنہ ہا ؛ بِہوَ آدے اوٚن ایمانہ
ہتم چھی ڈکھر ژور عالمہ(مذکور) نیرکت
چھس بہ چون ناوسَرانے ؛ بگیہ کیلاس کھارِتھ یِیم
ردِلتھ دِیمُ
چھمُ چوٗنے مےٚ آدرِ کتے ؛ ہیے ژٕ تیہ دن نجِنم مانہ
ہیے ژٕ بخشش کارن کرتہ(مذکور) ہُہ مَنز بو یوم وغوس
تو ے گوژرم دن آدانہ ؛ الٰہی پرکھتم سلہ رِشس
پَرتھ ڈیٖتِن سنگاٹن ؛ ژٕ ہے چھی سکلی نمانہ
ہیے کُن مدد کرتم ژٕ اٹن ؛ چھہم ژٕ ہتس مہربانہ

بنده ونٛنے پہر ہاریٛے ٭ تِہَن دہہ چھبن ینن سوانہ
بہ ژٕہے نیزہ نیبر کری پاریہ ٭ چھُہم ژٕ ہتش مہربانہ
دُشن در گرزتھ ایم ٭ اِدٕ مل ژٕہم سنٛدانہ
بگیہ شدِ منہ کف گاڑ گبم ٭ چھہم ژٕ ہتش مہربانہ
یہ دُکس پلگ تنزیے ٭ توہ سَرٕن ہیون آدانہ
دِنی و پنٛتھ شُندہ سنزیے
چھہم ژٕ ہتش مہربانہ

•



ترجمہ مناجات نمبر۲ : اے مہربان خدا کاش میں تجھے یاد کرتا۔ اے مہربان خدا تو مجھے یاد ہے۔ تو سب کاموں کا سرمایہ ہے۔ تو مجھے تقویٰ کی سبب سے طاقت دو۔ میں پنجگانہ نماز تیری طرف ادا کرتا ہوں۔ اے خدا تو نے رسول اللہؐ سے پردہ اُٹھایا۔ تو نے اِس کی سچائی کے لئے اس کو قرآن بھیجا۔ ای خدا میں اسی طرح کی فرمانبرداری کرتا ہوں۔ یعنی اطاعتِ رسول کرتا ہوں۔ وہ سب سے بڑا پیغمبر ہے۔ یعنی سید المرسلین ہے۔ تو نے اس کو معراج کے روز اُدنُ مِنِی کا سر بتایا۔ اس کے دِل کو صاف کرکے (شق صدر) اپنے پاس بُلایا۔ میں اُن چار یاروں کی تعظیم کروں، جنہوں نے سب سے پہلے (سابقون الاولون) ایمان لایا۔ وہ تمام عالم کے چار ستون ہیں۔

مجھے صدق و اخلاق سے خدا طاقت دے گا۔ میں تیرا نام یاد کرتا ہوں خدا مجھے عرشِ مجید تک اُٹھا کرلے جائیگا۔ (مذکورہ) مجھے تجھ ہی سے طاقت اور قدرت ہے۔ مجھے تو پرہیزگاری کی طاقت دو۔ میرے بخت کو تو کارگذار بناؤ یعنی مجھے عمل کرنے کی توفیق دیدو۔ میں گہرے سے گہرے سمندر میں پھنسا ہوا

ہول جس کا مجھے خوف ہے۔ اسی وجہ سے میں نے جنگلوں
اور صحراؤں کو اختیار کیا، ای خدا مجھ ریشی کو دیدار دکھاؤ۔
(مذکورہ) تمام ممالک، شہر اور بندے تیری طرف سجدہ کرتے ہیں۔
میرے شاگردوں یعنی مریدوں کو بھی مدد کرو۔ (مذکورہ)
بندہ سر نیچے کئے ہوئے شرمندہ ہوگا۔ اسکی شرمندگی
ان ہاتھ پاؤں اور آنکھوں کی بدکاری کی وجہ سے ہو گی۔ میں
تمہارے اوپر سر اور آنکھیں قربان کروں۔ (مذکورہ)
عزرائیلؑ خشم اور غضب کے ساتھ آئے گا۔ اور میرا دل
میری حالت سے بھاگے گا۔ ای خدا صاف دِل ہوتے ہوئے
بھی کہاں تک مجھے معتوب کرتا رہوگے۔ (مذکورہ)
اگر کسی کو آخرت کے راستے میں اچھا انجام ہوگا۔ تو
اِس کے لیے اِس کی یاد جوانی کے ابتدائی زمانے سے ہی کرنا
چاہیئے تھی۔ اِس لئے نُورالدین نے اپنے حالات عرض کئے جو
سنز خاندان سے تھا۔ اے مہربان خدا تو مجھے یاد ہے۔ اے
مہربان خدا تو مجھے یاد ہے۔

•



## وُصیت

وَعدٕہ یہٕ کوٗرُتھ تہٕ کرٚباہ
ژٕ یہٕ کرٕ با ژہتس پیٚیۍ
اَکھٕ کھور ژٕھنتھ پینہٕ باہ
وَ وُکھ کو نگہٕ وارِ سوٕ یۍ
تَتہٕ کٔس دارِی نفَرباہ
ییتہٕ ضرباہ کرٕتلِ پیٚیۍ
مَرَ نَس بژوٗ نہی مَرباہ
اَدٕہ مرِتھ مَرتبہٕ پیٚیۍ

ترجمہ:۔ جو وعدہ تم نے ازل میں کیا تھا اسی وعدہ کو
پورا کرو پھر تمہیں کب یاد آئے گا۔ ایسا نہ ہو جب
تمہارے ہاتھ پاؤں جواب دینگے تمہاری عمر کے
آخری دِن آئینگے پھر تمہارا یہ بوجھ کون اُٹھائے گا۔
ایسا نہ ہو تم پچھتاؤ گے موت آنے سے پہلے مرجاؤ،
ندامت میں پڑ جاؤ گے تو تمہارا پھر اونچا مقام ہوگا۔

•

# لَل دید۔ للہ عارفہ

حضرت بابا نصیب الدّین غازی نے آپ کو "مجذوبۂ حق" اور "بی بی رابعہ ثانی" کے القاب سے نوازا ہے۔ عام روایت یہ ہے کہ واصِل بحق ہونے سے پہلے آپ نے مٹی کے دو طبق منگائے۔ ایک سر پر رکھا اور دوسرا اپنے پاؤں کے نیچے رکھ دیا۔ آہستہ آہستہ دونوں ایک دوسرے سے اِس طرح مِل گئے کہ جس طرح ڈھکن برتن سے مِلتا ہے۔ پھر اِن دونوں کے بیچ میں کچھ سیماب کے قطرے موجود پائے گئے۔ آپ کی کہیں پر نہ قبر کا نشان موجود ہے نہ آپ کی کہیں پر سمادھی موجود ہے۔ آپ ۶۰ سال کی زِندگی پا کر ۱۳۹۰ء میں، وفات پاگئیں ــــ

بابا قطب الدینؒ سے لیکر بابا محمد خلیل تک تمام تذکرہ نویسان نے (شیخ العالمؒ سے متعلق) ریشی ناموں میں الگ باب وضع کر کے اِن کے واکھوں کو محفوظ کیا ہے[1]۔

حاشیہ ۱: صحیفۂ نور از غلام نبی گوہر صفحہ نمبر ۹۳



## (کلامِ لَل دید)

لا اِلٰہ اِلّا اللہ صُحی کوٗرُم
فہی کوٗرُم پنٕہٕ نَے پان
وجوٗد ترٲوِتھ سٕہ موجوٗد سوٗرُم
اَدٕ لَل واتٕژس لامکان

ترجمہ:۔ جب میں نے لا اِلٰہ اِلّا اللہ کو اوّل تا آخر موجود پایا۔ تو میں نے اپنے وجوٗد کو نابود کیا۔ میں نے اُسی کی اطاعت کی جسے میرے دِل کا میل مقصد معلوم ہوا پھر میں پہنچ ہی گئی آخری منزل پر لیکن بے عمل لوگوں کو یہ کہنا فضول ہے۔

آیس کُنۍ تہٕ سَپنِس سیٹھاہ
نزٕ دیکھ اٚستھ گیٚس دوٗر
أندرٕ ینۍبرٕ کیٚنۍ ڈیوٗشُم
گام کھیتھ چیتھ ژٕ ونراہ ژوٗر
اورٕ تہٕ پانَے یورٕ تہٕ پانَے
پیٚپھ دانَے روزٕ نہٕ زانہٕ
پانَے گیٚت تہٕ پانَے گیانہٕ
پانَے پانَس موٗد نہٕ زانہٕ

ترجمہ:- میں اکیلی تھی مگر گہرائی میں جاکر نزدیک ہوتے ہوئے بھی بہت دور ہو گئی کیونکہ مجھے وہ کبھی اندر سے باہر اور باہر کبھی اندر نظر آیا۔ لیکن میرا خُدا ایک ہے یہ جان کر بھی میرا نفس چلتا ہی رہتا ہے۔ خداوندِ لاشریک ہر طرف موجود ہے وہ کبھی چھپے نہ رہا نہ کسی سے وہ پوشیدہ ہے اور نہ ہی وہ مرنے والا ہے نہ وہ مرا کبھی کیونکہ وہ ظاہر خود ہے اور نہ ہی وہ مرے گا۔

•



کُس مرِہ کَسو مارَن
مارِ کُس تہٕ مارَن کَس
یُس ہرِہ ترٛاوِتھ گھرٕ گھرٕ
سُے مرِ تہٕ مارَن تَس

ترجمہ:- وہ خدا دیکھتا ہے سب کو کہ کون زندہ ہے اور کون مردہ ہے کہ جیسے مردہ لوگ وہ ہوتے ہیں جو دن اور رات کو دُنیا کی پیروی لگے رہتے ہیں اور اُن کے دِل میں خدا کا خوف نہیں ہوتا ہے وہ صرف اپنے لئے گھر گھر کرتے ہیں، اِس کے برعکس جو لوگ خدا کی یاد کرتے ہیں وہ کبھی نہ مرگئے اور نہ ہی ان کو ماردیا جائے گا۔

•

آیَس وَتے گیَس وَتے
مےٚ مَنٛز سوتھَے لوٗسُم دوہ
چَنٛدَس وُچھِم ہار نہٕ اَتے
اَتھ ناوِ تارَس کیشاہ دِمہٕ بہٕ

ترجمہ:- میں نیک راستے سے آئی ہوں اور ابھی اُسی نیک راستے میں چل رہی تھی کہ دِن ختم ہونے لگا۔ اور مجھے خیال آگیا کہ جس راستے سے میں چل رہی ہوں اِس راستے سے میں نے آخرت کے لئے کیا حاصِل کیا۔

•



گوٗرن دوٚپنَم اَکُوی وَژُن
تَتھ مےٚ ہیوٚ تَمَس وعدِہ وَژُن
نیٚبرٕ دوٚپ نَم اندَر اَژُن
لَلہِ مےٚ ہوٚ تَمَس نَنٛگے نَژُن

کلامِ للہ دید صاحبہ

ترجمہ:- مجھے ایک ہی حرف پڑھنے کو کہا گیا۔ میں وہی پڑھتی ہوں لیکن وہ پڑھنے کے لئے میں نے سب سے پہلے وعدہ کیا۔
مجھے جب اجازت ملی، اندر آنے کو کہا، تو جوں ہی میں اندر آگئی تو وہاں سب معلوم ہوا اور میں وہاں سے ننگے بدن ہی واپس نِکلی۔

•

شِو چھُی تھَلِہ تھَلِہ روزانؑ
مو زان ہیوٚند تےٚ مُسلمان
ترُکےٗ چھُکھ پَنُن پان پزٕزان
سوے چھےٚ صاحبَس ستۍ زانۍ زان

ؑ آفتاب ؑ عقلمند۔ دانا

ترجمہ:۔ خُدا ہر جگہ موجود ہے جدھر بھی دیکھو خدا کی کارسازی عیاں ہے۔ ہندو اور مسلمان میں کوئی فرق مت کرو۔ اگر عقلمند ہو تو اپنے آپ کو ہی راستہ سے بھٹکا ہوا سمجھ لو، غرور اور تکبر کو چھوڑ دو تو خدا سے مل جاؤ گے۔

زالیَس مالۍ ماجہِ اَگنَس
لُگنَس سیانِس لاگِس
عقَس پَننِس ایشر ہیوٚ تھو
تتہِ ہُند اسِر پیوٚم زیوٚ تھو

ترجمہ:۔ دُنیا میں پیدا ہوتے ہی میں دُنیائی معاملات میں جکڑ گئی۔ میری مقدر میں یہ سب کُچھ خدا کی طرف سے لکھا ہوا ہے۔ میں نے خدا کیلئے اپنا سب کُچھ لُٹا دیا مگر زندگی بھر یہ جسم لے کر مجھے بھٹکتے رہنا پڑا۔

•



## ماخوذ از مراۃ الحق از غلام نبی شاہ صاحب

یا گوٚژھُم گوٚبراہ صُدرِ مَنز لعلہِ
نَتہٕ شالاہ ہیوٚ زَن وۅنگالی
یا گژھِم کوٚراہ مِثلِ حضرت فاطمۃ الزہرا
نَتہٕ نارٕ کھرا ہیوٚن کلَس پیٹھ

•

ترجمہ:۔ کاش مجھے بیٹا ہوتا بالکل صدر دیدی کا لعل جیسا حضرت شیخ العالم کے مانند ورنہ دوسرے بیٹے گیدڑ جیسے ہوتے ہیں۔

## سوال گرُوجی (سیدہ شرکنٹھ)

سارِوٕے گاشو کھوتہٕ کُس گاشِس جان
سارِوٕے تیرتھو کھوتہٕ کُس تیرتھ جان
سارِوٕے رُفیقو کھوتہٕ کُس رُفیق جان
سارِوٕے چیزو منزٕ کُتھ چیزس منز چھُ آرام

ترجمہ:۔ تمام روشنیوں میں سے کونسی روشنی زیادہ بہتر ہے۔ اور تمام مقدس مقامات سے کونسا مقدس مقام زیادہ بہتر ہے۔ تمام دوستوں میں سے کونسا دوست زیادہ بہتر ہے اور تمام آرام کی چیزوں میں سے زیادہ آرام دینے والی چیز کونسی ہے؟

**جوابِ خاوند:۔** چندرس ہیُو نہٕ پرکاشا کاشہٕ
گنگا یہٕ ہیُوہ نہٕ تیٖرتھ کاشہٕ
باندوَن ہیُوہ نہٕ باندو کاشہٕ
زنانہٕ ہیُوہ نہٕ سوکھا کاشہٕ

**جوابِ گروجی:۔** اَچھن ہیُوہ نہٕ پرکاش کاشہٕ
کوٹھن ہیُوہ نہٕ تیٖرتھ کاشہٕ
چَندٕس ہیُوہ نہٕ باندَو کاشہٕ
اَرِس زُوس ہیُوہ نہٕ سوکھ کاشہٕ

**جوابِ للہ دید:۔** بیعس ہیُوہ نہٕ پرکاش کاشہٕ
پَیَس ہیُوہ نہٕ تیٖرتھ کاشہٕ
دِیٖس ہیوہ نہٕ باندو کاشہٕ
بیٖس ہیُوہ نہٕ سوکھاہ کاشہٕ

جوابِ خاوند:۔ سورج کی روشنی کا کوئی مقابلہ نہیں ہے۔ گنگا سے بہتر کوئی مقدس مقام نہیں۔ اپنی ہستی اور سرمایہ کے برابر دوسری کوئی کام آنے والی چیز نہیں ہے۔ عورت کے برابر کوئی آرام دہ نہیں۔

جوابِ گوروجی:۔ اپنی آنکھوں سے زیادہ بہتر کوئی روشنی نہیں ہے اور اپنی ٹانگوں سے زیادہ کوئی مقدس مقام نہیں۔ خدا کے بغیر کوئی ہمدرد ہو ہی نہیں سکتا۔ اور اسی کے دئے ہوئے آرام کے برابر کچھ نہیں ہے۔

جوابِ للہ دید:۔ یادِ خدا کے برابر دوسری کوئی روشنی نہیں ہے اور عبادت گذاری سے جو رتبہ حاصل ہو جائے اس جیسا کوئی مقام نہیں ہے۔ خدا کے بغیر کوئی ہمدرد ہو ہی نہیں سکتا اور اسی کے دئے ہوئے آرام کے برابر کچھ نہیں ہے۔



## کلامِ لل دید صاحبہ

ہُنڈی مارِت کھر مارِت
لَلہِ نلہِ وَٹ ژلِنہٕ زاہ

ترجمہ:۔ تم کوئی بھی نعمت پکاؤ گے تو مجھے حاصل کیا ہوگا۔ للہ دید کو تو اپنے کھانے میں سے پتھر ہی نکلے گا۔

کلام بحوالہ رھبی گوتند

کینہہ چھِ نیندرِ ہُتی وِدی
کینژَن وُدہن ہنسر پیٹیہ پی
کینہہ چھِ مَنسان کرت اپوٚنی
کینہہ چھِ گرہ بندت مکُری

ترجمہ:۔ کچھ لوگ نیند میں ہوتے ہوئے بھی بیدار ہوتے ہیں، کچھ لوگ بیدار ہوتے ہوئے گہری نیند میں لگتے ہیں، کچھ لوگ خاموشی کے اندر یادِ خدا کرتے ہیں اور کچھ لوگ بے کار (بے عمل) بیٹھے ہیں۔



نہ لَل زایَس نہ لَل ہیایَس
نہ لَل سَنے یَس لوٚکہ ہنٛدِس نیایَس
نہ لَلہِ کھیوٚم سیوٚنُے ہَنٛدو وَپل ہاک
نہ لَل سینے یَس لوٚکہ ہنٛدِس حقَس
نہ لَلِ ڈیُٹ مَس جامَن تہٕ چاک
نہ لَلِ ڈیُٹ مَس جامَن نہ چاک

ترجمہ:۔ لَلہ عارفہ کہتی ہے کہ میں کسی کے ہاں پیدا ہوئی۔ نہ میں نے کسی کو جنم دیا نہ میں نے کسی کو ایسی حالات میں ان کی خیر خیریت جاننے کیلئے مجبوری سمجھی۔ میں نے جنگلی سبزیاں اور میدانی ساگ کھایا اور نہ ہی لل نے کبھی لوگوں کے ذاتی معاملوں میں دخل دیا۔ اور نہ ہی للَ نے کبھی اپنی پوشاک پھاڑ دی۔

•

ٲکرِ یس مَل زَن ژٔولُم مَنس
اَدٕہ میٚے لُبم مَنَس زان
سُوی سیٚلہِ ڈیوٗ ٹھُم نِشہِ پانَس
سورُے ژٔے تَے بوٚ نو کینہہ
لَل بہٕ لوٗسس ژھاران گاران
حل میٚے کوٚر مَس رَسنے شتی

ترجمہ:۔ جب میرے دِل کی نا صافی دور ہو گئی تو میری جان پہچان ہونے لگی۔ تب میں نے پایا، اُسے اپنے قریب کیا کہا اُس نے سب کچھ ہے لیکن تو نہیں۔ میں لَل دُشوار سفر کرتے کرتے اُس پاک ذات کو ڈھونڈتی رہی۔ اُس کو ڈھونڈ نکالنے کی فکر میں جب میں کوشش کرتی تھی اور اس کے تاک میں رہ کر ہی میں نے اس کو پایا۔



سوٗہا مینوٗ نُے بہٕ تَس نِشے
میٚنے تَس نِشے قَرار آو
ناعقلہٕ رندوو میٚنے پر ویشے
پنہٕ نٔے دیشے یار ہو آو
تَس تے میٚنے اُس رِلی میشے
اِنسان دیشے بیبر نگ آو

ترجمہ:۔ خدا میرا ہے اور وہ مجھے ہر چیز سے نزدیک ہے اور مجھے اسکے نزدیک رہتے ہوئے آرام ملتا ہے۔ میں نے فضولیات میں اپنا وقت ضائع کیا اور اِدھر اُدھر بھٹک گیا مگر میں نے اپنے دوست کو اپنے قریب پایا۔ اُسکو میرے ساتھ حد سے زیادہ قربت تھی کیونکہ اِنسان اِبتدا میں کوئی ذات پات مذہب سے پاک ہوتا ہے۔

پٔے یٚیلہِ ہیوٚتمس قرآن نِشے
بوٚزی نو کیٚنہہ تے بوٚے تس ناد
سوٗ ییٚلہِ بوٚزی تے بہٕ ییٚلہِ سوٗی
کَس لوٗژھ ہے کَس ژھارَان
للہِ نتہِ گامَس و آرِتھ بیٚنے
یِشوٗی شہر ڈیوٗ ٹھُم ئے اَکھ دارال

ترجمہ:۔ جب میں نے قرآن کی مدد سے اِسکے پاس جانے کی ٹھان لی تو پھر میں سمجھ گئی میں کچھ بھی نہیں ہوں اور میں اسی کے نور سے قائم ہوں۔ اگر وہ مجھ میں ہے اور میں اسی کی قدرت سے قائم ہوں تو پھر کون کس کو ڈھونڈتا ہے۔ للہ دید وہ مقام حاصل کرکے ہی دم لے گی جہاں پُل صراط قائم کیا گیا ہے۔

لو لکِہ ووکھلہٕ واٲلنج پشِم
سوٗ کٔل تراٗوِتھ روٗزس رسی
طبٟیب عاٲرِف عاشق گرٕ پشِم
جٔبیب دوٚپنم لوٚہ دِ س مسٔی
بُزُم پشُم پانَس ژوٗشُم
کوٚ زانہٕ بَبہِ چھُم مرِہ کیٛا لَیے

ترجمہ:۔ میں نے اُس کی عشق کی چکّی میں اپنا دِل پیس لیا۔ اور چھوڑ دیا میں نے اپنی سب فکریں اور گرمی اور جب میں نے طبیبوں، عارفوں اور عاشقوں سے یہ سوال کیا تو ان میں سے کسی نے مجھے تسلی بخش جواب نہ دیا، جب میری جُرأت کو دیکھا گیا، تو مجھ میں معرفت پیدا ہوگئی اور وہی معرفت پی کر مجھے اپنے یار کا ٹھکانہ معلوم ہوا میں نے خود ہی اپنے دِل کو چکی میں پیس کر گھونٹ گھونٹ کر پی لیا پھر مجھ سے مرنا اور جینا چلا گیا تجھے اب کیا:۔



تھَپ بو کرَس آنسر ورِس
بو نی کرَس مہ کیٛاہ کرے
ژ ہانجام دوٚن بوٚنَن تہٕ بٔنہِ ژوٚن دِشَن
نیب نِشانہٕ لوٚ بمَس نہٕ کُنے

کلام لل دید صاحبہ

ترجمہ:۔ لل دید فرماتی ہے کہ میں نے زمین اور آسمانوں میں ڈھونڈا لیکن نہ پایا میں نے ظاہری طور پر اپنے یار کا پتہ یا نشان؟ میں نے چاروں دِشوں اور ناسوت و ملکوت میں ڈھونڈا۔ میں چاہتی ہوں کہ آنحضرت ﷺ سردارِ دو عالم کا دامن پکڑوں۔ پس اسی دامن کو ایسے پکڑوں کہ میرے سب دُکھ دُور ہو جائیں۔ میں ابلیسِ ملعون دیوِ بدبخت سے مجبور تو وہ میرا کچھ بگاڑ نہیں سکے گا۔

دَ مادَم گرٔمس دٔمن ہائے
پرٚزیٚشوم دُپ سنٚے یَم ذات
اٚندریُم پرکاشس نِبرٚ ژہوٗٹُم
گٹہٕ رٚٹُم کرٔ مَس ٹَھپ

ترجمہ :- میں نے آہستہ آہستہ اپنی سانس کو بند کیا
ایسا کرنے سے ہی میرا چراغ روشن ہوا۔ اور
بے شک اسی وجہ سے میری خصلت اور اصلیت ظاہر
ہوئی۔ پھر میں نے اپنے اندر چھپی ہوئی روشنی کی
چمک باہر دکھائی کہ جس سے میں نے اس کو پاکر زور
سے اس کا دامن پکڑا اور اس طرح میں دامن پکڑا کر رہ گئی۔



ژھارٲن لوٚسیس پانٔے پانَس
ژھوٚپِ گیانَس ووت نہٕ کانْہہ
یٚے کٔرمَس واتٕژس میخانَس
بھٔرۍ بھٔرۍ بانہٕ چیوان نہٕ کانْہہ

ترجمہ :- میں خود اپنے ضمیر کی تلاش میں ختم
ہونے لگی لیکن اُس چھپے ہوئے کو کوئی حاصل نہ کرسکا۔
نہ ہی عمل کے بغیر کوئی اُسکو پاسکا۔ جب میں نے ہمت کی تو میں میخانے کے
اندر پہنچ گئی تو میں نے دیکھا کہ وہاں بھرے پڑے
جام تھے لیکن کوئی پینے کی جرأت نہ کرسکا۔

پرژھام سدَن تہٕ سادَن ہیٚیہٕ تٔپہٕ ریشن
تِم بوزی بوزی لگم وَدنہٕ تہٕ رونے
دَب ییٚلہٕ دیُت مَس فکرَن تہٕ ہیٚیہٕ اَندیشن
یُہ ہا مالہِ وُچھُم ژُو پور بو لٔل نہٕ کُنے

ترجمہ:۔ میں نے سیدھے سادے اور قناعت کرنے والے
رشیوں سے اُس کا ٹھکانہ پوچھا لیکن اُنہوں نے میری
بات سُن کر ہی رونا دونا شروع کیا۔
تب میں نے غموں، لمحوں اور فکروں کو نیچے گرا دیا۔ پیَ
جب میں نے چاروں طرف نظر ڈالی تو وہ صاف نظر
آنے لگا وہ موجود تھا لیکن میں لَل نہ رہی۔



اَندرَے آیَس ژٕندرَم گاران
ژھاران آیَس ہوِس ہی
ژٕے شاہ تہٕ ژٕے اَکھٕ داران
ژٕے نارایَن ہِم کم وِہ
پانےٚ وُچھمکھ پانَس ماران
نٔنہٕ لَل چھَ ژھاران چھِنم مایہ تری

ترجمہ:۔ میں اندر ہی سے چاند کی تلاش میں اُس کو ڈھونڈتی
آئی۔ اور میں اِسی تلاش میں رہی۔ یہاں تک کہ وہ
مجھے خود مِل جائے البتہ تم ہی خُدا ہو اور تم ہی گدا ہوکر
کئی بھیس میں سامنے آتے ہو تم ہی مارتے اور بچاتے
ہو۔ لیکن تم یہ تماشہ اور رنگ کیوں دکھاتے ہو۔

لَل بُو دڑا یَس گاران شِوَس
وُچھُم شیطان شون شیٹے
فیران ڈیُوٹھُم بیٹھ مِنبرَس
حاران گیُس بو تمہِ بوایے

ترجمہ: میں لَل نکلی ہوں ڈھونڈنے اُس
پاک ذات کو پر دیکھا کہ اُس راستے میں
تھا ابلیسِ ملعون۔ دیکھ لیا میں نے منبر و
محراب پر اس کو اور دیکھتے ہی حیران ہوگئی
ہوں تو میرے جسم میں حرارت بڑھ گئی۔



نگرس لَل زَن ژوُلُم مَنَس
آدہ زانِم زانی زان
سہ بیٹلہِ ڈیُوٹھُم نِشہِ پانَس
سورُے سُے تہٕ کُنہٕ میثون پان

ترجمہ: تب ہی مجھے اپنے دِل کے
شیشے کا زنگ دُور ہوا۔ جبھی
ہی مجھے اپنے دِل کا مقصد پورا
حاصل ہوا۔ پھر میں نے پایا
اپنے ساتھ ہی وہ یارِ دِلدار
بَس وہی تھا میرا وجود
نظر نہ آیا۔

اچھان آیہ گژھن گژھے
پکن گژھے دہن کیشو رات
اُسی اُسی تہٕ اُسی آسو
اَسی دورہ کوٚر پتہٕ وَتھ

شیوس سورِ نہٕ زیوٚن نہٕ مرُن
رُوحس سورِ نہٕ اَتہٕ گتھ
تس اُسس اگر وِنژی
وِیدِس تہٕ وِیندِس کرہم کیٚاہ

ترجمہ: ہم ہی پہلے تھے اب کے بعد بھی ہم ہی ہونگے۔ ہم نے پہلے ہی دورہ کیا۔ خدا کے لئے مرنا یا پیدا ہونا ایک ہی بات ہے جس طرح آفتاب (سورج) کا طلوع ہونا اور غروب ہونا وہ جانتا ہے خاص اُسی طرح وہ دُنیا کو بنانا یا مٹانا بھول نہ سکے گا۔ اسلئے کبھی بند ہوگا مرنا اور پیدا ہونا وہ جانتا ہے ہیں لل دید جیسے راستے سے یہاں آئی اور واپس بھی سیدھے ہی جاؤنگی مجھ سچی کو جھوٹا کیا تھی اور مجھے کچھ نہ کرے گا یعنی میں پہلے ہی سے اُس کی نگاہوں میں جمی ہوئی تھی میں اُسکی رفیق

•



پان گلہ سپُر گاشا مژری
ژندرم گلہِ تہٕ موژی ژہتھ
ژہتھ سیلہِ گلہِ تہٕ کیشہ نو موژی
گوَ شِنیاہ شِنیاس مِیلتھ کتھ

ترجمہ: جب اِنسان کا ڈھانچہ ختم ہوتا ہے تو پھر جان ہی رہ جاتی ہے وہ جان نیک بناکے چھوڑ دو۔ لیکن جب جان کی باری آتی ہے تو جان بھی چلی جاتی ہے پھر اُسی جان کا نُور پیچھے رہ جاتا ہے، پھر وہی نوُر، نوُر سے مِل جاتا ہے۔

•

گوٗرِ ی ماتا گوٗرِ ی پِتا
گوٗرِ ی اَنی ہنترَن گاش

کلام للہ عارفہ

ترجمہ:
یاد رکھو کہ ایک اندھے کو کوئی
رہبر ہی راستہ دکھا سکتا ہے
وہی رہبر اپنے ماں اور باپ سے بہتر
ہے مرشد۔ (رہبر) کی بدولت ہی
مُشکل حل ہوتی ہے اور اُسی کے
بدولت دُنیا اور عُقبیٰ مِل جاتی ہے۔

•



آیَس کمہ دیشہ تہ کمہ وَتے
گژھہ کمہ وَتے کو زانہ وَتھ
نَتہ وائے لگہ بیہ ستتے
چھم چھوٗنس پھوکس کوس سنہِ یتھ

ترجمہ:- میں کس جگہ سے آئی اور
میں کہاں جا رہی ہوں۔ جاؤں
تو جاؤں کس ڈگر سے مجھے کس
بہانے سے راستہ ملے گا۔ آخر میں
وہاں پہنچ کر ہی آرام کروں گی۔
یہاں تو مجھے خالی سانس لینا بھی
موجود رہنے والا نہیں ہے۔

•

دیوتا دیو رَتا
پَتھ بڑوشٹھ چِھی وتہٕ وات
برم کنِد برت ہی من دتا
مَنَس نہٕ پوَنَس کرسنگات

ترجمہ:۔ دیوی دیوتا نے اپنے ہاتھوں سے پتھر کو مورتی بنا کے
اُسی کا نام خُدا رکھا کیونکہ پتھر ہی بیاباں اور پہاڑوں
میں بکھرے پڑے تھے اور پتھروں سے ہی ہمارا دِل
پریشان ہوگیا ہے لیکن پتھروں کو دیوؤں اور جنوں
نے اپنی گرفت میں لیا ہے۔ اِن سے کسی کو
کچھ حاصل نہ ہوگا۔

•



بہٕ پارِی پرشس پرشنن کھن۔ ستَن تہٕ اکِس دِژِم اَت
لَتَن ہند مازلار یوم وتَن۔ کُنی ہاوُم کُنِرچ وَتھ
یم یہٕ بوزَن تِم کوہ مَتَن۔ للِہ لٔب ستَن اکی وَتھ

ترجمہ:۔ میں خدا پر قربان ہو جاؤں اور اسکی قدرت کے کرشمہ پر
مِٹ جاؤں، اُس نے مجھے ایک سلسلہ میں باندھ دیا۔
اُس کو ڈھونڈتے ڈھونڈتے میرے پاؤں میں چھالے پڑ گئے وہ
اکیلا ہے اور مجھے بھی اپنے اکیلے ہونے کا راستہ دکھایا جو یہ سُنیگے وہ کیوں نہ
دیوانہ ہونگے کہ للہ دیدی نے ساتوں سلسلہ داروں سے رابطہ قائم کیا ہوا ہے۔

لوُب مارُن، سَہَز وِشراُرن
دِزوُگ زانِن کلپن تزاو
نِشہٕ چھے نہٕ دور مو گارُن
شوُنس شُنیاہ میلِتھ گو

ترجمہ:۔ دکھاوا اور ظاہری سجاوٹ سے اجتناب کرو اور ہمیشہ ندامت
میں رہو گھمنڈ، غرور اور تکبّر سے دور رہو۔ خدا تمہارے بالکل نزدیک
ہے اور اُسے اِدھر اُدھر مت ڈھونڈو وہ زمین اور آسمان کی طرح جُڑا
ہوا ہے۔

•

وأرِو بأژو أنڈی وُبِس
کینژرو دوٚیہم بودر کنژو میو ٹھو
عشقنہٕ نارہ سٮٚ وأنج زأبس
ژہ پأری تیزٕس کرمےٚ ڈیو ٹھو

ترجمہ :۔ رشتہ داروں اور اہل وعیال نے مجھے گھیر لیا اور مختلف لوگ مجھے مختلف ناموں سے پکارنے لگے کچھ مجھ سے خوش اور کچھ ناخوش ہوئے :

گوٗرے ماتا گوٗرے پیتا
گوٗری متے اوٚنٕے نیژرن گاش
گوری مرٕس میأنس شوٗب لأجی
گوری چھم پننس بأج تہٕ پأنس ناش

ترجمہ :۔ میرا گرو، میری ماں اور میرا باپ ہے اور میرے گروجی نے میری آنکھوں میں روشنی لادی۔ میرے گروجی نے میرے جان وجسم کو پُر رونق بنادیا۔ گروجی میری نکوکاری میں میرا ساتھی اور میرے گناہوں کو مٹا دینے والے ہیں :

**نوٹ :۔** للہ دید اور اُنس کے کلام میں جو کوتاہیاں



وقت کے مورخوں نے بھردی ہیں۔ وہ قابلِ افسوس ہے۔ یہ ٹھیک ہے کہ للہ دید ایک فنا فی اللہ خاتون تھی لیکن اس کے نام اور کلام کے ساتھ جو دیواریں استادہ کی گئیں، اُن کا ذکر ریشی نامہ میں بہت کم ملتا ہے۔ کسی نے شیخ العالمؒ کا کلام ان سے منسوب کیا تو دوسرے نے بابا نصر کے کلام کے ساتھ للہ دید کا کلام جوڑ دیا اور بیشتر محققوں نے بالکل کم وقت میں بہت بڑی بات کہی ہے :۔ (مرتب)

---

مُہتھ مأرِ تھ دِژوم بوٗنس
نِکرِہ کرٕی کرٕی چھس وہ تی دوانو
وہ ذی چھم پیٚتہٕ زن گژہ ہی ژٕنس
دَتھ رأو مٕ نس ژینتہٕ میانہٕ پانو

---

## آنکھیں جو کچھ دیکھتی ہیں؟

روایات میں سے حقیقت کو پانا ایک ایسا کام ہے جیسا کہ بھولے بسرے مواد میں سے ریڈیم پانا ہے جبکہ عام طور پر عالم حضرات منقولات اور معقولات سے کام لیتے ہوئے اپنا کام آسان بنا دیتے ہیں۔ اس طرح سے علمی تضادات کا کبھی بھی تشفی بخش حل نہیں ملتا۔ دراصل معرفت اور حق الیقین کا ملکہ ہی اس سلسلہ میں ایک قلمکار کی مدد کر سکتا ہے اور سائنسی تحقیق کا خاصہ بھی یہی ہے کہ حقیقت کو روایات میں سے منکشف کیا جائے ایسا سکہ سچ مچ ہمارے نوجوان قلمکار اور غیر سند یافتہ محقق ابونعیم کو حاصل ہے جبکہ اُس نے علمدارؒ کے بارے میں بہت سارے عالمانہ تضادات کا حل اس طرح سے پیش کیا ہے کہ کشمیر کی اس جلیل القدر ہستی کو اعتقاد و یقین کی ایک زندہ جاوید حیثیت میں پیش کیا ہے اُمید ہے کہ شیخ العالمؒ کے بارے میں ابونعیم کی ترتیب دی ہوئی کتاب ایک بہتر سے بہتر کوشش ہوگی۔

نیاز کیش
علی احسن چرار شریف

۱۹ فروری ۱۹۹۹ء بروز جمعۃ المبارک

## ایک اطلاع؟

میں اہل اعتقاد پڑھنے والے دوستوں کے لئے لکھتا ہوں جو کتابیں ابونعیم چرار شریف نے بحق حضرت شیخ نورالدین نورانیؒ و زین دین ولی اور بابا بام دینؒ کے متعلق از روئے تواریخ اُس نے شائع کئے ہیں میں نے مطالعہ کیا پڑھ کر اطمینان قلب آیا۔ کہ



ابونعیم مذکورہ نے سابقہ تواریخ کے مطابق بہت محنت کر کے یہ کام اچھی طرح انجام دیا۔ پڑھ کر ثابت ہوا کہ ابونعیم کے لکھنے میں تقریباً کسی قسم کی خامی نظر نہیں آئی۔ نہ کوئی غلط بات سامنے آئی۔ مذکورہ نے شیخ العالمؒ اور زین دین ولیؒ کے متعلق جو کراماتیں کتابوں میں لکھی ہیں وہ صحیح ہیں مگر یہ باتیں بینا داروں کے لئے ہیں جو خود با مرشد ہو گئے انہیں اس میں کوئی شک نہیں ہے نہ قیامت تک پڑے گا۔

۱۱ ستمبر ۱۹۹۸ء

صوفی شاعر رسول صاحب بیلو پورہ

☆☆☆

## قدمن مدد

ابونعیم چھُ اکھ بہترین قلمکار۔ یُہندِ یہ ادبی کارنامہ ڈیشتھ چھُ مرکزِ ادب وثقافت چرار شریف اَمِس حوصلہ افزائی خاطر تحریری طور وُچھ دٕاپنہٕ مبارک باد دوان تہ بروٗنہہ کُن ادبٕچ خدمت کرنٕک استدعا کران

شکریہ

محمد یاسین مدہوش مرکز ادب وثقافت چرار شریف کشمیر

☆☆☆

# کلام شیخ العالمؒ

کتاب مرتبہ ابو نعیم چرار شریف خوش نویس ولی محمد میر ٹیکنکن پانپور تعداد صفحات ۵۳۸، قیمت فی جلد ۸۰ روپیہ پبلشر شیخ محمد عثمان تاجران کتب گاؤ کدل سرینگر

روف الرحیم کے وہی بندے اچھے ہیں جو زمین پر چلتے وقت خود زمین جیسی نرمی ظاہر کریں اور جو کچھ بھی خود علم کے معاملے میں انہوں نے حاصل کیا ہو اس کو مجبوروں اور ضرورتمندوں پر خرچ کریں۔

مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ آج سے ۴۸ برس قبل سرینگر اور بارہمولہ کے دو معروف بک سیلروں نے کلام حضرت شیخ نورالدین نورانی ولی ریشیؒ گیارہ مختلف حصوں میں شایع کر کے اس وقت کشمیری عوام کا دل جیت لیا حالانکہ اس سے صرف چند سال قبل فارسی رسم الخط میں مرحوم مولوی صدرالدین صاحب کا تحریر کردہ کلام شیخ العالمؒ بھی منظر عام پر آچکا تھا جو میں نے نہیں پایا لیکن درج بالا کلام شیخ العالمؒ کے تمام حصے آج بھی تبرکاً میرے گھر میں واحد اور مخصوص الماری میں محفوظ ہیں اس کے بعد اس سلسلے میں بہت سی کتابیں لکھی گئی۔ لیکن ہر بار کوئی نہ کوئی خامی نظر آتی رہی خاص کر پچھلے بیس پچیس سالوں کے دوران یکے بعد دیگرے کئی کتابیں قارئین کے نذر کیے گئے جن میں سے ماسوائے چند ایک کے باقی تمام نسخوں میں سینکڑوں خامیاں نظر آئیں۔ یہاں تک کہ کشمیر کے تہذیب وتمدن پر قوس قزاح کی طرح چھائے جانے والے اس بلند پایہ صوفی بزرگ کی زمانہ کے اصل کشمیری الفاظ بھی کم دکھائی دینے لگے۔ سہواً اگر کسی سے کلام کو نقل کرتے ہوئے کوئی لغزش ہوئی تھی تو دوسرے نے اسی بھول میں ذاتی مقاصد کیلئے



جیسے چاہا اس سرمایہ حیات کو جان بوجھ کر مسخ کرنے میں کوئی کسر باقی نہ چھوڑی اتنا ہی نہیں بلکہ کچھ موقع پرستوں نے حضرت علمدار کے مقدس اور عظیم مشن کی روشن حیات اور انکی زندگی کے اہم واقعوں کو بھی تتر بتر کر کے چھوڑا۔ بہر حال اس عاشق شمس العارفین کو آج برسوں بعد جس چیز نے کچھ لکھنے پر مجبور کیا وہ حضرت شیخ کا ہی تذکرہ ہے یعنی حضرت شیخ العالمؒ کی وہ کتاب جو میں نے حضرت بل میں خریدی اور مسلسل اکیس دنوں تک اس کا مطالعہ کرنے کے بعد ہمیں پایا کہ یہ کتاب چرار شریف کے ابو نعیم نے آسان اردو میں ترتیب دی ہے اور عام فہم اردو میں اس کا ترجمہ کیا۔ گیٹ اپ اچھا ہے آفیسٹ میں چھاپی گئی ہے سرورق، خاک رحمت چرار، پہلی بات، عرض خاکسار اور صدیوں پرانے شیخ العالمؒ کے زمانے کے چند اہم واقعات کے آگے لکھے گئے instruction اردو عبارت بار بار پڑھنے کو دل کرتا ہے کل ملا کر 538 صفوں والی کتاب میں حضرت شیخ نورالدین کے 354 شلوکوں (شیخہ شرکی) گیارہ مناجات، چار نظمیں اور حضرت کی والدہ ماجدہ صدرہ خاتون کے چوبیس سوالات اُن کی اہلیہ زی خاتون کے بارہ سوالات بم سادھو (بابا بام الدینؒ) کے پندرہ سوالات بابا نصر الدینؒ خلیفہ چہارم کے سات سوالات حضرت شیخ نورالدین نورانیؒ کی خاتون خلیفہ شام بی بی کے پانچ سوالوں اور حضرت میر محمد ہمدانیؒ کے پانچ نایاب ونادر سوالات کے علاوہ لل عارفہ کے بتالیس واکھوں کا مختصر آسان اردو میں ترجمہ کیا گیا ہے۔ جو ایک مشکل کام تھا اپنی نوعیت کی اس پہلی کوشش میں مُرتب نے جن اہم اور تاریخی لحاظ سے مستند واقعوں کی اس کتاب میں نشاندہی کی ہے واقعی قابل ستایش ہے ساری کتاب ابو الفقراء نصیب الدین غازیؒ، بابا کمال اور بابا خلیلؒ کے قلمی نسخوں پر درج عبارت سے ترتیب دی گئی ہے حضرت شیخ العالمؒ کے زمانہ کی رائج زبان اور الفاظ روز روشن کی طرح عیاں ہیں حالانکہ یہ سب

کرنے کے لئے جن وسیلوں کی ضرورت پڑتی ہے وہ سب مولف کے اختیار سے باہر تھے۔ اس ترجمہ کار کو مختلف اصحاب کے پاس اور بیشتر جگہوں پر جا کر ریشی ناموں کا بنظر غائر، مشاہدہ کرنا پڑا اور منت سماجت کر کے اُن سے یہ نادر و نایاب قلمی سرمایہ حاصل کرنا پڑا جس کا کتاب میں خود مولف نے اعتراف کیا ہے۔ کتاب کے لئے درکار کلام جمع کرنا اسے سمجھنا ترتیب دیکر اس کا پھر ترجمہ کرنے کے دوران شدید قسم کی مشکلات سے دو چار ہو کر بلا آخر اسے قارین کے سامنے کتابی صورت میں پیش کرنا قابل تحسین بھی ہے اور قابل انعام بھی۔ اپنے پیر و مرشد الحاج میر عبدالغفار کے باقاعدہ تحریری اجازت کے بعد ہی یہ کام ہاتھ میں لیا۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ پبلشر نے کھلے دل سے کتاب بنانے میں دلچسپی لی ہے لیکن چند جگہوں پر ترجمہ کار کامیاب نہیں ہوا ہے جب کہ کچھ شلوکوں کا مکمل کر واضح ترجمہ نہیں ہوا ہے بابا بام الدین کے واقعے سے منسوب ایک اہم سوال کا معذرت کے ساتھ ترجمہ کرنا انسان کو جھونکنے پر مجبور کر دیتا ہے کتاب کا کلام پڑھنے اور سمجھنے کیلئے ایک بہترین نمونہ ہے اگر مولف کی سچے دل سے پزیرائی اور رہنمائی کی جائے تو کل کے لئے آج ہی سے ایک زندہ جاوید مثال قائم ہوگی میری ہر قلم کار سے گذارش ہے کہ وہ ابو نعیم جیسے بے لوس نوجوان قلم کار کو اپنی مفید آرا اور رہنمائی سے نواز کر اس کی حوصلہ افزائی کریں۔

ڈاکٹر شفقت عاصم

بشکریہ روزنامہ ''الصفا نیوز'' ۲۳ راگست ۱۹۹۹ء